# رسالہ "سائنس" کا نیا دور

رسالہ "سائنس" جنوری سنہ ۱۹۴۱ع سے ماھانہ شائع ھوا کرےگا ۔ اس کی ضخامت قریباً ۶۴ صفحے، سالانہ قیمت پانچ روپے، ششماھی دو روپے آٹھ آنے اور نمونے کی قیمت آٹھ آنے ھوگی ۔ جو صاحب خریدار بننا چاھیں وہ براہ کرم بہت جلد اپنے ارادے سے مطلع فرمائیں ۔ مضمون نگار اصحاب سے درخواست ھے کہ وہ عام فہم اور سلیس زبان میں مضامین تحریر فرماکر جلد از جلد معتمد صاحب مجلس ادارت کے پاس ارسال فرمائیں۔ ھر مضمون کے لیے جو رسالہ میں طبع ھوگا، معاوضہ پیش کیاجائےگا ۔ اشتہارات چھاپنے کا تشفی بخش انتظام کیا جائےگا ۔ جملہ خط و کتابت ذیل کے پتہ پر ھونی چاھیے :

معتمد مجلس ادارت رسالہ سائنس

## جامعۂ عثمانیہ ، حیدرآباد ۔ دکن

نوٹ:- رسالہ سائنس (سہ ماھی) کے پرانے پرچے نمبر ۱ (جنوری سنہ ۱۹۲۸ع) سے نمبر ۵۲ (اکتوبر سنہ ۱۹۴۰ع) تک دفتر انجمن ترقی اردو (ھند) دھلی سے بہ قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے فی پرچہ (علاوہ محصول ڈاک) طلب فرمائیے ۔

# سائنس

جلد ۱۳ — اکتوبر سنہ ۱۹۴۰ع — نمبر ۵۲

## فہرست مضامین

# جبر کی مثال

از: جناب محمد ولی الرحمان صاحب ، شعبۂ فلسفہ ، جامعہ عثمانیہ ، حیدرآباد دکن

گزشتہ مضمون نفسیات جبر میں ہم نے جبر کی پیدایش ، ماہیت اور اس کے اصول کو واضح کیا تھا ۔ اب ہم ایک مخصوص مثال کی تحلیل کرکے دیکھیں گے کہ ہمارے گزشتہ بیانات کہاں تک درست تھے ۔ یہ مثال ایک لڑکی ، مسماۃ سٹیلا[1] کی ہے ۔ یہ ڈاکٹر فرنک کے زیر علاج تھی اور اسی نے اس کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے ۔ خود ڈاکٹر موصوف کا خیال ہے کہ یہ مثال بہت زیادہ تشفی بخش نہیں کیوں کہ علاج بیچ میں رک گیا تھا اور اسی طرح تحلیل مکمل طور پر نہ ہوسکی ، لیکن باوجود اس کے اس سے ہمارے بیانات پر بہت روشنی پڑتی ہے کیوں کہ تحلیل سے جو باتیں منکشف ہوئیں ، ان کی تصدیق بعد میں مختلف وثائق سے ہوئی ۔ اس کے علاوہ اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مریضہ کے اعترافات نفسی محلل کے ایحاز[2] کا نتیجہ نہ تھے ۔

یہ مثال اس لحاظ سے بھی بہت وقیع ہے کہ اس سے نفسی تحلیلی طریق علاج کی بہت سی باتیں واضح ہوتی ہیں ۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ : (۱) بڑا جنسی عنصر پہلے ظاہر ہوتا ہے ۔ (۲) ایک غیر جنسی لیکن بہت اہم عنصر آخر میں سخت مزاحمت کے بعد منکشف ہوا ۔ (۳) علاج کے نقطۂ نظر سے مریضہ کی اچھے ہوجانے کی خواہش کوئی اہمیت نہیں رکھتی (۴) یہ خیال کہ نفسی تحلیل کو ہر مرض میں جنسیت نظر آتی ہے ، صحیح نہیں (۵) نفسی تحلیلی نظریہ جو زور جنسی عناصر پر دیتا ہے وہ بیجا نہیں ۔ لیکن ظاہر ہے کہ اس کا یہ مطلب نہیں کہ بقیہ عناصر کلیۃً نظر انداز کردیے جاتے ہیں ۔

---

۱ STELLA

۲ SUGGESTION

# حصہ اول - تاریخی

## (الف) پہلی ملاقات کی معلومات

مئی سنہ ۱۹۱۱ میں میرے دفتر میں ایک چھوٹے سے قد کی، ذرا موٹی جوان عورت داخل ہوئی اس کے گول اور بہ ظاہر نیک چہرے پر تشویش کے آثار نمایاں تھے۔

اس نے ذرا گھبراہٹ کے ساتھ کہا: "ڈاکٹر صاحب مجھے اندیشہ ہے کہ میں دیوانی ہوتی جا رہی ہوں۔ ایک دفعہ میں ایک نجومی کے پاس گئی تھی اور اب مجھے ایسا معلوم ہو رہا ہے کہ وہ مجھ پر جادو کر رہا ہے۔ کیا آپ کے نزدیک میرا شادی کرلینا مناسب ہے؟"

اس عورت کا یہ آسیب[1] دس ماہ قبل جولائی ۱۹۱۰ میں ظاہر ہوا تھا۔ ان ہی دنوں میں وہ ایک جوان مرد پر عاشق ہوئی تھی۔ اور اس نے اپنی ایک بہن (جو بہت توہم پرست تھی) کے کہنے سے ایک نجومی جادوگر سے اس عشق کے متعلق مشورہ کیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ اس نجومی کی مدد سے وہ اس مرد کی تسخیر کرسکتی ہے اور اس طرح وہ مرد آکر اس کو شادی کا پیغام دے گا۔

نجومی سے اس ملاقات کے دو دن بعد ہی اس پر یہ شدید خوف طاری ہوا کہ وہ نجومی اس پر کوئی جادو کررہا ہے جس کے اثر سے وہ مرجائے گی۔ لیکن کچھ مدت کے بعد دیوانگی کے خوف نے موت کے خوف کی جگہ لےلی۔ جلد ہی اس نے علاج

---

۱ Obsession - اردو میں لفظ "آسیب" ان مثالوں کے لیے استعمال ہوتا ہے جن میں جن یا بھوت کسی شخص کے "سر آتے ہیں" - انگریزی لفظ Obsession کا مفہوم اس سے بہت زیادہ وسیع ہے۔ اس کا اطلاق ان صورتوں پر ہوتا ہے جن میں ایک خیال کسی کے ذہن میں اس طرح گھر بنا کر بیٹھ جائے کہ اس کی رفتار، گفتار اور کردار بدل کر اس کے مطابق ہوجائے، ہوسکتا ہے کہ یہ خیال جن بھوت کا ہو۔ اس طرح اردو لفظ آسیب انگریزی لفظ Obsession کی ایک نوع بن جاتا ہے۔ ہم نے یہاں "آسیب" کے مروجہ معنوں کو بہت زیادہ وسیع کردیا ہے۔ ان اوراق میں جہاں بھی لفظ "آسیب" آئے، وہاں اس کو ان ہی وسیع معنوں میں سمجھنا چاہیے۔ معنوں کی اس (شاید جائز) توسیع کے لیے میں "اہل زبان" حضرات سے عفو خواہ ہوں۔ لیکن ساتھ ہی اتنا بھی عرض کروں گا کہ اس طرح کی توسیع یا تحدید، ہر علم (بہ معنی سائنس) کا "پیدائشی حق" ہے۔ (مترجم)

کروانا شروع کیا' یہ آسیب بہت شدت کے ساتھ جاری رہا لیکن نومبر میں یہ بالکل غائب ہوگیا کو مارچ سنہ ۱۹۱۱ میں اپنی اصلی شدت کے ساتھ عود کر آیا۔

جس مرد پر یہ عورت عاشق ہوئی تھی اس کا نام ماکس[۱] تھا اور یہی عشق اس کی تمام تکالیف اور شکایات کا ظاہری سرچشمہ تھا۔ لیکن مجھے یہ معلوم کرکے تعجب ہوا کہ جب اس نے اپنی شادی کے متعلق مجھ سے سوال کیا ہے تو یہ مرد اس کے حاشیۂ خیال میں بھی نہ تھا کیوں کہ اس بیماری کے اوائل ہی میں ماکس جس پر نجومی کے جادو کا کوئی اثر نہ ہوا تھا' اس کے ذہن سے خارج ہوگیا تھا اور اس کی جگہ ایک اور مرد نے لےلی تھی جس کو ہم بارنے[۲] کہیں گے۔ اس مرد پر جس جادو نے اثر کیا وہ صرف وہ تھا جو خود اس عورت نے کیا۔ انجام یہ ہوا کہ اس نے شادی کا پیغام دیا اور دونوں کی شادی ہوگئی۔

جس وقت وہ میرے پاس آئی ہے' اس وقت اس کی شدید تشویش کی قریبی علت یہ معلوم ہوتی تھی کہ بارنے کے ساتھ اس کی شادی تین ہفتوں کے بعد ہونے والی تھی۔ اس کو اندیشہ تھا کہ نجومی اس کو دیوانہ بنا رہا ہے اور اس طرح وہ اپنے ہونے والے خاوند کے لیے مصیبت اور ناخوشی کا باعث بننے والی ہے۔ اس کی سمجھ میں نہ آتا تھا کہ وہ کیا کرے' کیوں کہ اگرچہ ان تمام طبیبوں نے جن سے اس نے مشورہ کیا' اس کو یقین دلایا کہ اس کے دیوانی ہوجانے کا کوئی امکان نہیں' لیکن اس کو اطمینان نہ ہوا اور اس طرح یہ خیال اس کے دل سے نہ نکل سکا کہ وہ ایک بےگناہ شخص سے شادی کرکے اس کو مصیبت میں ڈالنے والی ہے۔

آخر میں میں نے کہا کہ اگرچہ مجھے بھی یقین واثق ہے کہ وہ دیوانی نہیں ہوسکتی' تاہم بہتر یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنی شادی کو چند ماہ کے لیے ملتوی کردے' ممکن ہے کہ اس عرصے میں اس کا یہ خوف رفع ہوجائے اور وہ ہنسی خوشی

۱ Max  
۲ Barney

اور اطمینان کے ساتھ وہ اہم قدم بڑھا سکے' جو اس کے زیر غور ہے[1]۔ لیکن اس نے کہا کہ شادی ملتوی کرنا ناممکن ہے' کیوں کہ تمام تیاریاں مکمل ہوچکی ہیں اور دعوتی رقعے تقسیم ہوچکے ہیں' اب اس کے اور اس کے منگیتر کے والدین کسی طرح بھی اس التوا پر راضی نہ ہوں گے۔ اس طرح میرا یہ مشورہ قابل غور ہی نہ رہا تھا۔

آسیب کے علاج اور اس سے شفایابی کے احتمال کے متعلق گفتگو کے بعد اس نے کہا کہ وہ بہت ہی غریب ہے' لہذا کیا یہ ممکن نہ ہوگا کہ اس کو کسی شفاخانے میں داخل کردیا جائے۔ اسی بنا پر میں نے اس کو کورنل[2] کے شفاخانے بھیج دیا۔

(ب) پہلے علاج کے نتائج اور اس زمانے میں حاصل کی ہوئی مفصل تاریخ

کورنل میں اس جوان عورت کا قریب ایک برس علاج ہوتا رہا اور اس کو وہ دوائیں دی گئیں جو ان امراض میں عام طور پر دی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ ہفتے میں

۱ عصبی امراض کے مریض جو شادی کرنا چاہتے ہیں' طبیبوں سے اکثر مشورہ کیا کرتے ہیں۔ یہ سب کم و بیش غیر واضح اندیشہ ظاہر کرتے ہیں کہ نامرد ہیں یا ان کو سوزاک کا مرض یا کوئی ایسا مرض ہے جس کی وجہ سے شادی کرنا مناسب نہیں ہوتا - وہ چاہتے ہیں کہ ان کا معاینہ کیا جائے اور ان کو یقین دلایا جائے کہ ان کے اندیشے بے بنیاد ہیں اور چوں کہ طبیب کو اس مرض کی کوئی بھی علامت نظر نہیں آتی جس سے وہ مریض ڈرتا ہے، لہذا وہ فوراً یہ یقین دلا دیتا ہے - لیکن جیسا کہ مذکورہ بالا مثال سے معلوم ہوتا ہے طبیب کو یہ یقین دلانے میں بہت احتیاط کرنی چاہیے - مریض کے اس اندیشے کا کہ اس کو کوئی ایسا مرض ہے جس کی وجہ سے شادی میں رکاوٹ پیدا ہوگی مطلب یہ ہوتا ہے کہ یا تو اس کی خواہش ہے کہ شادی میں رکاوٹ پیدا ہو ( اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس معاملے میں مریض کسی آخری فیصلے پر نہیں پہنچا ، اس لیے وہ شادی نہ کرسکنے کے کسی بہانے کو خوش آمدید کہتا ہے) یا یہ کہ فی الواقع کوئی ایسی بات موجود ہے ، جس کی وجہ سے اس کو شادی نہ کرنی چاہیے' اگرچہ یہ بات وہ مرض نہیں جس کا اس کو اندیشہ ہے - جوان عورت کی مذکورہ بالا مثال میں یہ دونوں باتیں پائی جاتی ہیں - بعض صورتوں میں تو مشورہ دینا کہ شادی کرلینی چاہیے نامناسب ہوتا ہے، لیکن بعض صورتوں میں شادی نہ کرنے کا مشورہ بھی اتنی بڑی سنگین غلطی ہوتی ہے۔ مختصر یہ کہ ایسی اکثر مثالوں میں طبیب یقین کے ساتھ معلوم نہیں کرسکتا کہ وہ کیا مشورہ دے۔ یہ مشورہ صرف تحلیل کے بعد دیا جاسکتا ہے ، لیکن اکثر مثالوں میں بدقسمتی سے یہ تحلیل ناممکن ہوتی ہے - (مصنف)

۲ Cornel

ایک یا دو بار میں یا ڈاکٹر ستشمان[۱]، ھپناطیقی ایعاز[۲] بھی کیا کرتا تھا - ایعاز سے کبھی کبھی اس کو تسکین ھوتی تھی، لیکن یہ تسکین صرف چند گھنٹے رھتی تھی - برومائڈ[۳] اور دوسری دوائیوں کا کوئی اثر نہ ھوا - ایک اور شفاخانے میں اس کو ٹھنڈے پانی کا غسل دیا گیا جس سے عارضی طور پر افاقہ ھوا، لیکن بہ ھیئت مجموعی اس تمام علاج سے اس کو کوئی مستقل فائدہ نہ ھوا - اس کا خوف اب بھی اتنا ھی شدید اور اتنا ھی مجبور کن تھا جتنا کہ شروع میں تھا - مقررہ وقت پر اس کی شادی بھی ھوگئی، لیکن اس سے بھی صرف اتنا ھوا کہ اس کے خوف شادی سے کچھ دن قبل اور زیادہ ھوگئے - باقی تمام علامات میں کوئی خاص تغیر واقع نہ ھوا -

ان دنوں میں میں نے اس عورت کی تحلیل کی کوئی کوشش تو نہ کی، لیکن کبھی کبھی میں اس سے باتیں کیا کرتا تھا اور اس کے عصبی مرض کی صحیح اور مفصل تاریخ معلوم کرنے کی کوشش کرتا تھا - میں ان واقعات کو دریافت کرنا چاھتا تھا جو اس کی ترقی کے ساتھ ساتھ رونما ھوئے - سنہ ۱۹۱۲ ع کے موسم بہار کے قریب ختم پر میں نے تحلیل شروع کرنے کا فیصلہ کیا ھے تو مندرجہ ذیل باتیں مجھے معلوم ھوچکی ہیں: مریضہ (جس کو ھم آیندہ سٹیلا کہیں گے) کی عمر تیئیس برس کی تھی - نفسی امراض اس کے خاندان میں موروثی تھے، چناں چہ اس کی ماں، اس کے دو بھائیوں اور اس کی بہن پر مختلف اوقات میں ان امراض کا حملہ ھوا -

اس کے علاوہ جو باتیں اس نے اور بتائیں وہ بہت زیادہ اھم نہ تھیں - بچپن میں اس پر معمولی امراض کا حملہ ھوا اور جہاں تک کہ اس کی یاد کام کرتی ھے وہ ڈرا جانے کی طرف مائل رھتی تھی - اس کے ایام ماھواری بےقاعدہ اور کم ھوتے تھے بعض اوقات تو اس کے ایام میں ھفتوں کا بل پڑ جاتا تھا اور ایک دو مرتبہ تو یہ بل کئی مہینوں کا ھؤا -

اس کا بیان تھا کہ ساڑھے تیرہ برس کی عمر میں اس کو کسی طرح کا عصبی مرض ھوا جو دو سال تک رھا - اس کا خیال تھا کہ اس کا یہ مرض اس کی پھوپھی کی

---

[۱] Dr. Stechmann [۲] Hypnotic Suggestion [۳] ...

اچانک موت سے شروع ھوا ۔ یہ پھوپھی عمر میں اس سے چار برس بڑی تھی اور ان دونوں کی آپس میں بہت محبت تھی ۔ اس مرض کی علامات کو پوری طرح بیان نہ کرسکی لیکن اس کو اتنا یاد تھا کہ اس کا وزن کم ھوگیا تھا اس پر پستی غلب رھتی تھی اور تقریباً ھر رات کو وہ اس پھوپھی کو خواب میں دیکھتی تھی ۔ ایک ڈاکٹر نے تشخیص کیا تھا کہ اس میں خون کی بہت کمی ھے ۔ اس کو یہ یاد نہ تھا کہ اس کی پھوپھی کا انتقال کس مرض سے ھوا لیکن اس کا خیال تھا کہ "کسی چیز کے متعلق بہت زیادہ فکر اور تشویش نے اسے مارا"۔

اس کے جسمانی امتحان کا نتیجہ بھی سلبی تھا ۔ مریضہ تندرست و توانا تھی اور ذرا موٹی تھی ۔ اس کے دل، پھیپھڑوں اور نظام عصبی میں کوئی خاص نقص نظر نہ آیا ۔ اس کا خون بھی بہت کم نہ تھا اور قارورہ بالکل معمولی تھا ۔

سٹیلا روس کے ایک چھوٹے سے قصبے میں پیدا ھوئی ۔ اس کے والدین یہودی تھے اور اپنے مذھب کے بہت پابند تھے ۔ یہ دونوں پرانے زمانے کے قصوں اور توھمات پر یقین رکھتے تھے ۔

سٹیلا کا باپ یہودیوں کے ایک مدرسے میں معلم تھا ۔ جب مریضہ کی عمر پانچ برس کی تھی تو یہ اس ملک میں آیا لیکن خاندان کے اور لوگ چار برس بعد آئے ۔ اس وقت سٹیلا کے دو بھائی اور ھوچکے تھے اور ظاھر ھے کہ دونوں عمر میں اس سے چھوٹے تھے ۔

نئی دنیا میں آکر ان کی مالی حالت کچھ بہتر نہ ھوئی ۔ اس کا باپ نہایت پرھیزگار، دیانت دار اور مذھبی عالم مشہور تھا، لیکن کاروباری دنیا میں اس کو بہت زیادہ کامیابی نہ ھوئی ۔ اس نے گو اپنے خاندان کو افلاس سے بچائے رکھا تاھم وہ ایک چھوٹے سے مکان کو چھوڑ کر کوئی بڑا مکان نہ لے سکا ۔

سٹیلا سولہ برس کی تھی تو اس کے خاندان میں تین لڑکوں اور ایک لڑکی کا اضافہ ھوچکا تھا ۔ اب ان کو کھانے پینے کی تکلیف ھونے لگی، لہذا باپ کے بار کو ھلکا کرنے کے لیے سٹیلا نے نوکری تلاش کرنی شروع کی اور بہت جلد وہ ایک دوکان میں نوکر ھوگئی جہاں وہ اپنی شادی کے وقت تک کام کرتی رھی۔

سٹیلا کی تعلیم یورپ میں پرانے یہودی طریقے سے شروع ہوئی اور یہاں آنے کے بعد بھی جاری رہی۔ شروع ہی سے وہ پڑھنے لکھنے کی شوقین اور بہت ذہین تھی۔ تمام زمانۂ تعلیم میں اس نے بہت محنت کی اور اپنی جماعتوں میں تقریباً ہمیشہ اول رہی۔ اس کی تعلیم بہت وسیع نہ تھی کیوں کہ ساڑھے تیرہ برس کی عمر میں اس کو تعلیم ترک کرنی پڑی اس لیے کہ "گھر کے کام کاج میں اس کی ماں کو اس کی مدد کی ضرورت تھی"۔

اس کے مذہبی خیالات اس کے والدین کے مذہبی خیالات کے عکس تھے۔ وہ نہایت عقیدت کے ساتھ عبادت کرتی تھی۔ اس کے علاوہ جادو، جادوگرنیوں، نظربد اور اسی طرح کے ان تمام توہمات کو بلا چون و چرا مانتی تھی جو اس کی پیدائش کے وقت رائج تھے لیکن پندرہ برس کی عمر کے بعد اس کے خیالات میں انقلاب ہوا۔ اس نے مذہب اور توہمات دونوں کو خیرباد کہا اور ملحد اور مادیت پرست بن گئی۔

ماکس کے ساتھ اس کی عشق بازی اس کی عمر میں سب سے پہلی اہم عشق بازی تھی۔ وہ جوان لڑکوں میں ہمیشہ ہردلعزیز رہی اور وہ خود بھی ان کی صحبت پسند کرتی تھی، لیکن اس سے قبل کبھی بھی اس کی محبت نے یہ رنگ اختیار نہ کیا تھا۔

ماکس کے ساتھ سٹیلا کی عشق بازی، نجومی کے پاس اس کا جانا اور اس کے فوری نتیجے ہمارے لیے اتنے اہم ہیں کہ ان تمام واقعات کو تفصیل کے ساتھ بیان کرنا مناسب ہوگا۔

سنہ ۱۹۱۰ء کے اوائل موسم گرما میں سٹیلا تعطیلات گزارنے کے لیے ایک دیہاتی بورڈنگ ہاوس گئی۔ یہاں اس نے سب سے پہلی مرتبہ ماکس کا حال سنا۔ ماکس اسی جگہ گزشتہ موسم گرما میں آچکا تھا اور جلد ہی سب کا دلپسند بن گیا تھا۔ ہر شخص اس کی ذہانت، اس کی شائستگی اور اس کے حسن کا نہایت جوش سے ذکر کرتا تھا۔ اس دفعہ بھی وہ عنقریب آنے والا تھا۔ سٹیلا نے جو اس قدر تعریف اس کی سنی تو اس کے دل میں اس سے ملنے کا اشتیاق پیدا ہوا چنانچہ جس دن کہ وہ آنے والا تھا اسی دن وہ ریلوے اسٹیشن پہنچی تاکہ اس مجموعۂ حسن و خوبی کو اوروں سے پہلے دیکھ سکے۔

جوں ہی ماکس نے ٹرین سے قدم باہر نکالا، سٹیلا اس پر فریفتہ ہوگئی۔ اس نے فوراً اور یقین کے ساتھ اپنے آپ سے کہا: "یہی وہ شخص ہے جس سے میں شادی کروں گی"۔

بعد میں اس کا تعارف کرایا گیا اور بہ ظاہر معلوم ہوتا تھا کہ ماکس نے بھی اس کو پسند کیا۔ جلدی ہی اس کو یہ معلوم کرکے خوشی ہوئی کہ ماکس اور لڑکیوں پر اس کو ترجیح دیتا تھا۔ تھوڑے ہی دنوں میں ماکس کے ساتھ اس کی محبت نے ایسی دیوانگی کی صورت اختیار کی کہ اس سے قبل اس کے خواب و خیال میں بھی نہ آئی تھی۔ اس پر ناقابل تصور شدید جذبی حالت طاری ہوئی۔ اس کا کھانا اور سونا ختم ہوگیا۔ تمام رات یا تنہائی میں وہ آنسو بہاتی رہتی۔ اس کا وزن کم ہوگیا۔ مختصر یہ کہ اس کی ایسی حالت ہوگئی کہ اس کے دوستوں میں چرچا شروع ہوگیا۔

ماکس بھی بہ ظاہر اس سے محبت کرتا تھا، گو اسی کی حالت اتنی خراب نہ تھی۔ وہ بھی صبح سے شام تک اس کے ساتھ رہتا تھا، اس کو شوق اور محبت کی نگاہ سے دیکھتا تھا اور رقیبوں کی مداخلت سے جلتا تھا۔ بورڈنگ ہوس کے تمام رہنے والوں کو یقین تھا کہ عنقریب ان کی شادی ہوجائےگی، لیکن ابھی دھلی دور تھی، کیونکہ ماکس کے لبوں پر مہر تھی۔ محبت کا کوئی اشارہ اس کی طرف سے ظاہر نہ ہوتا تھا اور اس نے کبھی بھی کوئی حرکت ایسی نہ کی، جس سے شادی کے امکان پر دلالت ہوتی۔

تعطیلات کے ختم ہوجانے اور شہر واپس آجانے کے بعد بھی ماکس سٹیلا کے پاس آتا جاتا رہا، اس کو تھیٹر سنیما لے جاتا رہا اور بہ ظاہر محبت اور فریفتگی کا اظہار کرتا رہا۔ لیکن محبت کا لفظی اظہار وہ اب بھی نہ کرتا تھا۔ کسی موقع پر بھی اس نے کوئی لفظ منہ سے ایسا نہ نکالا جس سے معلوم ہوتا کہ اس کی محبت شادی پر ختم ہونے والی ہے۔

ماکس کا یہ عجیب و غریب رویہ مجھے بھی بہت انوکھا معلوم ہوا۔ چنانچہ میں نے سٹیلا سے اس کی وجہ دریافت کی۔ اس نے جواب دیا: ہاں مجھے معلوم ہے۔ ماکس ان لوگوں میں سے نہیں جو شادی بیاہ کیا کرتے ہیں۔ یہ مجھے اس طرح معلوم ہے کہ اس نے میری ایک سہیلی سے ایسا کہا ہے اور اس نے تمام باتیں مجھ سے

کتی ہیں لیکن اس کے ساتھ اس نے میری سہیلی سے یہ بھی کہا ہے کہ اگر وہ کبھی شادی کرے گا تو مجھ سے ہی کرے گا اور مجھے بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے "۔

میں نے دریافت کیا کہ ماکس شادی کرنے والے لوگوں میں سے کیوں نہیں تو سٹیلا نے بتایا کہ وہ بہت عالی حوصلہ اور الوالعزم ہے لیکن اس کی تنخواہ بہت کم ہے۔ اس کو اندیشہ ہے کہ شادی کرنے سے اس کے تمام منصوبے خاک میں مل جائیں گے، لہذا اس نے شادی کی مسرتیں اپنے اوپر حرام کرلی ہیں۔ یہ توجیہ بظاہر قابل قبول ضرور تھی لیکن مجھے شبہ ہوا کہ سٹیلا نے پوری بات نہیں بتائی۔

نجومی سے سٹیلا کی تباہ کن ملاقات بھی اسی سال اگست کے مہینے میں ہوئی۔ تمام موسم گرما ماکس کی محبت اس کو جلاتی اور ستاتی رہی۔ اس نے اپنی عمزاد بہن، مسماۃ روز کو اپنا ہمراز بنایا۔ اس نے اس کو سمجھایا کہ جادو کے ذریعے سے ماکس کی بھی یہی حالت کرنے کی کوشش کرنی چاہیے اور اس طرح اس کو شادی کرلینے پر مجبور کرنا چاہیے۔ روز توہم پرست اور انتہا درجے کی ضعیف الاعتقاد تھی۔ اس نے اپنی تائید میں بہت سی ایسی عورتوں کے قصے بیان کیے جن سے وہ خود واقف ہے۔ اس نے بتایا کہ ان تمام عورتوں کو اس طرح حیرت انگیز کامیابی ہوئی، لیکن سٹیلا نے ان قصوں پر مذاق اڑایا اور جادو اور نجومیوں کی مدد سے بالکل انکار کردیا۔

لیکن کچھ دنوں کے بعد روز کی آنکھیں آشوب کر آئیں اور سٹیلا اس کے ساتھ دواخانے گئی۔ واپسی کے وقت سٹیلا نے اچانک کہا: " روز، میرا خیال ہے کہ ہمیں نجومی کے پاس چل کر دیکھنا تو چاہیے "۔

روز نے اس خیال کا پرجوش خیر مقدم کیا اور سٹیلا سے کہا آج کل یہاں ایک شخص آیا ہوا ہے جو حقیقت میں غیر معمولی طاقت کا مالک ہے۔ اس پر یہ دونوں اس نجومی کی طرف روانہ ہوگئیں۔

یہ نجومی یا جادوگر، ایک موٹا تازہ، غلیظ اور جاہل یہودی تھا جو ایک بہت گندے مکان میں رہتا تھا۔ سب سے پہلے روز اس کے پاس گئی اور سٹیلا باہر

ہی ایک کمرے میں ٹھہری رہی - یہاں اس جادوگر کی بیوی اس کو اپنے خاوند کی طاقت کے قصے سناتی رہی -

تھوڑی دیر کے بعد روز نہایت جوش کی حالت میں واپس آئی اور کہنے لگی : " یہ عجیب و غریب شخص ہے - وہ سب کچھ جانتا ہے ! تمہارے یہاں پہنچتے ہی اس کو معلوم ہوگیا تھا کہ تمہیں کیا شکایت ہے - اس نے چھوٹتے ہی کہا کہ تمہیں کسی سے عشق ہے - کہو ، اب کیا خیال ہے ؟ "

سٹیلا نے اس کا طعن آمیز جواب دیا اور جادوگر کے کمرے کی طرف چل پڑی - اب وہ اس سے ذرا خائف تھی - اس نے جو قصے اس کی بیوی کی زبانی اس کے کمالات کے سنے اور اس کے سامنے جاکر اس کی شکل و صورت اور اس حرکات و سکنات کا مشاہدہ کیا تو اس کو اس سے سخت نفرت ہوئی - لیکن اس کے باوجود وہ اس سے برابر ڈرتی رہی -

اس جادوگر نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ اس سے دریافت کیے بغیر اس کا اور اس کے معشوق کا نام بتلایا - اگرچہ وہ بیہودہ ہتھکنڈوں سے اس چال میں کامیاب ہوگیا ، لیکن سٹیلا پر اس کی ساری قلعی کھل گئی اور اس نے اس پر مذاق اڑانا شروع کیا - لیکن جادوگر اس سے مطلق نہ گھبرایا اور آہستہ آہستہ نہایت عیاری کے ساتھ تمام واقعات کو خود سٹیلا کے منہ سے اگلوایا - اب اس نے یقین دلایا کہ جن قوتوں کا وہ مالک ہے ، ان کی مدد سے وہ نہ صرف ماکس بلکہ کسی اور شخص کو بھی ، وہ کسی قوم یا مذہب کا ہو ، اس سے شادی کرلینے پر مجبور کرسکتا ہے - اپنی تائید میں اس نے سٹیلا کو ایک کتاب دکھائی جس میں خود اس کے قول کے مطابق ان عورتوں کے نام تھے جن کی اس نے یہی خدمت کی ہے -

اس نے نہایت فخریہ لہجے میں کہا : " میں سب کچھ کرسکتا ہوں ! میرے لیے ہر قسم کا جادو آسان ہے ! "

سٹیلا کو اس جادوگر سے نفرت بھی تھی - اب اس کو اس کی طرز رہائش اور اس کے دعووں میں نمایاں تضاد بھی نظر آیا لیکن باوجود اس کے اس کی باتوں کا جادو چل

کیا اور وہ اس پر ایمان لے آئی۔ لہذا اس نے اس سے جادو شروع کرنے کو کہا تاکہ ماکس جس قدر جلد ہوسکے آ کر اس کے قدموں پر گر پڑے۔ جادوگر نے اس اہم خدمت کے معاوضے کے طور پر پچاس سینٹ اس سے پیشگی وصول کرلیے۔ سٹیلا کو اس پر اتنا اعتقاد ہوگیا تھا کہ جب وہ اس کے کمرے سے باہر نکلی ہے تو اتنی خوش تھی کہ اس سے قبل کبھی نہ ہوئی تھی۔ اسی دوران میں اس جادوگر نے اس کو ترغیب دلائی کہ وہ گٹھیا کی حکمی دوا بھی خرید لے جس کو خود اس نے ایجاد کیا تھا، لیکن اس نے نہایت مہذب طریقے سے یہ کہہ کر خریدنے سے انکار کردیا کہ اس کو یہ مرض نہیں۔

اس نے روز سے کہا: "میں بہت خوش ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ ماکس مجھ سے یقیناً شادی کرلےگا"۔

اس کے بعد دو دن مسرت انگیز انتظار کی حالت میں گزرے۔ اس زمانے میں سٹیلا اور روز ہر وقت جادو اور جادوگرنیوں ہی کا ذکر کرتی تھیں اور ان کی کامیابیوں کے قصے بیان کر کرکے خوش ہوتی تھیں۔ اس طرح اس جادوگر پر سٹیلا کا اعتقاد اور پختہ ہوتا چلا گیا۔ لیکن عجیب بات یہ تھی کہ اس اعتقاد اور یقین کے ساتھ اس کو بےاعتقادی اور شک بھی تھا۔ چناں‌چہ بعد میں اس نے مجھ سے کہا: "یہ سب روز کا قصور تھا۔ اس نے اس قدر توہمات میرے ذہن میں ٹھونسے کہ بالآخر مجھ کو بھی یقین آگیا، حال‌آں‌کہ میں حقیقت حال سے واقف تھی"۔

جادوگر سے ملنے کے دوسرے دن شام کو یہ دونوں لڑکیاں حسب معمول باتیں کررہی تھیں۔ سٹیلا نے پھر کہا: "میں بہت خوش ہوں — میں اب ماکس سے شادی کرسکوں‌گی"۔ لیکن کچھ دیر رک کر اس نے کہا: "لیکن مجھے افسوس بھی ہے کہ میں نے اس برے طریقے سے اس کو حاصل کیا۔ مجھے یہ جادو وادو پسند ہیں مگر کسی اچھے طریقے سے اس کو حاصل کرتی تو بہتر تھا۔ اس کو اگر معلوم ہوگیا تو وہ کیا کہےگا۔ مجھے اب بھی تشویش اور اندیشہ ہے۔ شادی ہوجانے کے بعد میں تمام باتیں بلاکم وکاست اس سے کہہ دوں‌گی۔ اگر نہ کہوں‌گی تو فکر کے مارے میں بیمار پڑجاؤں‌گی"

روز نے سن کر کہا: تو تو بے وقوف ہے۔ کیا یہ کافی نہیں کہ تو اسے حاصل کرلے گی؟ جس طریقے سے تو اسے حاصل کرے گی، اس کی تشویش کیوں کرتی ہے؟ تو ضرورت سے زیادہ ایمان دار اور دیانت دار ہے! تیری باتیں سن کر مجھے کوفت ہوتی ہے!

یہ بات تو یہاں ختم ہوگئی۔ اس کے بعد روز نے قصہ بیان کیا کہ ایک شخص نے اپنے ایک دوست کی چائے کی پیالی میں ایک لڑکی کے حیض کا خون ڈال کر ان دونوں کے درمیان عشق پیدا کیا۔ آخر میں روز نے کہا: "اس میں اس کو حیرت انگیز کامیابی ہوئی"۔ "اس شخص کو اس لڑکی سے عشق تو ہوگیا لیکن تمام عمر مریض ہی رہا"۔ اس کے بعد پھر کہا: "لیکن سٹیلا تجھے معلوم ہے کہ اگر ماکس پر جادو چل گیا تو تمام عمر کمزور اور بیمار رہے گا۔ پچاس برس سے زائد اس کی عمر نہ ہوگی اور ممکن ہے اس سے پہلے ہی مرجائے"۔

یہ الفاظ سنتے ہی سٹیلا کانپ گئی اور چلائی: "لیکن یہ تو بڑی مصیبت ہے! میں اپنی خوشی کی خاطر کسی شخص کی عمر کم نہیں کرنی چاہتی! میں نہیں پسند کرتی کہ وہ میرے لیے اپنی جان دے دے!"

روز نے نہایت حقارت سے کہا: "تو بڑی احمق ہے! ان باتوں کا تجھے کیوں فکر ہے؟ میں تو اپنی خوشی کے لیے پچاس آدمیوں کی جان لینے میں بھی دریغ نہ کروں گی"

لیکن روز کی ان باتوں کا سٹیلا پر کوئی اثر نہ ہوا۔ جس وقت اس نے یہ الفاظ سنے کہ "اگر ماکس پر جادو چل گیا تو تمام عمر کمزور اور بیمار رہے گا" تقریباً اسی وقت اس کے دل میں خوف پیدا ہوا کہ وہ جادوگر خود اسی پر جادو کررہا ہے اور یہ کہ وہ مرنے والی ہے۔ باقی تمام رات اس نے دہشت کے مارے رو رو کر کاٹی۔

اگلے دن سویرے ہی وہ جادوگر کے پاس پہنچی اور اس سے کہا کہ اس کو ماکس کی ضرورت نہیں اور التجا کی کہ وہ اپنا جادو فوراً بند کردے۔ جادوگر نے فوراً اور بالتکرار اس کو اطمینان دلایا کہ خود اس کو ڈرنے کی کوئی وجہ نہیں۔

لیکن اس سے کوئی زندہ نہ ہوا۔ گھر پہنچ کر اس نے اپنے خاندان کے لوگوں سے کہہ دیا کہ وہ مرنے والی ہے۔ اس نے اپنی قبر کی جگہ تک ان کو بتلادی۔

اگلے دن ظاہر ہے کہ وہ بالکل زندہ تھی' لیکن اس کے خوف میں کوئی کمی واقع نہ ہوئی۔ وہ پھر جادوگر کے پاس پہنچی اور جادو روکنے کی پھر التجا کی۔ لیکن پہلے کی طرح اب بھی اس کو تسکین نہ ہوئی۔ کئی دنوں تک وہ اسی طرح جادوگر کے پاس آتی جاتی رہی۔ لیکن جب اس کی تسلیوں سے کوئی مستقل تسکین نہ ہوئی تو اس نے اس سے کہا کہ وہ ڈاکٹر کے پاس جارہی ہے۔ اس پر وہ جادوگر چونکا اور اس کو دھمکی دی کہ وہ اس خیال کو دل سے نکال دے۔

لیکن بعد میں وہ بہ طور خود ایک مطب پہنچی۔ یہاں ایک ڈاکٹر کو اس سے بہت دلچسپی ہوئی اور جیسا کہ پہلے کہا جا چکا ہے یہاں ہپناطیقی ایماء سے اس کو بہت فائدہ ہوا۔ لیکن اس فائدے سے قبل وہ پانچ دن تک پاگلوں کے شفاخانے میں رہی' اور اس کے بعد ہفتہ عشرہ عصبی امراض کے شفاخانے میں گزارا۔

اس آسیب کے پیدا ہونے ہی ماکس کے متعلق اس کے خیالات میں ایک عجیب تبدیلی ہوئی۔ وہ بہ ظاہر ماکس پر جان دیتی تھی' لیکن اس نے اپنے نسوانی وقار کو قائم رکھا۔ اب اس آسیب کے پیدا ہونے کے بعد معلوم ہوتا تھا کہ محبت کم ہوگئی ہے اور طرفہ یہ کہ محبت کی کمی کے ساتھ ساتھ اس کا نسوانی وقار بھی کم ہوگیا۔ یہ صحیح ہے کہ اس وقت تک مردوں کے ساتھ تعلقات میں اس نے کبھی بھی پیش قدمی نہ کی تھی لیکن اب وہ ماکس کے پیچھے پیچھے بری طرح پھرنے لگی۔ وہ اس کو برابر مجبور کرتی کہ اس سے آ کر ملے۔ اس نے کھلے کھلے الفاظ میں اپنے عشق کا اظہار کیا اور ہر طریقے سے کوشش کی کہ وہ پیغام دے لیکن اس کی ان تمام کوششوں کا اس پر کوئی اثر نہ ہوا بلکہ وہ اور زیادہ کھنچ گیا۔

آخر انتہائی مایوسی اور حرمان نے اس کو وہ طریقہ اختیار کرنے پر مجبور کیا جس سے نہ صرف یہ کہ نتیجہ معلوم ہوگیا' بلکہ قطعیت کے لحاظ سے یہ آخری طریقہ تھا جس کو وہ امکاناً اختیار کرسکتی تھی۔ نومبر کے مہینے میں ایک دن ماکس

اس کے پاس بیٹھا تھا کہ اس نے اس سے کہا: "اگر کوئی جوان آدمی کسی جوان عورت سے عشق کرتا ہے اور اس سے شادی کرنا چاہتا ہے تو اس کو صاف الفاظ میں اس کا اعلان کردینا چاہیے تاکہ دوسری صورت میں وہ عورت کسی اور سے محبت کرنا سیکھے"۔

ماکس نے بظاہر لاجواب ہو کر کہا: "اگر کوئی جوان آدمی کسی جوان عورت سے فی‌الواقع محبت کرتا ہے اور اس سے شادی بھی کر سکتا ہے تو وہ یقیناً اس کا اعلان کردیتا ہے"۔

ماکس کے اس قول سے سٹیلا اسی طرح لاجواب ہوگئی جس طرح اس سے قبل سٹیلا کے قول سے ماکس ہوا تھا۔ لہذا اس نے کوئی جواب نہ دیا۔

اب ماکس نے موضوع گفتگو بدل دیا اور موسم وغیرہ کے متعلق کچھ دیر باتیں کرنے کے بعد اس سے رخصت ہوگیا۔ اس کے بعد ایک دن بازار میں دونوں کی ملاقات اتفاق سے ہوگئی اور پھر یہ دونوں کبھی نہ ملے۔

ماکس کی اس آخری ملاقات کے فوراً بعد اس کی حالت سنبھلنی شروع ہوئی۔ آسیب کے پیدا ہونے کے بعد سے وہ اس قدر بیمار ہوگئی تھی کہ کوئی کام کاج نہ کرسکتی تھی۔ اب وہ اس قدر تندرست ہوگئی تھی کہ اس کو پھر روپیہ کمانے کا خیال آیا اور دسمبر میں اپنی پرانی نوکری پر چلی گئی۔

بارنے سے اس کی دوستی ماکس سے دوستی ختم ہوجانے کے بعد ہوئی۔ اس سے پہلے بارنے کسی اور شہر میں رہتا تھا اور سٹیلا کی کبھی اس سے ملاقات نہ ہوئی تھی، لیکن اپنی بہن استھر کی زبانی اس نے اس کا ذکر اکثر سنا تھا، کیوں‌کہ استھر بارنے کی بہت گہری دوست تھی۔ بارنے شروع ہی سے سٹیلا کو پسند کرتا معلوم ہوتا تھا اور جوں جوں دن گزرتے گئے یہ پسندیدگی محبت کا رنگ اختیار کرتی گئی۔ تاآں‌کہ تین یا چار ماہ بعد ان کے آپس میں خفیہ سمجھوتا ہوا اور کچھ دنوں بعد ان کی منگنی ہوگئی۔

نوکری پر واپس جانے کے کچھ دنوں بعد تک سٹیلا تندرست رہی۔ جادوگر سے اس کا خوف بھی مٹ گیا اور وہ بہت خوش رہنے لگی۔ لیکن مارچ میں یہ خوف پھر عود کر آیا اور وہ پھر ویسی ہی بیمار ہوگئی۔

آسیب کا احیا مندرجہ ذیل حالات میں ہوا: سینٹ پٹرک کے تہوار سے ایک دن قبل سٹیلا نے دکان میں اور لڑکیوں کو تہوار کا ذکر کرتے سنا۔ اس نے ایک لڑکی سے دریافت کیا کہ اس سینٹ کو یہ اہمیت کیوں دی جاتی ہے۔ لڑکی نے جواب دیا۔ "ہیں! تمھیں معلوم نہیں۔ یہ وہ سینٹ ہے جس نے آئرلینڈ میں سے سانپوں کو نکالا ہے"۔

یہ سنتے ہی سٹیلا پر خوف طاری ہوا اور اس نے اپنے دل میں کہا: "یہ جادو کے زور سے ہوا ہوگا! اگر یہ ممکن ہے تو مجھے اندیشہ ہے کہ وہ جادوگر مجھ پر بھی جادو کرسکتا ہے!"

بقیہ تمام دن وہ بہت متفکر اور بےچین رہی اور جادو اور جادوگرنیوں کے متعلق سوچتی رہی۔ اگلی صبح کو وہ اٹھی ہے تو پرانا خوف اپنی اصلی شدت اور تندی کے ساتھ مسلط تھا۔

وہ اپنے کام پر گئی لیکن دکان میں اس پر خوف اس شدت سے طاری ہوا کہ وہ قابو سے باہر ہوگئی اور چیختی چلاتی زمین پر گرپڑی۔ آخر موٹر میں ڈال کر اس کو اس کے گھر پہنچادیا گیا۔

کچھ سنبھل جانے کے بعد وہ پھر اسی مطب میں پہنچی جہاں وہ پہلے گئی تھی لیکن اب یہاں کے علاج سے اس کو کوئی فائدہ نہ ہوا۔ اس کی شادی کا زمانہ قریب تھا۔ اس سے اس کے فکروں میں اور اضافہ ہوا۔ یہاں تک کہ وہ اپنی طرف سے مایوس ہوگئی۔ آخرکار اس نے اس روپے میں سے کچھ لیا جو اس نے اپنی شادی کے لیے جمع کیا تھا اور ڈاکٹر داتا کے پاس پہنچی۔ اس کو توقع تھی کہ یہ ڈاکٹر یا تو اس کو اطمینان دلائےگا کہ اس کو ڈرنے کی کوئی وجہ نہیں یا ان مشکلات سے نجات پانے کا کوئی راستہ بتلائےگا۔

اس نے اس تمام حالات من و عن بیان کیے اور اپنے اس خوف کا خاص طور پر ذکر کیا کہ اس کو شادی نہ کرنی چاہیے کیوں‌کہ اس کو محسوس ہورہا تھا کہ وہ کسی وقت پاگل ہوجاسکتی ہے۔ ڈاکٹر داتا نے پر زور الفاظ میں اس کو یقین دلایا

کہ وہ پاگل نہیں ہوسکتی۔ لہٰذا اس کو اندیشہ نہ ہونا چاہیے کہ وہ اس طرح اپنے خاوند کے لیے مصیبت کا باعث بن جائے گی۔ اس سے اس کو شاید ایک گھنٹے کے لیے تسکین ہوئی۔ لہٰذا چند دنوں کے بعد وہ مزید اطمینان کے لیے پھر ڈاکٹر دانا کے پاس آئی۔ اب ڈاکٹر دانا نے اس کو میرے پاس بھیجا۔

جیسا کہ کہا جاچکا ہے اس کے بعد سٹیلا کورنل کے دواخانے میں قریب برس بھر تک آتی رہی اور اس کے خوف میں کوئی معتدبہ کمی نہ ہوئی۔ اس سے اتنا ضرور ہوا کہ اب وہ چیختی چلاتی نہ تھی جیسے کہ وہ اپنے مرض کی ابتدا میں کیا کرتی تھی۔ اس کے علاوہ اس کے وہ آسیبی خیالات بھی بظاہر ختم ہوگئے تھے جن کو اس کے خوف سے تعلق تھا کیوں‌کہ اب وہ ان کا ذکر نہ کرتی تھی۔ لیکن بہ حیثیت مجموعی اس کی حالت کچھ بہتر نہ ہوئی۔ یہاں ان آنے جانے والے آسیبی خیالات کا ذکر ضروری ہے کیوں‌کہ بعد میں چل کر یہ ہمارے لیے اہم ہوں‌گے۔

جب سٹیلا پہلی مرتبہ میرے پاس آئی ہے تو وہ صرف اسی بات سے ڈرتی تھی کہ وہ جادوگر خود اس پر جادو کرسکتا ہے۔ اس کو یہ اندیشہ بھی تھا کہ اس جادوگر کے دوست احباب بھی یہ طاقت رکھتے ہیں۔ اسی وجہ سے وہ جادوگر کے پڑوس میں بھی جانے ڈرتی تھی۔

اسی ابتدائی زمانے میں سٹیلا ہر اس شخص اور خصوصاً ان اجنبیوں سے ڈرتی تھی جو اس کو گھور کر دیکھتا تھا۔ چناں‌چہ بازار میں چلتے ہوئے اگر وہ دیکھ لیتی تھی کہ کوئی شخص ٹکٹکی باندھے اس کی طرف دیکھ رہا ہے تو اس کو فوراً اندیشہ ہوتا تھا کہ وہ اس پر جادو کررہا ہے اور یہ کہ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ پاگل ہوجائے گی۔

اسی طرح وہ اس ڈاکٹر سے بھی ڈرتی تھی جس نے اس پر ہپناطیقی عمل کیا تھا۔ جب کبھی اس کو اس کا خیال آتا تو وہ ڈرتی کہ وہ اس پر جادو کررہا ہے۔ جب وہ موسم گرما میں میرے پاس آئی ہے تو یہ ڈاکٹر یورپ میں تھا۔ لیکن باوجود اس کے کہ وہ جانتی تھی کہ وہ ہزاروں میل دور بیٹھا ہے اس کے اس خوف میں کمی نہ ہوتی تھی۔

یہ تمام خیالات کبھی بھی بہت زیادہ نمایاں نہ ہوئے اور جیسا کہ کہا جاچکا ہے، تھوڑے ہی دنوں کے بعد سٹیلا نے ان کا ذکر بھی چھوڑ دیا۔

لیکن اس کا بنیادی آسیب یعنی نجومی کا خوف اپنی شدت کے لحاظ سے حیرت انگیز تھا۔ بظاہر معلوم ہوتا تھا کہ جب تک وہ جاگتی رہتی تھی، تب تک یہ خوف اس پر برابر مسلط رہتا تھا۔ کوئی چیز اس کے لیے دلچسپ نہ رہی تھی اور کوئی چیز اس کے ذہن کو کسی اور طرف منتقل نہ کرسکتی تھی۔ بار بار وہ کہتی تھی: "وہ مجھ پر مسلط ہے۔ مجھے اندیشہ ہے کہ وہ مجھے تکلیف پہنچا رہا ہے۔ مجھے معلوم ہوتا ہے کہ میں محفوظ نہیں۔ وہ میرے تمام خیالات کا مالک ہے۔ وہ مجھے پاگل بنارہا ہے"۔

وہ جادو وغیرہ کے متعلق مجھ سے برابر سوال کرتی رہتی تھی۔ چناں چہ وہ دریافت کرتی تھی: "کیا تمھیں یقین ہے کہ جادو کوئی چیز نہیں؛ تمھیں کیسے معلوم ہوا کہ یہ کوئی چیز نہیں؟ کیا تم نے اس کا مطالعہ کیا ہے؟ کیا سائنس کی رو سے یہ واقعہ ہے کہ یہ کوئی چیز نہیں؟ انجیل میں بڑے بڑے آدمیوں کا ذکر ہے اور شیکسپیر بھی بڑا آدمی تھا۔ یہ سب جادو اور جادوگرنیوں کو مانتے تھے۔ تمھیں کیسے معلوم ہوا کہ وہ غلطی پر تھے؟ اگر یہ بڑے بڑے لوگ ان چیزوں پر اعتقاد رکھتے تھے تو ان کی کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور ہے۔ میں ان سے ڈرتی ہوں۔ میرا خیال ہے کہ جادوگر مجھ پر قدرت رکھتا ہے" و قس علی ھذا۔

ان چیزوں اور باتوں کے متعلق جتنا زیادہ اطمینان میں اس کو دلاتا تھا اس کی حالت اتنی ہی خراب ہوجاتی تھی۔ وہ کسی نہ کسی طرح مجھے لاجواب کردیتی تھی اور اگر میں تشفی بخش جواب نہ دے سکتا تھا تو وہ پریشان ہوجاتی تھی۔

بیماری شروع ہونے سے قبل سٹیلا بہت خوش مزاج معلوم ہوتی تھی۔ بعض اوقات تو بیماری کی حالت میں بھی وہ لطیفہ سنجی کرتی تھی اور بہت دلچسپ گفتگو کرتی تھی۔ لیکن عام طور پر وہ اداس رہتی تھی اور ذرا سی بات پر رو پڑتی تھی۔ لیکن اس کی یہ اداسی اور پستی اس کے خوف کے مقابلے میں ہیچ تھی۔ واقعہ یہ ہے کہ عصبی خوف کی کوئی ایسی مثال مجھے یاد نہیں آتی جس میں مریض کی تکلیف کی دہشت ناکی

حقیقت نے مجھ پر اتنا اثر کیا ہو یا جس میں مریض کے بیانات میں سے ریاکارانہ نشفی کا ذکر اس قدر نمایاں طور پر غائب ہو۔ اس میں کوئی شبہ ہی نہیں کہ سٹیلا واقعی بیمار تھی۔

سٹیلا کے حالات کے اس بیان میں اور بہت سی معنی‌خیز باتیں شامل کی جاسکتی تھیں، لیکن یہاں سوائے تین کے باقی سب کو حذف کیا جائےگا۔ ان تین سے تحلیل کے وقت حل طلب مسئلے کا عقبی منظر واضح ہوتا ہے۔ اول: جب سٹیلا کو معلوم ہوا کہ نجومی سے ملاقات کے وقت روز اور نجومی ایک دوسرے سے ناواقف نہ تھے تو اس کو بہت سخت طیش آیا۔ دوم: سٹیلا نے مجھ سے یہ بات چھپائی کہ پہلی مرتبہ میرے پاس آنے سے ایک ہفتہ قبل اس کی سول شادی[1] ہوچکی تھی (بعض یہودیوں کے ہاں رسم ہے کہ شادی کی مذہبی رسوم سے کچھ دنوں پہلے سول شادی ہوتی ہے) ان دونوں باتوں کی توجیہ آگے چل کر ہوگی۔

سوم: یہ بات بھی اتنی ہی پراسرار تھی لیکن اس کے ایک حصے سے سٹیلا کے لاشعوری نفسی عمل کی طرف کچھ اشارہ ہوتا تھا۔ وہ بات یہ تھی کہ اس کا اعتقاد تھا کہ اگر ماکس پر جادو کا اثر ہوگیا تو تمام عمر کمزور اور بیمار رہےگا اور یہ کہ اس کی عمر پچاس برس سے زاید نہ ہوگی۔ اس کا یہ اعتقاد دیگر توہمات کے متعلق اس کی رائے کے بالکل منافی تھا۔ اگرچہ اس کے آسیب اور اس آسیب سے تعلق رکھنے والے بعض جبری خیالات سے توہمات پر اس کا یقین ظاہر ہوتا تھا، تاہم ہر صورت میں اس کے 'یقین' (اگر اس کی ذہنی کیفیت کے لیے یہ اصطلاح جائز ہے) کے ساتھ ساتھ اس سے زیادہ قوی 'عدم یقین' بھی پایاجاتا تھا۔ لہذا ان باتوں کا ذکر کرتے ہوئے وہ کہا کرتی تھی: " میں اس اس چیز سے ڈرتی ہوں، لیکن مجھے معلوم ہے کہ میرا یہ خوف لغو اور بےبنیاد ہے " لیکن جن توہمات کو اس کے اس مقیم خوف سے تعلق نہ تھا، ان کو تو وہ کسی طرح بھی نہ مانتی تھی۔ عجیب بات یہ ہے کہ اس نے یہ کبھی نہ کہا کہ ماکس کی بیماری اور کمزوری کی پیشن‌گوئی لغو اور بےبنیاد ہے۔ اس کے برعکس اس

[1] Civil Marriage

کے طرز و طور سے مجھے یقین تھا کہ وہ اس پیشین‌گوئی کو بالکل سچ مانتی ہے۔ مختصر یہ کہ اس کے (بہ ظاہر حقیقی) یقین کہ ماکس تمام عمر بیمار رہے‌گا کے ۔ تہ عدم یقین کا احساس غائب تھا۔

لیکن اگرچہ میں اس بات کی توجیہ نہ کرسکا کہ سٹیلا کیوں یقین رکھتی ہے کہ ماکس بیمار اور کمزور رہے‌گا، تاہم اس سلسلے میں اس کی بعض باتوں سے خیالات کے تنازع اور تخالف کا انکشاف ہوا۔ ان ہی سے بعض ایسی خواہشات اور ایسے ہیجانات ظاہر ہوئے جو اس کے آسیب کی قوت محرکہ کا سرچشمہ تھے۔ چناں‌چہ اس نے ایک مرتبہ کہا: "یہ خیال کہ ماکس تمام عمر بیمار اورکمزور رہے‌گا، اس سے شادی کرنے میں مانع آیا۔ میں اس پر جان دیتی تھی، لیکن میں ایسے آدمی سے شادی نہ کرنا چاہتی تھی جو برسوں بیمار رہنے کی وجہ سے مجھے پالنے کے قابل نہ ہو، مجھے محسوس ہوا کہ اگر میں اس سے شادی کرلوں اور اگر وہ بیمار رہے اور کسی طرح مرجائے تو یہ سب کام فوراً ہوجانے چاہییں، نہ کہ اس وقت جب میں اتنی بوڑھی ہوجاؤں کہ دوسری شادی بھی نہ کرسکوں"۔

ظاہر ہے کہ یہ ایک تنازع تھا۔ سٹیلا ماکس کو چھوڑنا بھی نہ چاہتی تھی، لیکن ایسا خاوند بھی نہ چاہتی تھی جو عمر بھر بیمار رہنے کی وجہ سے اس کے لیے بار اور مصیبت ہوجائے اور بوجوہ اس کو یقین تھا کہ ماکس ایسا ہی خاوند ثابت ہوگا۔ ان حالات میں وہ چاہتی تھی کہ یہ تنازع رفع ہوجائے۔ یہ تنازع اس کے اس یقین سے رفع ہوا کہ اس (ماکس) کی عمر کم ہوگی کیوں کہ اگر یہ واقعہ ہے تو ایک طرف تو اس کو اس سے شادی کرنے کی مسرت سے دست بردار ہونے کی ضرورت نہیں اور دوسری طرف ایک مریض خاوند کے بار سے وہ ہلکی ہوجائےگی۔

لیکن ہم یہ فرض نہیں کرسکتے کہ ماکس کے جلد مرجانے کی جو خواہش سٹیلا کے دل میں تھی اس کے ساتھ اس میں اپنے جرم کا احساس نہ تھا اور جرم سزا کا مقتضی ہوتا ہے۔ لہذا احتمال اس بات کا ہے کہ اس آسیب سے یہ مقصد بھی پورا ہوا۔ اس نے جادوگر سے خواہش کی تھی کہ وہ ماکس پر جادو کرے اور اس کی خواہش

تھی کہ ماکس جلد مرجائے۔ ان بری خواہشاتؒ کی سزا کے طور پر اس کو خوف لاحق ہوا کہ وہ جادوگر خود اس پر جادو کررہا ہے اور یہ کہ خود اس کو مرجانے کا خوف ہے۔ یہ آسیب اس جرم کی مناسب ترین سزا تھا جس کا سٹیلا کو احساس ہوا۔ اس واقعے کی بنا پر یہ فرض کرلینا غیر معقول نہ ہوگا کہ ٹپسیّا کرنے اور خود اپنے آپ کو ملامت کرنے کا یہ ہیجان ان حالات میں سے تھا جنھوں نے سب سے پہلے اس آسیب کو معین کیا اگرچہ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اہم ترین بھی تھا۔

(ج) ابتدائی تحقیق

جس زمانے میں سٹیلا زیر تحلیل تھی، اس زمانے کے نتائج کو بیان کرنے سے قبل مناسب ہوگا کہ اس علاج کے شروع کرنے کے وقت یہ حل طلب مسئلہ جس صورت میں میرے پاس آیا، اس کو واضح کردیا جائے۔

جو لوگ کہ آسیب کی پیدائش کے متعلق ایمازی نظریے کے قائل ہیں، ان کے لیے مریضہ کے مذکورہ بالا حالات میں کوئی حل طلب مسئلہ نہیں۔ ایک عورت عصبی مزاج اور اثر پذیر ہے، اس نے بہت پرجوش مذہبی لوگوں اور توہمات پرستوں میں پرورش پائی ہے۔ ایک ناکام اور غیر تشفی بخش محبت سے پیدا ہونے والے جوش اور ذہنی بار کے دوران میں اس کو عصبی مرض لاحق ہوتا ہے۔ اس عصبی مرض کے مشمول کے لحاظ سے دیکھا جائے تو اس میں جادو پر اس اعتقاد کا احیا ہوا ہے جو بچپن میں اس کے ذہن نشین تھا۔ نجومی سے ملاقات اور توہم پرست بہن کی باتیں ایسے وقت واقع ہوئیں جب وہ بہت شدید جوش کی حالت میں تھی۔ فرض کیا جاسکتا ہے کہ یہ تمام حالات اس احیا کے لیے کافی موثر تھے لہذا عصبی مرض پیدا ہوگیا۔ اس نقطۂ نظر سے یہ سارا معاملہ ایک سادہ مساوات سے زاید نہیں۔ عصبی مزاج کی طرف میلان، ماحول کے اثرات اور خاص قسم کے خیالات پیدا کرنے والا واقعہ آپس میں مل کر آسیبی خوف کا باعث ہوتے ہیں۔ اس سے صاف بات اور کیا ہوسکتی ہے؟ اسی سے اس کی توجیہ آسانی کے ساتھ کی جاسکتی ہے!

لیکن نفسی محلّل کو ان تمام واقعات میں ایسی باتیں نظر آتی ہیں جو وسیع اور بہ احتیاط تحقیق کی محتاج ہیں۔ یہ اس آسیب کی تشفی بخش توجیہ اس وقت

تک نہیں کرسکتا جب تک کہ اس کو مذکورہ باتوں کے علاوہ اور باتیں بھی معلوم نہ ہوں۔ تاہم موجودہ مواد میں بھی اس کو ایسی چیزیں مل جاتی ہیں جن کی بنا پر وہ اس عصبی مرض کی علت کے متعلق دلچسپ سلسلۂ فکر قایم کرسکتا ہے۔ وہ اس ہی بنا پر حل طلب مسئلے کی ماہیت کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے اور ان علّی عناصر کی نوعیت کی طرف بھی جن کی اس کو توقع ہے۔

مثالاً ہم کو معلوم ہوا ہے کہ مریضہ پر مرض کا حملہ ایک معاشقے کے دوران میں ہوا اور جوں ہی یہ معاشقہ ختم ہوگیا وہ تندرست ہوگئی۔ لیکن ایک دوسرے عاشق سے تعلق پیدا کرتے ہی پھر اس کی حالت بگڑ گئی۔ عشق و محبت اور مرض کے اس تعلق کو محض اتفاقی سمجھنا چاہیے یا علّی؟ اگر یہ تعلق علّی ہے تو کس قسم کی علّتیں کارفرما ہوسکتی ہیں؟

نظراً ان سوالات کا صرف جزئی اور آزمائشی جواب ممکن ہے۔ بہ قول یونگ عصبی مرض فکر و حسیت کے ایسے میلان کو ظاہر کرتا ہے جو مریض کو قریب ترین نفسیاتی تعلقات رکھنے والے افراد سے دور لے جاتے ہیں یا ان کے خلاف ہوتے ہیں۔ پہلے ماکس اور پھر بعد میں بارنے کا یہی موقف تھا[1]۔ لہٰذا ہم نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ ان دونوں اشخاص کے متعلق مریضہ کے ذہن میں کسی نہ کسی قسم کا جذباتی تنازع موجود تھا اور یہ کہ کسی نامعلوم وجہ سے وہ اپنے آپ کو ان میں سے کسی کے ساتھ بھی مطابق نہ بنا سکی۔ یہی عدم مطابقت اس کے عصبی مرض کا باعث ہوئی۔

جب ہم ان باتوں پر غور کرتے ہیں جن کا ہمیں علم ہے تو ہمارے مندرجہ بالا خیال کی تائید ہوتی ہے۔ چناں‌چہ ماکس کے ساتھ سٹیلا کا عشق عرضیاتی[2] تھا۔ یہ "پہلی نگاہ میں گھائل" ہونے کی ٹھیٹ مثال کی شکل میں شروع ہوا۔ قصوں اور افسانوں میں تو ایسے عشق کا ذکر بہ‌کثرت موجود ہے، لیکن حقیقی زندگی میں یہ نادراً واقع ہوتا ہے۔ جن چند مریضوں کے مطالعہ کا مجھے موقعہ ملا ہے ان کو دیکھتے ہوئے

---

۱ واقعہ یہ ہے کہ جن لوگوں کے ساتھ سٹیلا کو قریب ترین نفسیاتی تعلق تھا وہ اس کے والدین تھے۔ اس کے عصبی مرض سے معلوم ہوا کہ اس میں اور اس کے والدین میں ویسی ہی عدم مطابقت تھی جیسی کہ اس میں اور ماکس اور بارنے میں تھی لیکن والدین کے ساتھ اس کی مطابقت کے سوال پر اس وقت غور کرنے کی ضرورت نہیں۔ اس کی طرف ہم بعد میں توجہ کریں گے۔ (مصنف)

۲ Pathological

کہا جاسکتا ہے کہ یہ جبر کی حالت ہوتی ہے۔ مریض بچپن میں عام طور پر کسی اہم فرد کو اپنا محبوب بناتا ہے۔ لیکن بعد میں یہ محبت مریض کی شعوری شخصیت کے لیے کسی وجہ سے مکروہ بن جاتی ہے۔ لہذا وہ اس کو ضبط کرلیتا ہے۔ اس طرح یہ محبت شعور سے کم و بیش مکمل طور پر خارج ہوجاتی ہے۔ "پہلی نگاہ میں گھائل" ہونے کے واقعات یا تو اس بات کو ظاہر کرتے ہیں کہ یہ محبت (جو اب جزءً یا کلاً لاشعوری ہے) کسی اور ایسی شے کی طرف بالعموم نامکمل طور پر منتقل ہوجاتی ہے جس کے لیے کوئی شعوری موانع نہیں ہوتے یا پھر اس بات کو کہ مریض اپنی پرانی محبوب شے سے گریز کرنا چاہتا ہے یا پھر انتقال[1] اور گریز[2] دونوں کے مجموعے کو۔ بہ ہر صورت ظاہری معشوق حقیقی معشوق نہیں ہوتا؛ اگرچہ بعض مثالوں میں کچھ دنوں کے بعد محبت کا مکمل انتقال واقع ہوجاتا ہے۔

اب ان اصول کو سٹیلا کی مثال پر منطبق کیا جائے، تو ہم اس نتیجے پر پہنچیں گے کہ سٹیلا ماکس کے ساتھ اس قدر شدید محبت بہ ظاہر صرف اس لیے کررہی تھی کہ کسی غیر معلوم طریقے سے یہ کسی اور ایسے شخص کا قائم مقام تھا جس کے ساتھ اس کو حقیقت میں محبت تھی، اگرچہ غالباً وہ خود اس کے تحقق کی کوشش نہ کرتی۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وہ ماکس کے ذریعے سے کسی اور سے محبت کرنا چاہتی تھی[3]۔

اگر مذکورہ بالا نتائج صحیح ہیں تو ماکس کے ساتھ اس کی محبت کی اور بہت سی خصوصیات بھی قابل فہم بن جاتی ہیں۔ قصوں اور افسانوں میں ہم پڑھتے ہیں کہ جب کوئی عورت کسی پر دل و جان سے عاشق ہوتی ہے تو وہ گھل گھل کر دبلی ہوجاتی ہے۔ کھانا پینا اس پر حرام ہوجاتا ہے اور رات دن سوائے رونے اور کپڑے پھاڑنے کے اس کو اور کوئی کام نہیں رہتا لیکن حقیقی زندگی میں عشق کا اظہار اس طریقے سے کبھی نہیں کیا جاتا۔ اگر ہمارا یہ افتراض صحیح ہے کہ ماکس کے ساتھ سٹیلا کی

[1] Transference [2] Flight [3] ظاہر ہے کہ اس کا یہ مطلب نہیں کہ ماکس سے اس کی ظاہری محبت تمام کی تمام اسی طرح پیدا ہوئی۔ مراد یہ ہے کہ اس محبت کا صرف ایک حصہ، بالخصوص ابتدا میں اس طرح پیدا ہوا۔ (مصنف)

محبت یا تو نامکمل انتقال تھا یا گریز تو پھر عشق کے ان سقیم مظاہر کو سمجھنے میں دقت نہیں پڑتی۔ ہمارا مطلب یہ ہے کہ شعوراً تو وہ ماکس کے ساتھ شادی کرنا چاہتی تھی لیکن لاشعوری طور پر اس کو کسی اور شخص سے محبت تھی۔ لہذا اگر وہ اداس اور پست رہتی تھی تو اس میں کوئی تعجب خیز بات نہ تھی۔

بارنے کے ساتھ سٹیلا کی عدم مطابقت کا اظہار اور باتوں سے ہوتا ہے۔ سٹیلا سے چند دنوں کی ملاقات ہی سے مجھے یقین کے ساتھ معلوم ہوگیا تھا کہ اس کو بارنے سے اتنی شدید محبت نہ تھی جتنی کہ اس کو ماکس سے تھی۔ چناں چہ جب وہ ماکس کا ذکر کرتی تھی تو اس کا چہرہ تمتما اٹھتا تھا اور تھوڑی دیر کے لیے وہ اپنے خوفوں کو بھول کر نہایت صاف اور رنگین الفاظ میں اس کا سراپا بیان کرتی تھی۔ وہ کہتی تھی: "وہ کس قدر شائستہ ہے! مجھے اس سے بےحد و نہایت محبت ہے! میں سمجھتی ہوں کہ اگر میں اس کی بیوی نہ بنی تو میری جان پر بن جائے گی۔ اگر اس سے میری شادی ہوجائے تو میں اس کے ساتھ صرف ایک کمرے میں عمر گزار سکتی ہوں"۔

لیکن جب وہ بارنے کا ذکر کرتی تھی تو یہ جوش نہ ہوتا تھا۔ اب وہ کسی قدر استدلالی لہجے میں کہتی: "بارنے سے مجھے یقیناً محبت ہے۔ میں اس سے بہ حیثیت دوست کے محبت کرتی ہوں۔ وہ ذہین ہے، شائستہ ہے۔ میں اس کی عزت کرتی ہوں۔ میری نگاہوں میں اس کی بڑی قدر ہے"۔ اس تمام گفتگو میں معلوم ہوتا تھا کہ اس کو اندیشہ ہے کوئی شخص اس کے ان خیالات کی مخالفت کرنے والا ہے۔ اس کے ان بیانات میں وہ ہیجانی کیفیت نہ ہوتی تھی۔

ان تمام باتوں سے صاف عیاں ہوتا تھا کہ بارنے سے اس کی محبت ماکس سے اس کی محبت کی بہ‌نسبت بہ لحاظ شدت کے کم‌تر تھی لیکن اس سے ایک اور قطعی نتیجہ بھی نکالا جاسکتا ہے۔ اگر ایک مغلوب الجذبہ عصبی مزاج لڑکی شادی سے تھوڑے دن قبل اپنے منگیتر کے متعلق سوائے اس کے اور کچھ نہیں کہہ سکتی کہ "میں بہ حیثیت دوست اس سے محبت کرتی ہوں، میں اس کی عزت کرتی ہوں" تو ہمیں شبہ نہ ہونا چاہیے کہ یہ لڑکی دراصل اس سے محبت بالکل نہیں کرتی۔

ان نتائج کی تائید میں ایک اور بات ہے جس کا ذکر اس سے قبل ہوچکا ہے۔ سٹیلا کا خیال تھا کہ اس کا شادی کرنا غلطی ہے اور یہ کہ وہ اپنے خاوند کو یقیناً خوش نہ رکھ سکےگی۔ بہ‌ظاہر یہ خیالات اس کے خوفوں اور اندیشوں کا منطقی نتیجہ تھے۔ بہ‌ظاہر اس کا خیال تھا: «میں دیوانی ہوتی جارہی ہوں، لہذا مجھے شادی نہ کرنی چاہیے۔ میری دیوانگی سے میرے خاوند پر مصیبت کا پہاڑ ٹوٹ پڑے گا»۔ لیکن نفسی تحلیلی تجربے سے قطعی طور پر معلوم ہوتا ہے کہ کوئی جبری خیال یا اسی طرح کی کوئی علامت کبھی بھی کسی اور بات کی علت نہیں ہوتی۔ یہ ہمیشہ معلول ہوا کرتی ہے [1]۔ لہذا ہم نتیجہ نکال سکتے ہیں کہ سٹیلا کا یہ خیال کہ اس کو شادی نہ کرنی چاہیے اور یہ کہ وہ اپنے خاوند کے لیے مصیبت کا موجب بنےگی، اس کے آسیب پر نہیں بلکہ کسی اور بات پر مبنی تھا۔ یہ بات پوشیدہ تھی اور اس سے اس کے اس خیال کا جواز ثابت ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں بارنے سے شادی نہ کرنے کی کوئی نہ کوئی مناسب و موزوں وجہ موجود تھی اگرچہ وہ کھلم کھلا خود اپنے آپ پر بھی اس کا اظہار نہ کرتی تھی۔ یہ وجہ شاید یہ تھی کہ اس کو بارنے سے محبت نہ تھی۔ اس کو دراصل کسی اور سے محبت تھی۔

لیکن اگر ہم اس سلسلۂ فکر کو اسی طرح جاری رکھیں گے تو بہ‌ظاہر معلوم ہوگا کہ ہم نے اس تمام معاملے کو پوری طرح سمجھ لیا ہے، حال‌آں‌کہ ہم نے اس مطالعے کو ابھی شروع ہی کیا ہے۔ لہذا ہمیں چاہیے کہ جس قدر جلد ہوسکے ہم اس مواد کی جانچ پڑتال کریں جو تحلیل سے حاصل ہوا ہے، کیوں‌کہ اس طرح ہمارا یہ قبل‌ازوقت خیال کہ ہم معاملے کو پوری طرح سمجھ گئے ہیں مکمل طور پر خارج ہو جائےگا لیکن یہاں یہ کہہ دینا چاہیے کہ یہاں تک میں نے سٹیلا کے وہ حالات بیان کیے ہیں جو مجھ تک پہنچے ہیں نہ کہ وہ جن کو میں اب جانتا

---

۱ مثلاً اگر کسی شخص میں عصبی مرض کی کوئی ایسی علامت پیدا ہو جس کی وجہ سے وہ بہ‌ظاہر اپنے مشاغل جاری نہ رکھ سکے تو تحلیل سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ وہ شخص کسی نہ کسی وجہ سے اپنے کسی خاص شغل کو ترک کرنا چاہتا ہے اور یہ کہ یہی خواہش اس کے اس شغل کو ترک کرنے کی قریبی علت بن جاتی ہے۔ (مصنف)

ہوں اور یہ ہوسکتا ہے کہ یہ حالات بہت سی حیثیتوں سے غلط، گمراہ کن اور نامکمل ثابت ہوں۔

حصہ دوم - تحلیلی

(الف) پدری مولف¹

جب میں نے بالآخر تحلیل کا فیصلہ کیا تو میں نے سٹیلا سے کہا کہ میں ایک نیا طریق علاج آزمانا چاہتا ہوں جس کی کامیابی کے لیے لازمی ہے کہ وہ میرے ساتھ پورا پورا تعاون کرے اور یہ کہ اس میں اس کو ایک قاعدے کی پابندی کرنی پڑے گی۔ قاعدہ یہ ہے کہ اس کو تمام وہ باتیں بیان کرنی پڑیں گی جو اس کے ذہن میں آئیں۔ یہ باتیں اس کو اچھی معلوم ہوں یا بری، اہم معلوم ہوں یا غیر اہم۔

یہ حکم سننے کے بعد سٹیلا نے ہنسنا شروع کیا اور کہا: "یہ تو بے وقوفی کی بات ہے، اس سے مجھے کبھی بھی شفا نہ ہوگی۔ لیکن تم تو میری ہر بات سے پہلے ہی واقف ہو۔ اس سے زائد میں اور کیا بتاسکتی ہوں؟"

لیکن چند لمحوں ہی کے بعد اس نے اپنی ماں کا ذکر کرنا شروع کیا۔ اس نے کہا: "میری ماں بہت جلد گھبرا جانے والی عورت ہے، وہ بالکل میری طرح کی ہے۔ وہ تندرست نہیں رہتی۔ مجھ کو اپنی ماں سے اتنی محبت ہے کہ کسی اور سے نہیں۔ جب وہ میری نگاہوں سے اوجھل ہوجاتی ہے تو مجھے اس کے متعلق فکر لاحق ہوجاتا ہے اور اندیشہ ہوتا ہے کہ کہیں اس کو کوئی حادثہ پیش نہ آجائے۔ مثلاً یہ کہ کہیں وہ بیمار نہ ہوجائے یا کسی موٹر سے اس کی ٹکر نہ ہوجائے"۔

مجھے احساس ہوا کہ سٹیلا سے میری ملاقات اتنی پرانی ہوچکی ہے کہ اب میں اس کے اس بیان کے متعلق کچھ کہہ سکتا ہوں۔ چنانچہ پہلے تو میں نے اس سے کہا کہ جو کچھ ہمارے ذہنوں میں واقع ہوتا رہتا ہے وہ سب کا سب لازمی طور پر شعوری نہیں ہوتا۔ ہوسکتا ہے کہ ہمارے ذہن میں بہت شدید ہیجانات یا خواہشات ہوں لیکن ہمیں ان کا علم نہ ہو۔ ایسی ہی خواہشات بعض اوقات خوفوں کی شکل میں شعور میں نمایاں ہوتی ہیں۔

1 Father Complex

لیکن یہاں سٹیلا نے مجھے ٹوکا۔ اس نے نہایت جوش کی حالت میں کہا: "تو کیا تمھارا خیال ہے کہ مجھے اپنی ماں سے نفرت ہے؟ اور یہ کہ کیا میں چاہتی ہوں کہ وہ مرجائے؟"

میں نے کہا کہ میں اس صورت حالات کو غیرممکن نہیں کہہ سکتا اور اس کے متعلق اس کی رائے دریافت کی۔

اس نے چلا کر کہا: "تمھارا خیال بالکل غلط ہے! مجھے اپنی ماں سے محبت ہے اور ہمیشہ رہےگی۔ اگر وہ مرجائےگی تو پھر میری زندگی بھی حرام ہوجائےگی"۔

اس کے جواب میں میں نے کہا کہ شدید محبت کے وجود سے لازم نہیں آتا کہ اس کے ساتھ ساتھ شدید نفرت موجود نہیں۔ لیکن سٹیلا نے میری اس بات کی طرف توجہ نہ کی اور ایک غیر منطقی طریقے سے اپنا احتجاج جاری رکھا۔ اب ہم کو اپنی گفتگو کو اگلی ملاقات کے لیے ملتوی کرنا پڑا۔

دوسری ملاقات پر اس نے چھوٹتے ہی سوال کیا: "مجھے اپنی ماں سے نفرت کیوں ہے؟"

میں نے جواب دیا: "میں کیا بتاؤں۔ تمھاری کیا رائے ہے؟"

اس نے جواب دیا کہ وہ کوئی وجہ بیان نہیں کرسکتی۔ لیکن بہت دیر خاموش رہنے کے بعد وہ یک دم بولی: "ڈاکٹر صاحب، ایک بات ایسی ہے جو میرا خیال ہے کہ مجھے آپ سے کہنی چاہیے۔ وہ بات یہ ہے کہ میرا باپ میرے ساتھ "کھیلا" کرتا تھا"۔

جب میں نے اس سے اس بات کی تشریح کرنے کو کہا تو اس نے مندرجہ ذیل قصہ سنایا: جب وہ بارہ برس کی تھی، اس کا باپ رات کے وقت اس کے پلنگ کے پاس آتا اور شہوانی محبت کے ساتھ اس کو پیار کرتا اور اس کے ساتھ "کھیلتا"۔ اس میں وہ اپنا ایک ہاتھ اس کی چھاتیوں پر رکھتا اور دوسرا اس کے آلات تناسل پر۔ سٹیلا نے صاف طور پر اعتراف کیا کہ اس سے اس میں شدید ہیجان پیدا ہوتا اور اگرچہ وہ بظاہر ناراضگی کا اظہار کرتی، لیکن اس سے اس کو لطف بہت آتا۔ تشریح کے طور پر اس

نے پھر کہا کہ اس کے آسیب کے شروع ہونے کے وقت تک وہ بہت زیادہ شہوت پرست تھی اور آسانی کے ساتھ اس میں ہیجان پیدا کیا جاسکتا تھا۔

اس کا باپ اسی طرح ہفتے میں دو تین مرتبہ آتا رہا۔ یہاں تک کہ اس کی عمر سولہ اور انیس برس کے درمیان ہوگئی۔ اس کے بعد اس نے آنا جانا بند کردیا۔ لیکن کیوں اور کن حالات میں، یہ سٹیلا کو مطلق یاد نہ تھا۔ لیکن بہت بعد میں تحلیل کے ذریعہ سے جو کچھ مجھے معلوم ہوا اس کی بنا پر میں اس سوال کا جواب دے سکتا ہوں۔ سٹیلا ساڑھے سترہ برس کی تھی کہ اس کے چند دوست اس کے پاس ٹھہرے ہوئے تھے۔ لہذا سٹیلا کو اپنا روزمرہ کا کمرہ چھوڑ کر کسی دوسرے کمرے میں سونا پڑا۔ عین آدھی رات کو اچانک اس کی آنکھ کھلی تو دیکھا کہ اس کا باپ اس کے پلنگ کے پاس کھڑا ہے اور اس کے لحاف وغیرہ کو چھیڑ رہا ہے۔ پہلے تو اس نے اس کو نہ پہچانا اور دیکھ کر ذرا پریشان ہوئی کہ وہ اپنے روزمرہ کے کمرے میں نہ تھی۔ اس سے وہ ذرا ڈری۔ لیکن جب اس نے اپنے باپ کو پہچان لیا تو اس کا ڈر غصے سے بدل گیا۔ اس نے درشت لہجے میں کہا: "تم مجھے اکیلا کیوں نہیں جینے دیتے؟ آیندہ پھر کبھی ایسی حرکت میرے ساتھ نہ کرنا! میں نے تم کو بہت برداشت کیا"۔

باپ نے جواب دیا: "کیا ایک باپ اپنی بیٹی کا بوسہ بھی نہیں لے سکتا؟ لیکن میں تو صرف یہ دیکھنے کے لیے آیا تھا کہ تو پوری طرح ڈھکی ہوئی ہے یا نہیں"۔

سٹیلا بگڑ کر بولی: "یہ جھوٹ ہے۔ اگر تم کو دل ہی بہلانا ہے تو میری بہن کے پاس کیوں نہیں جاتے؟ اگر پھر کبھی تم نے ایسی حرکت کی تو میں اپنی ماں سے کہہ دوں گی"۔

معلوم ہوتا ہے کہ اس کی یہ دھمکی کارگر ہوئی کیوں کہ اس کے بعد اس کا باپ پھر کبھی اس کے پلنگ نہ آیا۔ سٹیلا نے اس سے پہلے بھی اپنے باپ کو متنبہ کیا تھا، لیکن یہ پہلا موقع تھا کہ اس نے ماں سے کہنے کی دھمکی دی۔

میں سمجھتا ہوں کہ اب صاف ہوگیا کہ سٹیلا نے اس سوال کا جواب دے دیا کہ اس کو ماں سے "نفرت" کیوں ہے۔ اس کو اگر نفرت کہا جاسکتا ہے تو یہ باپ کے

ساتھ اس کی محبت پر مبنی تھی۔ اس کے یہ خوف کہ ماں کہیں مر نہ جائے وغیرہ' اس کی خواہش کے اجزا تھے اور بعد میں مجھے معلوم ہوا کہ اکثر وہ شعوراً ایسی خواہش کرتی تھی تاکہ وہ باپ کے تعلق سے ماں کی جگہ لے سکے۔ موت کی یہ خواہشیں اور نفرت کے یہ احساسات ماں کے ساتھ شدید محبت کے ساتھ ساتھ موجود تھے۔ یہ پھر سمجھ لینا چاہیے کہ ایک ہی شخص سے نفرت اور محبت کی متخالف و متضاد شدید حسیات کے بیک وقت وجود کا امکان عصبی مرض کے مریضوں کے جبر کی نمایاں خصوصیت ہے۔ ان میں محبت و نفرت بہت عرصے تک ایک ہی وقت میں موجود رہ سکتے ہیں۔ عام طور پر تو ان میں سے ایک دوسرے کو خارج کردیتی ہے لیکن ان میں ایسا نہیں ہوتا۔ زیر غور مثال میں یہ متخالف حسیات اصولاً بیک وقت شعور میں نہیں آئیں۔ نفرت تو کم و بیش کامیابی کے ساتھ لاشعور میں مقید کردی جاتی ہے اور شعوری اور قبل شعوری محبت بہت زیادہ ترقی یافتہ ہوکر اس نفرت کے رد عمل یا اس کے نقاب کا کام دیتی ہے۔

سٹیلا کے پدری مولف کے متعلق اور بہت کچھ کہا جاسکتا ہے اور یہ تو معلوم ہوچکا ہوگا کہ یہ مولف بہت شدید تھا۔ لیکن جگہ کی قلت کی وجہ سے اور زیادہ کچھ نہ کہا جائےگا کیوں‌کہ ابھی اور بہت سی باتوں کا ذکر کرنا ہے۔ بعد میں چل کر ہم اس مولف کے اثرات کو بیان کریں‌گے۔

(ب) علیحدگی مولف[1]

سٹیلا سے گفتگو کے دوران میں دوسری چیز جو واضح ہوئی وہ اپنے خاوند کے متعلق اس کی حسیات اور رائے تھی۔ تحلیل شروع کرنے سے قبل ہی میں نتیجہ نکال چکا تھا کہ وہ بارنے کی زیادہ پروا نہیں کرتی۔ اس نے مجھ سے دریافت کیا تھا کہ اس نے اس سے شادی کیوں کی۔ یہ سوال بعد میں اور زیادہ پریشان کن ہوگیا، کیوں‌کہ مجھے معلوم ہوا کہ جن دنوں بارنے اس کے ساتھ معاشقہ کررہا تھا ان ہی دنوں میں سٹیلا کا ایک اور عاشق تھا اور سٹیلا اس پر زیادہ مہربان تھی۔ اس شخص کو میں لیمان[2] کہوں‌گا۔ یہ شخص نہ صرف یہ کہ بارنے سے زیادہ حسین تھا، بلکہ

Lehmann ۲ Separation Complex

یہ بھی کہ ایک دولت مند کاروباری بھی تھا۔ اس کے مقابلے میں ہارنے مفلس تھا۔ لیمان بھی سٹیلا پر جان دیتا تھا اور اس کا خاندان اس سنجوگ سے بہت خوش تھا۔ لہٰذا مجھے یقین تھا کہ وہ لیمان کے ساتھ شادی سے زیادہ خوش رہ سکے گی۔ لیکن میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ وہ لیمان کو ماکس پر ترجیح دیتی۔ اس طرح یہ سوال کہ اس نے ہارنے سے کیوں شادی کی اور زیادہ ٹیڑھا ہوگیا [۱]۔

تحلیل کی ابتدا میں سٹیلا نے ایک خواب دیکھا جس سے اگرچہ زیر غور مسائل پر کچھ روشنی پڑی، لیکن بہ ظاہر اس سے معاملہ صاف ہوجانے کی بجائے اور زیادہ پیچیدہ ہوگیا۔ خواب یہ تھا کہ ایک عورت (جس کی شادی ابھی حال ہی میں ہوئی ہے) نے اپنے خاوند کو چھوڑ دیا ہے۔ جو اس زمانے میں بوسٹن میں رہتا ہے اور خود نیویارک چلی آئی ہے۔

یہ خواب ایک حقیقی واقعے کی نقل تھا جس سے سٹیلا واقف تھی۔ یہ عورت صرف چند ہفتے اپنے خاوند کے ساتھ رہ کر بھاگ گئی اور نیویارک اپنے والدین کے ہاں پہنچی۔

ہم سب جانتے ہیں کہ خوابوں میں سب سے بڑا اداکار خود خواب دیکھنے والا ہوا کرتا ہے۔ جس عورت کو سٹیلا نے خواب میں دیکھا تھا اس کے ساتھ سٹیلا اپنے آپ کو ضم کرسکتی تھی، کیوں کہ دونوں ایک ہی ہوٹل میں کام کرچکی تھیں اور دونوں کی شادیاں ابھی حال ہی میں ہوئی تھیں۔ لہٰذا فرض کیا جاسکتا ہے کہ یہ عورت سوائے سٹیلا کے کسی اور کو ظاہر نہیں کرسکتی۔ سٹیلا نے خواب دیکھا کہ اس نے اپنی سہیلی کی نقل کی ہے۔ اس کا مطلب صرف یہی ہوسکتا ہے کہ اس کی بھی خواہش تھی کہ اپنے خاوند کو چھوڑ کر اپنے ماں باپ کے پاس چلی جائے۔

---

۱ یہاں یہ بیان کردینا چاہیے کہ تحلیل کے دوران میں اس سوال اور ایسے ہی اور سوالوں کو میں نے خود سٹیلا کے سامنے پیش کردیا تھا اور سمجھتا تھا کہ وہ ان کا جواب دے گی۔ لیکن یہ سب بے کار تھا، کیوں کہ یا تو وہ کہہ دیتی کہ مجھے معلوم نہیں یا محض ٹالنے کے لیے کوئی ایسا جواب دے دیتی جس کو قبول کرنا ناممکن تھا۔ چنانچہ اس نے بہت دفعہ کہا کہ ہارنے سے اس نے ہنگامی جنسی کشش کی وجہ سے کی ہے، لیکن کبھی کبھی وہ خود بھی کہتی تھی اور قرائن سے بھی معلوم ہوتا تھا کہ اس کا یہ قول قطعاً غلط ہے۔ (مصنف)

لیکن مجھے توقع تھی کہ میں ان دونوں کے اس طرح ایک دوسرے میں ضم ہوجانے کی کوئی اور معنی‌خیز وجہ دریافت کرسکوں‌گا۔ لہذا میں نے سٹیلا سے کہا کہ وہ اس عورت کے اور حالات مجھے سنائے۔ اس نے سنایا کہ وہ عورت بہت موٹی ہے اور اس عورت کا خاوند بہت دبلا اور پھر یہ انوکھی بات کہی: "میں سمجھتی ہوں کہ وہ اس سے زیادہ طاقت‌ور ہے"۔

میرے حاشیۂ خیال میں بھی نہ تھا کہ سٹیلا کی اس سے کیا مراد ہے۔ لہذا میں نے اس سے دریافت کیا کہ اس نے یہ فقرہ جنسی معنوں میں تو استعمال نہیں کیا؟ اس کا جواب اس نے اثبات میں اس پھرتی سے دیا کہ مجھے یقین ہوگیا کہ اس کا یہ مطلب نہیں۔ دوسرے لفظوں میں مجھے محسوس ہوا کہ وہ اپنے مافی‌الذہن کی تشریح نہیں کرنا چاہتی۔ لہذا جب میں نے اسے ایک بات سجھائی تو اس نے جلدی سے قبول کرلیا اور سمجھی کہ اس سے میری تشفی ہوجائےگی اور میں کوئی اور سوال نہ کروں‌گا۔ جب مجھے یقین ہوگیا کہ سٹیلا نے کسی واقعی اہم وجہ سے اپنے آپ کو اس عورت کے ساتھ ضم کیا ہے اور یہ کہ یہ وجہ ہارنے کے ساتھ اس کے تعلقات میں موجود تھی تو میں نے سوال کیا: "کبھی تم کو بھی خیال آیا کہ تم بھی ہارنے سے زیادہ طاقت‌ور ہو؟"

اس نے ذرا تامل سے جواب دیا: "ہاں" اور اس کے بعد خاموش ہوگئی۔

لیکن میں برابر اس سے سوال کرتا رہا۔ آخر میں مجھے معلوم ہوا کہ اول ہارنے کو سرعت انزال کا مرض ہے اور دوم: شادی سے قبل ہارنے کو کئی مرتبہ آتشک کی شکایت ہوئی۔ تحلیل کو شروع کرنے سے تھوڑے ہی دن قبل اس کو شبہ ہوا کہ اس کے قرحہ ہوگیا ہے۔ لہذا اس نے ڈاکٹر سے مشورہ کیا۔ اس نے کسی وجہ سے اس کی منی کا امتحان کیا اور سٹیلا کی موجودگی میں اس سے کہا کہ زیادہ احتمال اس بات کا ہے کہ اس کے اولاد نہ ہوگی۔ سٹیلا کو یہ سن کر تکلیف ہوئی کیونکہ جیسا کہ اس نے مجھ سے کہا، وہ بہت چاہتی تھی کہ اس کے بچہ ہو، نہ صرف اس وجہ سے کہ اس کو بچوں سے محبت تھی بلکہ اس وجہ سے بھی کہ خود اس کے قول کے مطابق بچے ہونے سے شادی مستحکم تر ہوجاتی ہے۔

مجھے اطمینان نہ ہوا کہ اس بیان سے خواب کی مکمل اہمیت واضح ہوگئی اور مجھے اس میں بھی شبہ تھا کہ اس تمام بیان کو خواب سے تعلق ہے کیونکہ میرے نابرڑ توڑ سوالات کی وجہ سے یہ بیانات آزاد تلازم کی نوعیت کے نہ رہے تھے۔ بہرکیف اس اطلاع کو خواب سے تعلق تھا یا نہ تھا، اتنا واضح تھا کہ یہ اطلاع اور خواب دونوں بداھۃً کچھ کم اہم نہ تھے۔ خواب سے تو صاف طور پر معلوم ہوتا تھا کہ سٹیلا اپنے خاوند کو چھوڑنا چاہتی ہے لیکن یہ علیحدگی محض اس وجہ سے تھی کہ اس میں اولاد پیدا کرنے کی قابلیت نہ رہی تھی یا کسی اور سبب سے، اس وقت دریافت نہ کیا جاسکا۔

میں نے سٹیلا سے کہا کہ میں سمجھتا ہوں کہ یہ خواب ظاہر کرتا ہے کہ وہ خاوند سے علیحدہ ہونے کی خواہش رکھتی ہے، لیکن اس کی اس نے سختی سے تردید کرتے ہوئے کہا: "جب تک ہم دونوں زندہ ہیں اس وقت تک میں اس سے علیحدہ ہونا پسند نہ کروں گی"۔ اس سے مجھے اندازہ ہوا کہ اس کے ذہن میں علیحدگی کا بدل بھی موجود ہے۔ لہذا میں نے کہا: "کیا تمھارا مطلب یہ ہے کہ تم چاہتی ہو کہ وہ مرجائے اور اس طرح تم آزاد ہوجاؤ؟"

اس نے فوراً جواب دیا: "نہیں میں، نہیں چاہتی کہ وہ مرجائے" اور کچھ دیر ٹھہر کر اچانک بولی: "میں تم سے جھوٹ نہ بولوں گی۔ میں نے اکثر چاہا ہے کہ وہ مرجائے۔ ابھی آج صبح کو اس کے کپڑے دھوتے ہوئے میں نے دل میں کہا تھا کاشکے یہ اس کے آخری کپڑے ہوتے"۔

لیکن اس کے بعد اس نے کہا کہ وہ ہمیشہ اس کی موت کی خواستگار نہیں رہتی۔ "جب وہ مجھ سے اچھی طرح پیش آتا ہے اور جب میں سمجھتی ہوں کہ ہم مل‌جل‌کر رہ سکتے ہیں، روپیہ کما سکتے ہیں، اپنے آپ کو اچھی حالت میں رکھ سکتے ہیں اور ممکن ہے کہ بچے بھی پیدا کرسکیں تو مجھے محسوس ہوتا ہے کہ میں اس سے محبت کرسکتی ہوں۔ اب میں نہیں چاہتی کہ وہ مرے، لیکن جب وہ میرے ساتھ کمینگی سے پیش آتا ہے تو میں چاہتی ہوں کہ فوراً کھڑا کھڑا

مرجائے۔ جب میں اس کی موت کی خواہش کرتی ہوں تو بالعموم اس کے بعد مجھے افسوس ہوتا ہے اور خیال آتا ہے کہ ممکن ہے کہ میں کبھی ان برے خیالات کی سزا بھگتوں "۔

اس اطلاع کے بعد سٹیلا نے اپنے خوف کے متعلق ایک نئی بات سنائی۔ معلوم ہوتا تھا کہ شادی سے قبل وہ کسی پر اپنا مرض اس اندیشے سے ظاہر نہ کرنا چاہتی تھی کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ بارنے کے کانوں تک پہنچے اور وہ اسے دیوانی سمجھ کر اس سے شادی کرنے سے انکار کردے۔ شادی کے بعد یہ اندیشہ اور زیادہ ہوگیا۔ اب اس کو خیال ہوا کہ جادو کی وجہ سے وہ دیوانی ہوجائےگی اور اس طرح بارنے اس کو طلاق دے سکےگا۔ اس بات کو مجھ سے بیان کرنے کے بعد سٹیلا اکثر اسی کے متعلق مجھ سے گفتگو کرتی تھی۔ وہ برابر مجھ سے کہتی "کہ مجھے اطمینان دلاؤ کہ میں دیوانی نہیں۔ یہ سوچ کر کہ کہیں لوگ اس کو دیوانی نہ کہیں' وہ ہر قسم کی حرکتیں کرتی' وہ کسی پر ظاہر نہ کرتی کہ اس کو کوئی مرض ہے۔ اس کو اندیشہ تھا کہ کہیں یہ سن کر وہ یہ نتیجہ نہ نکال لیں کہ وہ دیوانی ہونے والی ہے۔ وہ دیوانگی اور طلاق کے متعلق قوانین کی بابت مجھ سے اکثر سوال کرتی۔ اس کو اس واقعے سے بہت تکلیف ہوتی تھی کہ اس کی تاریخ مختلف دواخانوں کی مثلوں میں موجود ہے۔

وہ کہتی: "مجھے معلوم ہے کہ اگر یہ بات کہ میں نجومی کے پاس گئی اور مجھے خیال ہوا کہ میں دیوانی ہوں' عدالت میں پہنچی تو جج اور جیوری یقین کرلیں گے کہ میں حقیقت میں دیوانی ہوں اور پھر وہ فوراً بارنے سے مجھے طلاق دلوادیں گے"۔

جب میں اس کو یاد دلاتا کہ جن جن ڈاکٹروں سے اس نے مشورہ کیا ہے ان سب نے بالاتفاق رائے دی ہے کہ وہ نہ اس وقت دیوانی ہے نہ آیندہ دیوانی ہونے والی ہے تو وہ جواب دیتی: "مجھے اندیشہ ہے کہ یہ معاملہ عدالت تک پہنچا تو وہ سب اپنی رائے بدل دیں گے۔ مجھے توقع نہیں کہ وہ اپنے خیال پر جمے رہیں گے۔ مجھے ڈر ہے کہ وہ جھوٹ بولیں گے۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اس وقت وہ مجھ سے سچی بات کہتے ڈرے ہوں" و قس علے ھذا۔

میں نے دیکھا کہ براڈوے کے مطب میں جو تاریخ اس کی ہے اس کا وہ اکثر ذکر کرتی تھی اور اسی کے متعلق اس کو زیادہ فکر تھا۔ وہ برابر سوچتی رہی کہ وہ وہاں جائے اور زیر علاج ہونے کے بہانے سے اپنی وہ تاریخ حاصل کرکے اس کو پھاڑ ڈالے۔ کسی اور مطب کے متعلق یہ تجویز کبھی اس کے ذہن میں نہ آئی۔ واقعہ یہ ہے کہ وہ اس تاریخ کو تباہ کرنے کے لیے اکثر براڈوے کی طرف روانہ ہوئی، لیکن راستے میں اس نے سوچا: "کہیں ایسا نہ ہو کہ اس کو پھاڑڈالنے سے معاملہ اور خراب ہوجائے۔ ممکن ہے کہ لوگ سمجھیں کہ میں نے ایسا اس لیے کیا ہے کہ میں حقیقت میں دیوانی ہوں اور میں اس کے ثبوت کو تباہ کرنا چاہتی ہوں" وغیرہ۔ اس طرح اس کی تجویز کبھی بہ‌روئے عمل نہ آئی ۱۔

اوپر بیان ہوا ہے کہ اس کو آسیبی خوف تھا کہ بارنے اس کو طلاق دے دے گا۔ بالکل اسی طرح کے دو الزامات وہ اپنے خاوند پر لگاتی تھی، پہلے الزام کی بنیاد تو اس واقع پر تھی کہ وہ کسی زمانے میں ایک جوان عورت "مسماۃ اڈا" کے ساتھ رہا کرتا تھا۔ بہ‌ظاہر یہ عورت اس سے شادی کرنا چاہتی تھی، اگرچہ یہ فرض کرنے کی کوئی وجہ ہمارے پاس نہیں کہ بارنے کو بھی اس سے محبت تھی۔ سٹیلا جب "ہوش میں" ہوتی تھی تو خود کہا کرتی تھی کہ بارنے کو غالباً اڈا سے محبت نہ تھی۔ تاہم وہ یہ شکایت اکثر کرتی تھی کہ اس کا خاوند اس کی طرف سے بے‌پروا ہے اور یہ کہ وہ انتظار کررہا ہے کہ یہ دیوانی ہوجائے تو وہ اس کو طلاق دے کر اڈا سے شادی کرلے۔

وہ چلا چلا کر کہتی: "وہ بھی کوئی آدمی ہے! ہر خاوند کا طریقہ ہے کہ بیمار بیوی کے پاس سے نہیں ہلتے، لیکن اس کو ذرہ برابر پروا نہیں! جوں ہی کہ وہ مجھے دیوانی ثابت کرے گا مجھے فوراً چھوڑ دے گا"۔

---

۱　اس کے خوف کا یہ جزو کہ براڈوے میں جو اس کی تاریخ ہے اس کی بنا پر ثابت کیا جاسکتا ہے کہ وہ دیوانی ہے وغیرہ، اس وقت خاص طور پر میرے ذہن میں تھا جب میں نے ابتدائی بیانات میں کہا تھا کہ اس مثال سے انتقال ظاہر ہوتا ہے۔ آگے چل کر معلوم ہوگا کہ اس مطب میں جو تاریخ اس کی تھی، اس کے متعلق اس کی تشویش بے‌بنیاد نہ تھی۔ لیکن یہ بنیاد وہ نہ تھی جو اس کے آسیب میں ظاہر ہوتی تھی۔　(مصنف)

یہ شکایتیں وہ بہت حقارت اور غصے کے لہجے میں کرتی تھی اور ہزاروں مرتبہ کرتی تھی۔ جب وہ شکایتیں کرنا شروع کرتی تھی تو اس کو ان باتوں پر بھی یقین نہ آتا تھا جن کو "ہوشیاری" کے زمانے میں وہ صحیح سمجھ کر بیان کیا کرتی تھی، یعنی یہ کہ اس کے تمام الزامات بےبنیاد ہیں۔

بارنے پر دوسرا الزام رقمی اور مالی معاملات کے متعلق تھا۔ وہ ہمیشہ شکایت کرتی تھی کہ وہ کمینہ اور بخیل ہے۔ وہ اس کو مجبور کرتا ہے کہ دکان میں کام کرے حالانکہ اس کو گھر کی دیکھ بھال کرنی چاہیے تھی۔ وہ یہ یاد کرکے تو خاص طور پر زہر اگلتی تھی کہ ایک مرتبہ طوفان باد و باران میں اس نے اس کو نوکری پر جانے پر مجبور کیا حالانکہ اس کی رائے میں موسم ایسا خراب تھا کہ اس کو گھر سے باہر نہ نکلنا چاہیے تھا۔ وہ کہتی تھی: "ایسے موسم میں باہر نکلنے سے مجھے نمونیا ہوجاتا اور میں مرجاتی تو کوئی تعجب کی بات نہ تھی، لیکن اس کو اس کی پروا نہ تھی۔ اس کے نزدیک چند آنے میری صحت اور زندگی کے مقابلے میں زیادہ قیمتی ہیں۔ اس نے مجھ سے شادی صرف اسی لیے کی ہے کہ میں اس کی خاطر کام کروں"۔

یہ واقعہ ہے کہ اس کا خاوند کبھی کبھی اس کو کام پر جانے پر مجبور کرتا تھا لیکن وہ خود بھی مجبور تھا۔ ان کی مالی حالت بہت خراب تھی۔ خود اس کے پاس کام بہت زیادہ نہ تھا۔ بیوی جو کچھ کماتی تھی وہ عام طور پر تو بہت زیادہ نہ ہوتا تھا لیکن کبھی کبھی ان دونوں کو اس کمائی سے بہت سہارا ہوتا تھا۔ خود سٹیلا کو علم تھا کہ اس کے خاوند نے کبھی بھی اس سے کسی ایسی بات کا مطالبہ نہ کیا جس کی کوئی خاوند اپنی بیوی سے توقع نہیں رکھتا۔

اس بات کو سٹیلا سے بہتر کون جان اور سمجھ سکتا تھا کہ بارنے کے خلاف اس کے تمام الزامات نامناسب اور غیرمعقول تھے لہذا کیا وجہ تھی کہ وہ اپنے طرز و طور میں تبدیلی نہ کرسکتی تھی اور اس طرح نامناسب الزام لگانا ترک نہ کرسکتی تھی؟ بدیہی وجہ یہ ہے کہ اس کی خواہش تھی کہ وہ ان معاملات میں خاوند کو قصوروار سمجھے۔

اس طرح اس پر الزام رکھنے سے اس کو کسی طرح کی تسکین اور تشفی ہوتی تھی لیکن اس سے اس کی تسکین و تشفی کیوں ہوتی تھی؟ جو شخص کہ ذرا سا بھی تحلیلی تجربہ رکھتا ہے اس کے لیے اس سوال کا جواب مشکل نہ تھا۔ جواب یہ ہے کہ جن باتوں کے متعلق وہ خاوند پر الزام رکھتی تھی انہیں کے متعلق اس کو اپنی گناہگاری کا احساس تھا۔ اس طرح کی حفاظتی ترکیب بہت کثیرالوقوع ہے۔ جو الزامات سٹیلا اپنے خاوند پر رکھتی تھی وہی خود اس پر بھی لگائے جاسکتے تھے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اول اس کی نیت یہ تھی کہ اپنے خاوند کو چھوڑ کر کسی اور سے شادی کرے اور دوسرے (چونکہ وہ رقمی معاملات میں اپنے خاوند کو ملزم گردانتی تھی) اس کو رقمی یا معاشی حالت سے زیادہ دلچسپی تھی گو اس کو اس کا علم نہ تھا۔ ہوسکتا ہے کہ کسی نامعلوم طریقے سے اسی دلچسپی کی بنا پر ان دونوں کی شادی ہوئی ہو۔ ممکن ہے کہ اس نے بارنے سے صرف اس لیے شادی کی ہو کہ وہ اس کو پالے گا۔

اپنے خاوند پر سٹیلا کا یہ الزام کہ وہ اس کو چھوڑنا چاھتا ہے، اس خواب کے بالکل مطابق ہے جس کی ابھی کچھ ورق قبل تحلیل کی گئی ہے۔ دونوں سے معلوم ہوتا ہے کہ سٹیلا کی خواہش یا نیت تھی کہ بارنے کے ساتھ اس کی شادی محض عارضی ہو لیکن وہ یہ تسلیم نہ کرتی تھی کہ وہ طلاق چاھتی ہے۔ اگرچہ جوں جوں تحلیل آگے بڑھتی گئی وہ بلاتامل اعتراف کرتی گئی کہ وہ اکثر دعائیں مانگتی ہے کہ اس کا خاوند مرجائے۔ اس کے انکاروں کے باوجود مجھے شروع ہی سے یقین تھا کہ خاوند کے نہ مرنے کی صورت میں وہ طلاق کے لیے بھی تیار تھی بلکہ میرا خیال تو کچھ ایسا ہی تھا کہ اسی خواہش سے اس کا یہ خوف معین ہوا تھا کہ نجومی کے جادو کی وجہ سے وہ دیوانی ہوجائے گی اور اس کو طلاق دے دیا جائے گا۔ لیکن چونکہ میں اپنے خیال کو ثابت نہ کرسکتا تھا لہذا میں نے اس کو ظاہر نہ کیا۔

دوسروں پر سٹیلا کے الزامات کی بحث کو بند کرنے سے قبل اپنی نند کے ساتھ اس کے تعلقات کا ذکر ضروری ہے۔ یہ لڑکی ابتدا میں اس کی عزیز ترین سہیلی تھی۔ لیکن شادی کے تھوڑے دنوں بعد ان دونوں میں خوفناک لڑائیاں ہونے لگیں اور

یہ بالکلّ ظاہر تھا کہ قصور سٹیلا ہی کا ہوتا تھا۔ بالعموم ان لڑائیوں کی ابتدا یوں ہوتی تھی کہ سٹیلا بلاوجہ اپنی نند پر کوئی نامناسب الزام لگاتی تھی۔ ان لڑائیوں کو مول لینے کی طرف سٹیلا کے میلان کے متعلق ایک بات کا خود سٹیلا مجھ سے اکثر ذکر کرتی تھی۔ وہ بات یہ تھی: معلوم ہوتا ہے کہ شادی سے تھوڑے ہی دن قبل سٹیلا نے کسی ڈاکٹر کے کہنے سے لیکن اپنی مرضی کے بالکل خلاف، اپنے آسیب کا ذکر اپنے خاوند سے کردیا تھا اور اس نے یہ قصہ اپنی بہن کو سنایا تھا (یہاں یہ کہہ دینا بھی ضروری ہے کہ بعد میں سٹیلا اپنے اس اعتراف پر بہت پچھتائی اور شادی کے فوراً بعد اس نے اپنے خاوند سے کہا کہ اس کا آسیب رفع ہوگیا ہے)۔ شادی کے کچھ دنوں بعد بارنے کو کسی کام سے کچھ دنوں کے لیے شہر سے باہر جانا پڑا۔ اتفاق یہ ہوا کہ روانگی سے تھوڑے ہی دیر قبل سٹیلا، اس کے خاوند اور اس کی نند میں کچھ بحث ہورہی تھی۔ بارنے کے غیاب میں اس کی بہن نے اس کو ایک خط لکھا جو بعد میں سٹیلا کے ہاتھ لگا۔ اس میں اور باتوں کے علاوہ لکھا تھا: "جب تم نے اس لڑکی (سٹیلا) سے شادی کی ہے تو وہ دیوانی تھی۔ ہوسکتا ہے کہ اب وہ دیوانی نا ہو لیکن وہ سرپھری ہمیشہ رہےگی۔ وہ جانتی تھی کہ شادی کے وقت وہ بیمار لڑکی تھی۔ لیکن تم بہت آسانی سے شکار ہوگئے اور اس نے تمہارے گلے میں پھندا ڈال دیا"

نند کے ان خیالات کو معلوم کرنے کے بعد سٹیلا نے وہی کیا جس کی اس سے توقع تھی۔ اس نے اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے، بال نوچ ڈالے، وہ چیخی چلائی، زمین پر لوٹی لوٹی پھری اور اپنے خاوند اور اپنی نند کے چہروں پر اپنے ناخنوں سے نقش و نگار بنائے لیکن ان حرکتوں سے اس واقعے کی یاد اس کے دل سے محو نہ ہوئی اور نہ اس سے اس کا غصہ فرو ہوا۔ بعد میں جب کبھی اس کو یہ واقعہ یاد آتا تو وہ غصے اور جوش کے مارے دیوانی سی ہوجاتی۔ وہ چلاتی: "گلے میں پھندا ڈال دیا! ایک دوست کو ایسی ہی باتیں کرنی چاہییں! کمینی، رذیل، جھوٹی کہیں کی، کوئی شریف آدمی ایسی بات کہہ سکتا ہے؟ اس سے بڑھ کر جھوٹی اور چالباز عورت تو دنیا میں نہ ملے گی! میرا بس چلے تو اس کی آنکھیں نکال لوں اور گردن مروڑ ڈالوں" وغیرہ

تشریح و توجیہ کا جو اصول اس سے قبل بیان ہوچکا ہے اس کے مطابق نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ سٹیلا نے اپنی نند کو اس لیے لعنت ملامت کی کہ وہ خود بےوفا اور جھوٹی دوست تھی۔ لیکن وہ کس لحاظ سے بےوفا اور جھوٹی تھی' اس کو آگے چل کر بیان کیا جائےگا۔

سٹیلا کو اس الزام سے بہت تکلیف ہوئی کہ "اس نے تمھارے گلے میں پھندا ڈال دیا"۔ اس واقعے کی توجیہ ایک اور طریقے بھی ہوسکتی ہے۔ میں اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ اس کو اس فقرے پر اس قدر غصہ یوں آیا کہ یہ سچی بات تھی۔ اگر یہ الزام کلیتہً نامنصفانہ اور نامناسب ہوتا تو میرا خیال ہے کہ وہ اس کی چنداں پروا نہ کرتی۔ "صرف سچی بات سے کاری زخم لگتا ہے"۔ لیکن اپنے اس نتیجے کے باوجود میں نے اپنی تحقیق میں کوئی ترقی نہ کی کیوں‌کہ جہاں تک مجھے علم تھا' سٹیلا نے کوئی حرکت ایسی نہ کی تھی جس کو بارنے کے "گلے میں پھندا ڈالنا" کہا جاسکے۔ واقعہ یہ تھا کہ اس نے اس سے 'بغیر محبت کے' شادی کی تھی۔ اصل میں پیش قدمی بارنے کی طرف سے ہوئی تھی اور اگر "پھندا" ڈالا ہی گیا تھا تو یہ بارنے نے ڈالا تھا۔ لیکن ان تمام واقعات کے باوجود میں اپنے اس اصلی نتیجے سے دست کش نہ ہوسکا کہ کسی نہ کسی معنوں میں سٹیلا نے بارنے کے "گلے میں پھندا" ڈالا تھا اور اس کو اپنے اس جرم کا احساس بھی تھا۔ اب میرے لیے صرف یہی ایک راستہ کھلا ہوا تھا کہ میں انتظار کروں۔ ممکن ہے کہ آئندہ تحلیل کے سلسلے میں کوئی واقعہ ایسا ہاتھ آئے جس سے میرے خیال کی تائید ہو۔

اب ہم بارنے کے متعلق سٹیلا کی رائے اور اس کے رویے کے بابت مندرجہ بالا بیانات کو مختصراً بیان کریں گے۔ اول: ہم نے ثابت کردیا ہے کہ سٹیلا نے بارنے سے 'بغیر محبت کے' شادی کی۔ اس نتیجے پر ہم تحلیل شروع کرنے سے قبل ہی پہنچ چکے تھے۔ دوم: بارنے کے خلاف سٹیلا کے ایک الزام کی تحلیل کی بنا پر فرض کیا جاسکتا ہے کہ اس نے بعض نامعلوم معاشی حالات کی بنا پر اس سے شادی کی۔

(باقی آیندہ)

---

# نقلی ریشم یا سلک

از: جناب ڈاکٹر عبدالعزیز صاحب، شعبہ کیمیا، مسلم یونیورسٹی علی‌گڑھ

سنہ ۱۸۹۵ع سے نقلی ریشم یا سلک اصلی ریشم کے مقابلے میں بازار میں آنے لگا اور اس قلیل عرصہ کے اندر نقلی اصلی پر چھا گیا ہے۔ جس طرح نقلی نیل کے رنگ نے اصلی نیل کی کاشت کو ہندستان سے نیست و نابود کردیا یہی حال ریشم کی صنعت کا بھی ہونے والا ہے۔ ابھی تک نقلی ریشم میں یہ نقص باقی ہے کہ یہ اصلی ریشم کے برابر مضبوط اور دیرپا نہیں ہوتا اور بدن کی حرارت کو محفوظ نہیں رکھ سکتا ورنہ اب تک اس نے اصلی ریشم کو بازار سے بالکل نکال دیا ہوتا۔ ذیل کی جدولوں میں چند اعداد نقلی ریشم کی تجارت کے متعلق درج کیے جاتے ہیں:—

جدول الف مصنوعی ریشم کی ساخت کل دنیا میں

| سنہ ع | ۱۸۹۲ | ۱۹۰۲ | ۱۹۱۲ | ۱۹۱۴ | ۱۹۱۹ | ۱۹۲۰ | ۱۹۲۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لاکھ سیر | ۰ء۱۵۵ | ۲۵ | ۱۰۰ | ۱۲۵ | ۲۰۰ | ۲۸۰ | ۳۲۵ |

| سنہ ع | ۱۹۲۲ | ۱۹۲۳ | ۱۹۲۴ | ۱۹۲۵ | ۱۹۲۶ | ۱۹۲۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لاکھ سیر | ۳۹۷ء۵ | ۴۸۵ | ۷۰۵ | ۸۷۰ | ۱۱۷۵ | ۱۴۰۰ |

جدول ب مختلف ممالک میں نقلی ریشم کی ساخت، درآمد، برآمد اور کھپت (سیروں میں)

| نام ملک | ساخت | برآمد | درآمد | کھپت |
|---|---|---|---|---|
| ریاستہائے متحدہ امریکہ | ۳،۱۷،۰۰،۰۰۰ | — | ۵۰،۶۲،۵۰۰ | ۳،۶۷،۶۲،۵۰۰ |

| نام ملک | ساخت | برآمد | درآمد | کھپت |
|---|---|---|---|---|
| برطانیہ عظمیٰ | ١٠،٢٧،٤٣،٧٧٥ | ٢،٧٠،١٢،٧٤٨ | ٨٠،٩٩،٩٩٠ | ١٠،٠٩،٣١،٠١٧ |
| جرمنی | ١٠،٣٠،٠٠،٠٠٠ | ٤،١٠،٠٠،٠٠٠ | ٥٠،٥٠،٠٠٠ | ١٠،٢٩،٥٠،٠٠٠ |
| اٹلی | ١٧،٥٠،٠٠،٠٠٠ | ١٠،٠٠،٠٠،٠٠٠ | ٨٧،٥٠،٠٠٠ | ٨،٣٧،٥٠،٠٠٠ |
| فرانس | ٨،٧٥،٠٠،٠٠٠ | ١،١٩،٨٠،٣٤٠ | ١،٠٨،٣٠،٨٣٠ | ٨،٦٣،٥٠،٤٩٠ |
| بلجیم | ٦،٥٠،٠٠،٠٠٠ | ٣،٥٠،٠٠،٠٠٠ | ٤٥،٠٠،٠٠٠ | ٣،٤٥،٠٠،٠٠٠ |
| ھالینڈ | ٧،٢٥،٠٠،٠٠٠ | ٦،٠٠،٠٠،٠٠٠ | — | ١،٢٥،٠٠،٠٠٠ |
| جاپان | ٣،٢٥،٠٠،٠٠٠ | — | ١،٧٥،٠٠،٠٠٠ | ٥،٠٠،٠٠،٠٠٠ |

جدول الف کے اعداد کو ہم نقشہ الف کے خط سے ظاہر کریں تو یہ صورت رونما ہوتی ہے :—

نقشۂ الف



اس خط کے اٹھان کو دیکھ کر پتہ چلتا ہے کہ نقلی ریشم کیسی تیزی سے بازار پر چھایا جارہا ہے اور جدول (ب) سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے زیادہ امریکہ میں نقلی ریشم بنتا اور صرف ہوتا ہے اور سب سے زیادہ باھری تجارت نقلی ریشم کی اٹلی کرتا ہے - جاپان میں بھی نقلی ریشم بنتا ہے مگر سنہ ۱۹۲۷ ع تک اتنا نہیں بنتا تھا کہ باھر بھیجا جاسکتا - اس کے بعد جاپان نے بھی اس صنعت میں بڑی ترقی کرلی ہے -

## نقلی ریشم بنانے کے طریقے

نقلی ریشم بنانے کے کئی طریقے ہیں: (۱) شارڈونے (Chardownet)، کلوڈین (Collodion) یا نائٹرو (Nitro) سلک کا طریقہ (۲) کیوپر امونیم سلک کا طریقہ (۳) وسکوز (Viscose) سلک کا طریقہ (۴) اسٹیٹ سلک کا طریقہ - ان سب طریقوں میں ابتدا سلولوز سے ہوتی ہے - اول تین طریقوں سے جو ریشم تیار کیا جاتا ہے ان میں سلولوز ھر پھر کر اپنی اصلی حقیقت پر پھر آجاتا ہے - مگر چوتھے طریقے میں سلولوز کا ایک نیا مرکب یعنی سلولوزاسی ٹیٹ (Cellulose acetate) بن جاتا ہے - سلولوز جو اس صنعت میں استعمال ہوتا ہے یا قدرتی ہوتا ہے یا مصنوعی - قدرتی سلولوز جو استعمال ہوتا ہے وہ چھوٹے ریشہ کی روئی ہوتی ہے جو بنولے پر لگی رہ جاتی ہے اور جو کاتنے کے کام میں نہیں آسکتی ہے وہ اس کام میں کھپ جاتی ہے - مصنوعی سلولوز لکڑی کا بھرتہ ہوتا ہے - جیسا کاغذ بنانے کے کام میں آتا ہے ویسا ھی اس کام کے لیے بھی تیار کیا جاتا ہے - چھوٹے ریشے کی اس روئی کو انگریزی میں لنٹرس (Linters) کہتے ہیں - یہ جہاں روئی اوٹنے کے کارخانے ہوتے ہیں وہاں بہت سستی مل جاتی ہے - جتنی روئی کاتنے کے قابل نکلتی ہے اس کا پندرھواں حصہ لنٹرس نکلتے ہیں - اس حساب سے ۴۳½ کرور سیر لنٹرس سالانہ دنیا بھر میں دستیاب ہوسکتے ہیں جس میں سے صرف قریب ۱۵½ کرور سیر نقلی ریشم، سلولائڈ اور بارود کی روئی وغیرہ بنانے کے کام میں آتے ہیں اور ۲۸½ کرور سیر ابھی بیکار ہوجاتے ہیں - نقلی ریشم کی صنعت ترقی پانے پر یہ بھی کام میں لائے جاسکتے ہیں - لنٹرس کو مشینوں کے ذریعے سے بنولے، چھلکے اور مٹی وغیرہ کے میل سے صاف

کر لیتے ہیں پھر اس میں ۲ تا ۵ فی‌صدی ارتکاز کا الکلی (کاسٹک سوڈا یا سوڈیم کاربونیٹ) کا محلول ملا کر دو گھنٹہ سے لے‌کر چار گھنٹہ تک سو اور ایک سو بیس درجہ مئی کے درمیان کی حرارت پر ابالتے ہیں تب ان کو دھوکر الکلی سے پاک کرتے ہیں اور رنگ کٹ سفوف کو گھول کر ان کا رنگ نکھارتے ہیں۔ اس کے بعد اس کو خوب دھوکر سکھلا لیتے ہیں۔ اس طرح پر بہت ہی خالص سلولوز حاصل ہوتا ہے اور اس میں ۹۵ فی‌صدی یا اس سے زائد الف سلولوز (A-Cellulose) یعنی اس قسم کا سلولوز ہوتا ہے جو ۱۷½ فی صدی ارتکاز کے کاسٹک سوڈا کے محلول میں رکھا رہنے سے حل نہیں ہوتا۔ یہ ۱۷½ فی صدی ارتکاز کا کاسٹک سوڈا کا محلول روئی کو مرسرائز (Mercerise) کرنے میں استعمال ہوتا ہے اور مرسرائز کرنے والا محلول کہلاتا ہے۔ اس قسم کا قدرتی سلولوز پہلے اور چوتھے طریقوں سے نقلی ریشم بنانے کے کام میں آتا ہے۔

دوسرے اور تیسرے طریقوں سے نقلی ریشم بنانے کے لیے لکڑی کا بھرتہ کام میں لایا جاتا ہے' قریب چودہ کرور سیر لکڑی کا بھرتہ اس صنعت میں سالانہ صرف ہوتا ہے اور اس کا پچاس گنا یعنی سات سو کرور سیر لکڑی کا بھرتہ تمام دنیا کے کارخانوں میں سالانہ تیار ہوتا ہے۔ ان اعداد سے ظاہر ہے کہ اس صنعت کی ترقی کے لیے ابتدائی اجزا کی کسی طرح کمی نہیں ہے۔

لکڑی سے لکڑی کا بھرتہ تیار کرنے کے لیے ڈائیسلفائٹ والا طریقہ بہترین طریقہ ہے۔ اس غرض کے لیے اسپروس (Spruce) کی لکڑی سب سے زیادہ موزوں ہوتی ہے۔ نقلی ریشم بنانے میں جو لکڑی کا بھرتہ استعمال ہوتا ہے وہ معمولی سے بہتر اور گراں ہوتا ہے۔ اس میں الف سلولوز کی مقدار قریب نوے فیصدی ہونی چاہیے اور اس میں ایک سے دو فیصدی کے درمیان ب سلولوز (B-cellulose) کی مقدار ہونی چاہیے اس سے زیادہ نہ ہونی چاہیے۔ ب سلولوز اس قسم کا سلولوز ہوتا ہے جو الکلی میں گھل جاتا ہے اور اسٹک ترشہ کے ذریعہ سے اس محلول سے دوبارہ مرسوب کیا جاسکتا ہے مگر ج سلولوز (Y-cellulose) الکلی میں گھل جانے کے بعد اسٹک ترشہ سے مرسوب نہیں ہوتا ہے' باقی

حصہ ج سلولوز ہونا چاہیے ۔ اس کے ایک ہزار حصہ جلانے پر ۴ حصہ سے زیادہ راکھ نہ بچنا چاہیے ورنہ اس سے جو ریشم بنےگا اس کو کاتنے کے وقت کیلسیم یعنی چونے کے مرکبات کی ترسیب سے کاتنے کی مشینوں کے سوراخ بند ہوجائیں گے۔ ایتھر میں گھل جانے والا حصہ ایک ہزار حصہ میں چھ سے زائد نہ ہونا چاہیے اور اگر اس کو کاپرسلفیٹ کے قلوی محلول کے ساتھ جوش دیں تو کاپر نمبر (Copper number) دو یا تین سے زائد نہ ہونا چاہیے۔ سلولوز کی حالت ایسی ہونی چاہیے کہ اول منزل میں جو کاسٹک سوڈا کا عمل اس پر کیا جاتا ہے وہ عمل اس پر حسب دلخواہ ہو کیوں کہ بعض سلولوز گو کیمیاوی کسوٹی پر پورے اترتے ہیں تاہم کاسٹک سوڈا کا ان پر حسب دلخواہ عمل نہیں ہوتا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ اس عمل کے لحاظ سے سلولوز کی ہمیشہ ایک ہی خاصیت برقرار رکھی جائے۔ مختلف کارخانوں میں مختلف قسم کے سلولوز استعمال ہوتے ہیں اور بھرتہ بنانے والوں کو اس کا لحاظ رکھنے میں بڑی دقتوں کا سامنا کرنا ہوتا ہے۔ دیگر مسالے جو اس صنعت میں استعمال ہوتے ہیں وہ بھی بہت ہی خالص ہونے چاہیے۔ ہلکا پانی کثیر مقدار میں دستیاب ہونا ضروری ہے۔ اگر قدرتاً ہلکا نہ ہو تو اس کو ہلکا کرنا اور چھاننا ضروری ہے جتنے پونڈ سالانہ نقلی ریشم تیار ہوتا ہے تعداد میں اس کے نصف گیلن روزانہ پانی کا صرفہ ہوتا ہے۔

شارڈونے، نائٹرو یا کلوڈین سلک۔ نقلی ریشم کی ساخت کے لیے کلوڈین نامی اسٹر (Ester) کا آمیزہ جس میں نائٹروجن کی مقدار قریب دس لغایۃ ساڑھے گیارہ فیصدی ہوتی ہے اور جو الکوہل اور ایتھر کے آمیزہ میں گھل جاتا ہے سب سے زیادہ موزوں ہے۔ اس کی تیاری کے لیے روئی کے چھوٹے ریشے یا لنٹرس کو صاف کرکے تنور میں خشک کرتے ہیں پھر ان کو ترشہ کے آمیزے میں، جس میں تقریباً ۱.۷ لغایۃ ۱۹ فیصدی پانی، ۶۰ فیصدی گندھک کا تیزاب، اور ۲۰ لغایۃ ۲۳ فیصدی شورہ کا تیزاب ہوتا ہے، ڈبوتے ہیں۔ اس عمل کو نائٹریشن (Nitration) کہتے ہیں۔ ترشوں کے آمیزہ کی مقدار لنٹرس کے وزن سے ۴۵ لغایۃ ۸۰ گنی ہوتی ہے۔ اس قدر زیادہ تیزاب کے استعمال سے روئی کا نائٹریشن یکساں ہوتا ہے۔ نائٹریشن کے دوران میں تپش

۲۰ لغایۃ ۴۰ درجہ مئی کے درمیان رہنی چاہیے۔ حرارت کے زیادہ بڑھ جانے سے گھٹیا قسم کا مال بنتا ہے۔ایک یا دو گھنٹہ کے وقفہ میں نائٹریشن کا عمل پورا ہوجاتا ہے۔ یہ بات قابل لحاظ ہے کہ جس بھرتہ کے خشک سو حصہ میں نوے حصہ سے زائد الف سلولوز یعنی سالم سلولوز نہیں ہوتا ہے اور باقی دس حصہ مکسر یا نصف سلولوز ہوتا ہے وہ بھرتہ اس قابل نہیں ہوتا کہ اس سے عمدہ کلوڈین ریشم بن سکے کیونکہ باوجود بہت احتیاط کے ساتھ نائٹریشن کرنے کے پھر بھی اس عمل کے دوران میں سلولوز کی مزید تحلیل ہوجاتی ہے اور اگر پہلے ہی سے تحلیل‌شدہ سلولوز بھرتہ میں موجود ہے جو کہ بہترین بھرتہ میں بھی ضرور ہوتا ہے تو تیارشدہ مال میں بھی نسبتاً تحلیل‌شدہ سلولوز کی مقدار زیادہ ہوگی۔تجربہ یہ بتاتا ہے کہ جتنا ہی ابتدائی جز میں تحلیل‌شدہ سلولوز کی مقدار کم ہوگی اتنا ہی تیارشدہ مال بہتر ہوگا خواہ نائٹریشن کے طریقہ سے بنایا جائے خواہ کسی اور طریقہ سے۔ اس وجہ سے لکڑی کے بھرتہ کے مقابلہ میں روئی کے لنٹرس کو ہر طریقہ میں فوقیت ہے۔

نائٹریشن کا عمل تکمیل کو پہنچ جانے کے بعد نائٹریشن شدہ روئی کو دبکے کی مشین میں دبا کر اور گھنچکر کی مشین میں چکر دےکر مزید تیزاب کو نچوڑ ڈالتے ہیں۔ اس طرح جو تیزاب حاصل ہوتا ہے اس کو صاف کرکے دوبارہ پھر کام میں لاتے ہیں یا بیچ ڈالتے ہیں۔ یہ ندی کی کھاد بنانے کے کام میں صرف ہوتا ہے نائٹریشن شدہ روئی کو ٹھنڈے اور گرم پانی سے دھویا جاتا ہے اور چیتھڑے نوچنے کی کانسے (Bronze) کی بنی ہوئی مشینوں میں جن کو ھالینڈر (Hollanders) کہتے ہیں اس کے چتھڑے چتھڑے کیے جاتے ہیں (کانسے کی مشین اس لیے بناتے ہیں کہ روئی میں جو تیزاب باقی رہ جاتا ہے وہ لوہے کو کھا جاتا ہے) آخر مرتبہ دھونے سے قبل اگر ضرورت سمجھی جاتی ہے تو اس کو رنگ‌کٹ سفوف سے سفید بھی کرلیتے ہیں۔ اور پھر خشک کرنے کے لیے گرم ہوا کی رو میں ۴۰-۵۰ درجہ مئی کے درمیان خشک کرنے کے کمروں میں رکھتے ہیں یا خلاء میں بھی خشک کرتے ہیں۔

اس طرح جو نائٹریشن شدہ سلولوز حاصل ہوتا ہے اس کی شکل اصلی روئی کی

شکل سی باقی رہ جاتی ہے اور اس کی کثافت اضافی بھی تقریباً روئی کی اتنی ہی ہوتی ہے مگر یہ روئی سے کم نم‌پذیر ہوتا ہے اور الکوہل اور ایتھر کے آمیزہ میں اور ایسیٹوں میں حل پذیر ہوتا ہے۔ اگر نائٹریشن کے عمل پر پورا قابو نہ رکھا گیا تو غیر نائٹریشن شدہ سلولوز کے ذرات بھی باقی رہ جاتے ہیں۔ نائٹریشن شدہ سلولوز کی راکھ کا فی‌صدی وزن اصلی سلولوز کی راکھ سے زاید نہ ہونا چاہیے اور اس میں غالباً تھوڑی گندھک موجود ہوتی ہے کیونکہ نائٹریشن کے عمل کے دوران میں کچھ سلفیٹ اسٹر (Sulphate ester) بھی ضرور بن جاتا ہے۔ نائٹریشن شدہ سلولوز یعنی نائٹرو سلولوز (Nitro cellulose) پر تیزاب کے عمل سے اصلی سلولوز پھر بن جاتا ہے مگر نہایت تحلیل شدہ اور باریک برادہ کی شکل میں خلاق پذیر ہوتا ہے۔ قلیوں کے عمل سے بھی یہی ماحصل حاصل ہوتا ہے۔

کاتنا۔ نائٹرو سلولوز کو حل کرنے کے لیے بالعموم دو حصہ الکوہل اور تین حصہ ایتھر کا آمیزہ لے کر بیس سے تیس فی‌صدی تک کے ارتکاز کا محلول تیار کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ دیگر محالل بھی مثلاً ایسیٹوں، ایسٹک ترشہ، وغیرہ بھی آزمائے گئے ہیں مگر سب ناکامیاب ثابت ہوئے۔ نائٹرو سلولوز کو حل کرنے کے لیے گوندھنے کی مشین اور چکر کھاتے ہوئے استوانے استعمال ہوتے ہیں اور قریب آٹھ گھنٹے کے عرصے میں حسب دل‌خواہ ارتکاز کا محلول تیار ہوجاتا ہے۔ پھر اس کو چھان لیا جاتا ہے اور قلعی‌دار فولاد یا تانبے کے حوضوں میں بھر کر رکھا جاتا ہے جن میں سے ہوا نکال کر خلا پیدا کیا جاتا ہے تاکہ ہوا کے بلبلے خارج ہوجائیں اور محلول کی لیس اس درجہ پر پہنچ جائے کہ یہ کاتنے کے قابل ہوجائے۔ کاتنے کا خشک طریقہ اور نم طریقہ دونوں استعمال ہوتے ہیں مگر اب خشک طریقہ زیادہ رائج ہورہا ہے۔

خشک طریقے میں الکوہل ایتھر محلل کی تبخیر کی جاتی ہے اور دھاگا جو کاتنے کی مشین کے سوراخ سے نکلتا ہے گرم ہوا کی رو کے ذریعہ سے خشک کیا جاتا ہے۔ اس ہوا میں الکوہل اور ایتھر کے بخار شامل ہوتے ہیں اور اس کو برج‌نما سردخانوں میں سے الکوہل اور ایتھر کی تکثیف کے لیے گزارتے ہیں مگر اس میں کامیابی کم

ہوتی ہے اور ان ابخرات کے نقصان کی وجہ سے اس طریقہ کی لاگت وسکوز Viscose کے مقابلہ میں بڑھ جاتی ہے ۔ اس ناکامی کی وجہ یہ ہے کہ ایتھر کا نقطۂ جوش بہت پست ہے اور اس کے ابخرات ہوا کی کثیر مقدار میں شامل ہونے کی وجہ سے آسانی سے جم نہیں سکتے۔ دھاگے کو سوراخ سے نکلنے کے بعد چرخی تک پہنچنے کی قلیل مسافت طے کرنے کے عرصہ میں کامل طور پر خشک کرنے کے لیے ہوا کی کثیر مقدار کی ضرورت ناگزیر ہے۔

نم طریقے میں دھاگا کاتنے کی مشین کے سوراخ سے نکل کر ایک پانی کے حوض میں داخل ہوتا ہے جس میں نائٹرو سلولوز جم جاتا ہے اور محلل پانی میں گھل جاتا ہے۔ یہ نم طریقہ شارڈونے کا اصلی طریقہ ہے اور اب بھی استعمال ہوتا ہے۔ اس طریقے میں کم طاقت اور کم لیس دار نائٹرو سلولوز کے محلول استعمال ہوسکتے ہیں اور اس وجہ سے چھاننے اور کاتنے کی مشینوں میں زیادہ دباؤ کی ضرورت نہیں ہوتی اور اس میں " تناؤ " سے کاتنے کا طریقہ بھی استعمال کیا جاسکتا ہے جس میں دھاگا کاتنے کی مشین کے سوراخ سے نکلنے کے بعد کھینچ کر پتلا کرلیا جاتا ہے اور حوض کے پانی کی کشید کرکے الکوہل اور ایتھر بھی آسانی سے حاصل کیے جاسکتے ہیں مگر باوجود ان تمام فائدوں کے خشک طریقے میں فی مشین مال زیادہ تیار ہوتا ہے اس لیے وہ زیادہ منافع بخش ہے اور نم طریقے پر غالب آتا جارہا ہے۔

**رونائٹریشن یا ڈی نائٹریشن (denitration)** نائٹرو سلولوز بھڑک اٹھنے والا اور دھماکو بھی ہے اس لیے نائٹرو سلولوز کو کاتنے کے بعد اس میں سے نائٹروگروپ nitrogroup علیحدہ کرنے کی ضرورت ہے تاکہ وہ پھر سلولوز بن جائے۔ اس غرض کے لیے بہت سی چیزوں پر تجربہ کیا گیا مگر ان میں سے کوئی سوڈیم ' امونیم ' یا کیلسیم سلفائڈ (sodium, ammonium, calcium sulphide) جس کو اول سوان (Swan) نے سنہ ۱۸۸۵ع میں استعمال کیا تھا اس سے بہتر نہ نکلی اور یہی اب بھی ہر جگہ استعمال ہوتے ہیں۔ سلفائڈ میں ڈبونے سے دھاگا ذرا بھی کمزور نہیں ہوتا ہے اور یہ سستا بھی ہے۔ رونائٹریشن اس حد تک کرتے ہیں کہ بقدر قلیل یعنی ۰۰۰۵ سے لے کر ۰۰۱۰

فی صدی تک نائٹروجن دھاگے میں باقی رہ جاتی ہے۔ کیمیاوی تعامل پیچیدہ ہوتا ہے اور گندھک اور نائٹروجن کو پھر حاصل کرنے کا کوئی اطمینان بخش طریقہ ابھی تک دستیاب نہیں ہوا ہے تاہم روناٹریشن کیا ہوا دھاگا دیکھنے اور چھونے میں اصلی ریشم کے ھوبہو مشابہ ہوتا ہے اور اسی وجہ سے دراصل یہ طریقہ شروع سے کامیاب بھی ہوا اور شارڈونے سلک کی مانگ روزبروز اسی وجہ سے بڑھتی جاتی ہے۔ سنہ ۱۹۱۰ء میں اس طریقے سے پچیس لاکھ پونڈ سلک تیار ہوا جو مجموعی ساخت کا ۴۸ فی صدی تھا۔ سنہ ۱۹۲۷ء میں پچاسی لاکھ پونڈ یعنی مجموعی ساخت کا تین فی صدی تیار ہوا۔ ان اعداد سے ظاہر ہوتا ہے کہ باوجود وسکوز سلک کی بےحد ترقی کرنے کے یہ طریقہ بھی برابر روز افزوں استعمال ہوتا رہا ہے۔

**کاپراموئیم سلک کا طریقہ**

اس طریقہ کو ڈیپیسز (Depeisses) نے سنہ ۱۸۹۰ء میں مرنے سے تھوڑے ہی دن پیشتر پیٹنٹ کرایا تھا اس لیے دوسرے لوگوں نے اس سے فائدہ اٹھایا اور اس کی اول فرانس میں اور بعدہ جرمنی اور انگلستان میں نشو و نما ہوئی اور تکمیل کو پہنچایا گیا۔ اس طریقہ کی غایت یہ تھی کہ نائٹروسلولوز طریقہ کے عوض کوئی اس سے زیادہ سستا طریقہ نکالا جائے خاص کر ایسا طریقہ جس میں الکوھل اور ایتھر جن پر بڑا ٹیکس دینا پڑتا تھا استعمال نہ ہوں مگر اس طریقے کی کامیابی کا راز اس کے "تناؤ" سے کاتنے کے لیے زیادہ موزوں ہونے میں مضمر ہے جس کی وجہ سے بےحد باریک اور بڑے اعلیٰ قسم کا دھاگا تیار ہوسکتا ہے اور اس پر رنگ بھی خوب چڑھتا ہے۔

اس طریقہ سے جو سلک حاصل ہوتا ہے وہ اصلی ریشم سے ایسا مشابہ ہوتا ہے کہ سخت سے سخت نقاد بھی اس کو پسند کرتے ہیں۔ سنہ ۱۹۱۰ء میں اس سلک کی ساخت بیس لاکھ پونڈ تھی جو مجموعی ساخت کا ۳۶ فی صدی تھا۔ سنہ ۱۹۲۷ء میں اس کی ساخت ترقی کرکے ایک کرور ساٹھ لاکھ پونڈ ہوگئی جو مجموعی ساخت کا چھ فی صدی تھا۔ اس کی آئندہ ترقی کا دارمدار اس بات پر ہے کہ وسکوز سلک کا دھاگا باریکی، مضبوطی اور ملائمت میں اس کا مقابلہ نہ کرسکے۔ اس طریقے میں استعمال کیے

لمبے سلولوز کا ماخذ اور دیگر مسالے بہترین قسم کے اور خالص ترین ہونے چاہییں۔ یورپ میں نکھارے ہوئے لنٹرس اور برطانیہ عظمیٰ میں نکھارا ہوا لکڑی کا بھرتہ عام طور پر استعمال ہوتا ہے۔ یہ مشہور تھا کہ لنٹرس سے مال میں مضبوطی زیادہ آتی ہے مگر اب یہ ثابت کردیا گیا ہے کہ لکڑی کے بھرتہ کا مال بھی ہر طرح سے ویسا ہی اچھا ہوتا ہے جیسا لنٹرس کا اور مزید براں اس سے سستا بھی ہوتا ہے۔ سنہ ۱۸۵۷ع میں شوائزر (Schweizer) نے معلوم کیا تھا کہ کاپرھائڈراکسائڈ کو امونیا میں گھولنے پر جو گہرے نیلے رنگ کا محلول حاصل ہوتا ہے جس کو شوائزر کا عامل (Schweizer's Reagent) کہتے ہیں اس میں سلولوز گھل جاتا ہے یا ریزہ ریزہ ہوجاتا ہے۔ اگر اس محلول میں تیزاب یا الکلی، یا بعض نمک، یا گلیسرین، یا شکر، یا دیگر اشیا ملائیں تو سلولوز مرسوب ہوجاتا ہے۔

پیشتر عام طور پر یہ ترکیب استعمال ہوتی تھی۔ سلولوز کو کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرتے اور پانی میں پیٹتے تھے پھر چھان لیتے تھے اور گھن‌چکر کی مشین میں چکر دے کر گیلا گیلا شوائزر کے عامل میں ملاتے تھے۔ شوائزر کا عامل اس طرح تیار کیا جاتا تھا۔ تانبے کی کترن اور پچیس فی‌صدی ارتکاز کا امونیا کا محلول ایک مینارہ میں ملایا جاتا تھا جس میں سرد ہوا کی رو دوڑتی ہوتی اور اس آمیزہ کو ٹھنڈے پانی کی نلیوں کے ذریعے سے اتنا ٹھنڈا کیا جاتا تھا کہ اس کی حرارت پانچ درجہ مئی سے بڑھنے نہ پاتی ورنہ کچھ امونیا کی تکسید ہوجاتی اور اس کے امونیم نائٹریٹ بن جانے کی وجہ سے اتنا سلولوز اس آمیزہ میں حل نہ ہوسکتا۔ اٹھارہ سے لےکر چوبیس گھنٹہ تک کے عرصہ میں تانبہ گھل جاتا اور اس میں کاپرسلفیٹ کا مرتکزمحلول ڈال کر اس کی طاقت اور بھی بڑھالی جاتی اور بعد میں اس کے توازن کے مناسب اس میں کاسٹک‌سوڈا ڈالا جاتا۔ اس طریقہ سے مرتکز ترین محلول تیار کیا جاتا جو بارہ سے لےکر تیرہ فی‌صدی تک بلکہ اس سے زیادہ سلولوز حل کرلیتا۔ یہ معلوم ہوا ہے کہ اگر اس عامل کو ٹھنڈا کرکے اس کا درجہ حرارت قریب دس درجہ مئی تک قائم رکھی جائے تو یہ عامل سلولوز کو زیادہ سرعت کے ساتھ حل کر لیتا ہے اور اعلیٰ ارتکاز بھی حاصل ہوتا ہے۔

اب حال میں یہ طریقہ مروج ہوگیا ہے کہ سلولوز پر سترہ فیصدی ارتکاز کے کاسٹک سوڈا کے محلول کا عمل کرتے ہیں جس سے نام نہاد الکلی سلولوز، جیسا وسکوز طریقہ میں استعمال ہوتا ہے، حاصل ہوتا ہے۔ اس کو دبا کر خشک کر لینے اور پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرلینے کے بعد اس کو کاپرسلفیٹ کے سیرشدہ محلول میں ڈبودیتے ہیں جس سے کاپرھائڈرا کسائڈ کا رسوب سلولوز کے اندر بن جاتا ہے اور اس طرح بالکل پیوست ہوجاتا ہے۔ فاضل کاپرسلفیٹ کا محلول دبا کر نکال لیا جاتا ہے اور لیجھی کو مرتکز امونیا کے محلول میں ڈبویا جاتا ہے جس میں یہ جلد گھل جاتی ہے یا ریزہ ریزہ ہوجاتی ہے اور اس طرح سلولوز کا مرتکز محلول حاصل ہوتا ہے۔ یہ طریقہ پیشتر کے طریقے سے بالضرور بہتر ہے۔

یہ معمول ہے کہ دو فیصدی تک گنے کی شکر، انگور کی شکر، یا ٹارٹارک ترشہ اس محلول میں کاتنے سے پہلے ڈال دیا جاتا ہے اس طرح مال میں چمک اچھی آجاتی ہے اور سلولوز کیمیاوی تحلیل سے بھی بچ جاتا ہے۔ کاتنے کا محلول نکل یا غیر زنگ خور فولاد کی باریک جالی کے پردے میں چھانا جاتا ہے اور ہوا کے بلبلے اور فاضل امونیا خارج کرنے کے لیے اس کے اوپر سے ہوا کا تخلیہ کیا جاتا ہے۔ پھر اس کو 'تناؤ' سے کاتنے کے طریقے سے جس کے لیے یہ خاص کر موزوں ہے، دھاگے کات کر پانی کے حوض میں داخل کرتے ہیں جس کی تپش پینتیس مئی ہوتی ہے اور جس میں قدرے ترشہ یا الکلی یا شکر وغیرہ بھی کبھی کبھی ملاتے ہیں۔ اس پانی کو گرم کرنے کے بعد ہوا کا تخلیہ کرکے ٹھنڈا کرلیتے ہیں تاکہ ہوا کے بلبلے دھاگے کے اندر پیوست نہ ہوجائیں یا اس کے ساتھ جم نہ جائیں۔ پانی میں دھاگے کا جمنا اس وجہ سے ہے کہ امونیا آہستہ آہستہ نفوذ کرکے پانی میں حل ہوجاتا ہے اور سلولوز بدیں وجہ آہستہ آہستہ ناحل پذیر ہوتا جاتا ہے اور جمتا جاتا ہے 'تناؤ' سے کاتنے کے طریقے میں جیسا کہ نام سے ظاہر ہے، دھاگا اس آہستہ آہستہ جمنے کے دوران میں تنا ہوا رکھا جاتا ہے اور اس طرح کھنچ کر بہت پتلا ہوجاتا ہے۔ اس سے فائدہ یہ ہے کہ کاتنے کی مشین کے سوراخ اگر موٹے بھی ہوتے ہیں تب بھی باریک سے باریک دھاگا

نکلتا ہے جو کہ اصلی ریشم سے بھی زیادہ باریک ہوتا ہے۔ کاتنے کے بعد مال کو ایک فیصدی ہائڈروکلورک ایسڈ کے محلول میں ۴۰-۵۰ مئی کی حرارت پر ڈال دیتے ہیں جس سے تانبا حل ہوکر خارج ہوجاتا ہے پھر مال کی ایسی کامل دھلائی کرتے ہیں کہ فاضل تیزاب کا نام نشان بھی باقی نہ رہ جائے کیونکہ تیزاب باقی رہ جانے سے ہائڈرو سلولوز (Hydro-cellulose) بن جاتا ہے اور بدیں وجہ مضبوطی میں بڑا فرق آجاتا ہے۔ امونیا اور تانبا جو اس طرح ضائع ہوجاتا ہے اس کو دوبارہ حاصل کرنے کی بہت سی کوششیں کی گئیں مگر کوئی کامیابی نہیں ہوئی کیونکہ جمانے کے حوض میں ان کا ارتکاز بہت پست ہوجاتا ہے اور اس وجہ سے ان کے حاصل کرنے میں لاگت بہت بڑھ جاتی ہے۔ تانبے کو برقپاشی کے ذریعے سے بالعموم دوبارہ حاصل کرلیا جاتا ہے مگر امونیا رایگاں ہوجانے دیا جاتا ہے۔ بمبرگ (Bamberg) کمپنی واقع بارمن (Barmen) نے جس نے اس طریقہ کو کمال کو پہنچانے میں بڑی سرگرمی دکھائی ہے، حال میں امونیا کو دوبارہ حاصل کرنے کا یہ طریقہ پیٹنٹ کرایا ہے کہ اس کی میگنشیم فاسفیٹ کے ذریعے سے ترسیب کی جائے جس سے میگنشیم امونیم فاسفیٹ کا دوہلا نمک بن جاتا ہے اور اس سے امونیا آسانی کے ساتھ دوبارہ حاصل کیا جاسکتا ہے

وسکوز سلک کا طریقہ۔ وسکوز سلک کا پیٹنٹ سی اف کراس (C. F. Cross) اور ای جے بوان (E. J. Bevan) نے سنہ ۱۸۹۲ع میں حاصل کیا تھا اور سنہ ۱۹۲۷ع میں کل دنیا میں ۲۳½ کروڑ پونڈ یعنی مجموعی ساخت کا ۸۴ فیصدی نقلی ریشم اس طریقہ پر تیار ہوا۔ اس طریقہ میں بطور سلولوز، بائی سلفائٹ والا لکڑی کا بھرتہ زیادہ تر اور روئی کے لنٹرس بقدر قلیل استعمال ہوتے ہیں۔ سلولوز کو نکھار کر پہلے سترہ فیصدی کاسٹک سوڈا کے محلول میں جومرسرائز کرنے میں استعمال ہوتا ہے اس میں دو گھنٹہ ڈالتے ہیں پھر فاضل محلول کو دباکر نچوڑ ڈالتے ہیں اور الکلی سلولوز جو اس طرح حاصل ہوتا ہے اس کو پھاڑ کر چتھڑے چتھڑے کرلیتے ہیں پھر اس کو بند برتن میں ۲۴ گھنٹہ یا اس سے زیادہ رکھ کر پختہ ہونے دیتے ہیں۔ تب خشک سلولوز کے سو حصہ پر ساٹھ حصہ کاربن ڈائی سلفائڈ ڈال دیتے ہیں۔ اس طرح تین

چار گھنٹے کے عرصے میں سلولوز کے چیتھڑے آہستہ آہستہ پھول کر رنگ میں گہرے بیغنی اور لیسدار ہوجاتے ہیں پھر اس میں حسب ضرورت مزید کاسٹک سوڈا کا محلول اور پانی ڈالتے ہیں تو ایک لیسدار محلول وسکوز نامی حاصل ہوتا ہے جس میں سات فیصدی یا اس سے زائد سلولوز ہوتا ہے۔ پھر اس کو کچھ عرصہ تک پختہ ہونے کے لیے عموماً ایک یا دو دن چھوڑ دیا جاتا ہے تاکہ اس کی لیس کم ہوجائے اور کاتنے کے قابل ہوجائے۔ ہر چیز کا تجربہ کرکے صحیح صحیح تعین کرلیا جاتا ہے تاکہ ہمیشہ یکساں مال تیار کیا جاسکے۔ اور حالات کی ذرا ذرا سی تبدیلی پر ترکیب میں بھی مناسب خفیف تبدیلی کرنا ضروری ہوتی ہے جیسے ابتدائی اجزا کی نوعیت کی تبدیلی یا کسی اور طرح پر۔ اس صنعت میں تجربہ‌کار سائنس‌داں کا ہر ہر قدم پر نگراں رہنا اور ہر تعامل کو قابو میں رکھنا کامیابی کے لیے ضروری شرط ہے۔ وسکوز کو چھان‌کر نم طریقے سے کاتا جاتا ہے۔ کاتنے کی مشین جمانے کے حوض میں ڈوبی ہوتی ہے۔ حوض میں سلفیورک ترشہ اور سوڈیم سلفیٹ کا محلول بھرا ہوتا ہے جس میں دھاگا پہنچ کر جم جاتا ہے اور کچھ گندھک علیحدہ ہوتی ہے جس میں سے کچھ دھاگے کے اندر رہ جاتی ہے اور اس کا خارج کرنا ضروری ہوتا ہے۔ اس کے خارج کرنے کے لیے سوت کو پانی اور مارسائی صابون سے دھوکر خشک کرلیتے ہیں اور لچھیاں بناکر حوض میں قریب بیس منٹ تک ڈبودیتے ہیں جس میں ایک ہزار حصہ پانی میں ۳–۴ حصہ سوڈیم‌سلفائڈ گھولا ہوتا ہے اور جس کو ستر درجہ مئی تک گرم رکھا جاتا ہے۔ اس طرح گندھک حل ہوکر نکل جاتی ہے۔ پھر سوت کو دھوکر بہت ہی ہلکے رنگ کٹ سفوف کے محلول میں اور بعد ازاں تیزاب کے بہت ہلکے محلول میں ڈبوتے ہیں۔ اب سوت خالص سفید رنگ کا ہوتا ہے۔ اس کو دھوکر ہلکے سوڈیم بائسلفائٹ کے محلول میں ڈبو دیتے ہیں تاکہ رنگ کٹ سفوف جو باقی رہ‌گیا ہے وہ بھی نیست ہوجائے۔ پھر دھوکر ایسٹک ترشہ کے ہلکے محلول میں ڈبوکر دوبارہ دھوتے ہیں اور خشک کرتے ہیں۔ تب اس کو صابون سے دھوتے ہیں تاکہ ملائمت آجائے۔ پھر احتیاط سے خشک کرتے ہیں اور اسی طرح تیار کرتے ہیں کہ

دس فیصدی تک نمی اس میں باقی رہ جائے۔

**اسیٹیلیٹ سلک کا طریقہ**

سلولوز کو شوتزن بوگن (Schutzenbugen) نے سنہ ۱۸۶۵ع میں ایسٹلیٹ (Acetylate) کیا تھا یعنی ایسٹک ترشہ کا جز اس کی ساخت میں داخل کیا تھا اور فرانشمان (Franchimont) نے سنہ ۱۸۷۹ع میں اس عمل میں سرعت پیدا کرنے کے لیے حامل کا استعمال معلوم کیا۔ سی اف کراس (C. F. Cross) اور ای جے بوان (E. j. Bevan) نے پہلی صنعتی ترکیب کا پیٹنٹ سنہ ۱۸۶۵ع میں حاصل کیا تھا۔ ان لوگوں نے سلولوز کا ایسٹیلیشن (Acetylation) ایسٹائل کلورائڈ۔(Acetyl chloride) کے ذریعے سے میگنشیم یا زنک ایسٹیٹ حامل کی موجودگی میں کیا تھا۔ مگر اس زمانے میں سلک بنانے کی دوسری ترکیبیں بہت کامیابی کے ساتھ میدان میں بڑھ رہی تھیں' اس وجہ سے اس کی طرف توجہ نہ ہوئی۔ مگر جنگ عظیم کے بعد محض جنگ کی وجہ سے ایسٹیٹ سلک کی ترکیب چمک اٹھی۔ جنگ عظیم کے زمانے میں مقام سپانڈن ضلع ڈربی شائر (Spondon Derbyshire) میں ایک بڑا کارخانہ سلولوزایسٹیٹ (Cellulose acetate) بنانے کا ساڑھے ستتھر لاکھ پونڈ کی لاگت سے قائم کیا گیا۔ سلولوز ایسٹیٹ کم اشتعال پذیر ہونے اور ہوائی جہاز کے پروں کے کپڑے میں سکڑ کر چمک پیدا کرنے کی وجہ سے طیاروں کی وارنش کے طور پر بہت قابل قدر ہے۔ جنگ عظیم کے ختم ہونے پر اس کارخانے کو ایسٹیٹ سلک بنانے کے کام میں لایا گیا۔ اسی وقت میں سنہ ۱۹۲۰ع میں ایسٹیٹ سلک کی رنگریزی کی ابتدائی دقتیں بھی حل ہوگئیں اور ایسیڈوں کے دوبارہ حاصل کرنے کی ترکیب میں بھی ترقی ہوئی جو ایسٹیٹ سلک کے خشک کاتنے کے طریقہ میں محلل کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ سنہ ۱۹۲۷ع میں ایسٹیٹ سلک کی ساخت دو کرور پونڈ یعنی مجموعی ساخت کی سات فیصدی کو پہنچ گئی تھی۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ انجام کار ایسٹیٹ سلک وسکوز سلک کی جگہ چھین لےگا مگر بالفعل اس کے کوئی آثار نمایاں نہیں ہیں۔

سلولوز ایسٹیٹ کی تیاری کے لیے روئی کے لنٹرس جن میں کم سے کم قریب

پانچ فیصدی نمی ہو اپنے سے تگنے وزن ایسٹک انہائڈرائڈ (Acetic anhydride) میں جس میں مناسب مقدار بلوری ایسٹک ترشہ (Glacial acetic acid) کی ملانے کے لیے اور قریب دس فیصدی سلفیورک ترشہ بطور حامل عمل کرانے کے لیے ملائی گئی ہو، ڈبو دیتے ہیں۔ پہلے قریب ایک گھنٹہ تک پچیس درجہ مئی سے زیادہ حرارت نہیں بڑھنے دیتے اور بہتر تو یہ ہے کہ اس سے بھی کمتر حرارت ہونی چاہیے۔ ازاں بعد درجہ حرارت بلند کرتے ہیں حتیٰ کہ آخرکار کل سلولوز مایع میں حل ہوجاتا ہے۔ گرم کرنے اور گھولنے کے دوران میں وقتاً فوقتاً نمونہ نکال کر پانی میں ڈال کر دیکھتے رہتے ہیں۔ جو سلولوز ایسٹیٹ اس طرح مرسوب ہوتا ہے اس کو چھان کر دھولیتے ہیں اور ایسیٹوں میں گھول کر دیکھتے ہیں۔ جب نمونہ کی حل پذیری سے اطمینان ہوجاتا ہے تب گرم کرنا بند کردیتے ہیں اور حامل کو پانی میں ڈال دیتے ہیں جس سے ایسٹیٹ سفید ریشہ‌دار مادہ کی شکل میں مرسوب ہوجاتا ہے۔ اس کو چھان کر دھو کر خشک کرلیا جاتا ہے اور اسی حیثیت میں فروخت ہوتا ہے۔ اس کو ایسٹیوں میں حل کرکے کاتنے کے قابل محلول حاصل کرتے ہیں۔ یہ ایسٹیٹ بازار میں 'دویم' ایسٹیٹ کے نام سے مشہور ہے اور اس کی تصبین سے ۵۵ تا ۵۸ فی‌صدی ایسٹک ترشہ حاصل ہوتا ہے جو 'اولی' ایسٹیٹ (Primary acetate) کے نام سے مشہور ہے۔ اس کی تصبین (Saponification) سے ۶۲ء۵ فی‌صدی تک ایسٹک ترشہ حاصل ہوتا ہے۔ اس بنا پر یہ ترایسٹیٹ (Triacetate) ہے۔ یہ اس طرح حاصل ہوتا ہے کہ ایسٹیلیشن کے بعد سلولوز کو اتنی دیر تک گرم کرتے اور گھولتے رہیں کہ ایسٹیٹ ایسٹوں میں حل پذیر نہ رہے بلکہ کلوروفارم میں حل پذیر ہوجائے۔ اس کو دوبارہ دویم ایسٹیٹ (Secondary acetate) یعنی اس ایسٹیٹ میں جو ایسٹوں میں حل پذیر اور کلوروفارم میں ناحل پذیر ہے، تبدیل کرنے کے لیے اس کی نامکمل تصبین پچانوے فی‌صدی ارتکاز کے ایسٹک ترشہ سے ۴۰۔۵۰ درجہ مئی کی حرارت پر بالخصوص قلیل مقدار سلفیورک ترشہ حامل کی موجودگی میں کرنا چاہیے۔ اس سے ظاہر ہے کہ 'دویم' ایسٹیٹ جو کاتنے میں استعمال ہوتا ہے، کئی ایسٹیٹ اسٹروں کا آمیزہ ہے۔

اس کو کاتنے کے لیے ہمیشہ خشک طریقہ استعمال ہوتا ہے اور ایسٹیوں کے ابخرات بہت کامیابی کے ساتھ دوبارہ حاصل کرلیے جاتے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ نوے فی صدی بلکہ اس سے زیادہ ایسیٹوں کو ٹھنڈا کرکے اور کوئلہ میں جذب کرکے دوبارہ حاصل کرلی جا سکتی ہے۔ ایسٹیٹ طریقہ میں جو ایسٹک انہائڈرائڈ اور ایسٹک ترشہ استعمال ہوتے ہیں وہ بہ نسبت کاسٹک سوڈا اور کاربن بائی سلفائڈ کے جو وسکوز طریقہ میں استعمال ہوتے ہیں، زیادہ قیمتی ہیں اور روئی کے لنٹرس بھی لکڑی کے بھرتہ کے مقابلہ میں گراں ہیں۔ مزید براں ایسٹک انہائڈرائڈ اور ایسٹک ترشہ بالکل دوبارہ حاصل نہیں کیے جاسکتے مگر ایسٹیوں قریب قریب کل کا کل دوبارہ حاصل ہوجاتا ہے۔ علاوہ ازیں قدرے ایسٹک انہائڈرائڈ سلولوز سے ترکیب کھا جاتا ہے اور ایسٹر بنا دیتا ہے جس کی وجہ سے قریب تیس فی صدی روئی کے لنٹرس کا وزن بڑھ جاتا ہے۔ دیگر یہ کہ اگر کچھ مال کاتنے میں یا اس کے بعد خراب ہوجائے تو اس کو صرف ایسیٹوں میں حل کرکے دوبارہ کات کر درست کرسکتے ہیں اس لیے اس میں نقصان کی گنجائش بہت کم ہے۔ ان وجوہ سے ایسٹیٹ سلک کی لاگت وسکوز سلک کے مقابلہ میں چنداں زاید نہیں ہے اور قریب دوچند سے کسی حال میں زاید نہیں ہوسکتی۔

ایسٹیٹ طریقہ سے نہایت خوشنما سلک تیار ہوتا ہے جو نمی کو کسی دوسرے مصنوعی ریشم یا اصلی ریشم کے مقابلہ میں بھی کم قبول کرتا ہے۔ یہ اس کی خوبی کہی جاتی ہے مگر ایک معنی میں اس کے خوبی ہونے میں کلام ہے یعنی کہ اون اور ریشم کے لباس کی خاص خوبی یہ سمجھی جاتی ہے کہ ان میں تیس فی صدی یا اس سے زاید نمی جذب ہوجاتی ہے مگر یہ نم محسوس نہیں ہوتے لہذا اس بنا پر دیگر اقسام سلک ایسٹیٹ سلک پر فوقیت رکھتے ہیں۔ سلولوز ایسٹیٹ بہترین غیر موصل برق بھی ہے اور اس غرض کے لیے اب بہ کثرت استعمال ہوتا ہے، کہیں اصلی ریشم کی طرح لپیٹنے کے لیے اور کہیں وارنش کے طور پر۔ علاوہ ازیں اس میں سے مافوق البنفشی شعاعیں شیشہ کی نسبت بہتر گزرتی ہیں اس لیے اس کے فلم اس خاص غرض کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں۔

# پرندوں کے مشغلے

(تقریر)

از: محشر عابدی، بی۔اے، ایم۔ایس۔سی

(جو نشرگاہ لاسلکی حیدرآباد سے نشر کی گئی)

(دوسرا حصہ)

پرندوں کی اکثر جماعتوں میں معاشقہ (Courtship) شروع ہونے سے پہلے، نشیمن بنانے کے لیے کسی خاص مقام کا انتخاب کرلیا جاتا ہے اور اس انتخاب میں کئی باتوں کا لحاظ رکھا جاتا ہے۔ مثلاً یہ کہ جو مقام پسند کیا گیا ہے وہ دشمنوں سے محفوظ ہو۔ دوسری بات یہ کہ اس مقام کے آس پاس اتنی غذا ہو کہ نہ صرف ایک جوڑے بلکہ ان کی اولاد کے لیے بھی کافی ہو اور جب نر کوئی ایسا مقام تلاش کرلیتا ہے تو پھر وہ اسی کے حدود میں نغمہ سرائی کرتا ہے۔ یہاں تک کہ اسے کوئی رفیق زندگی مل جاتا ہے اور دونوں متحدہ زندگی بسر کرنا شروع کرتے ہیں۔

چنانچہ اچھے مقام کی تلاش، غذا کی موجودگی، نر کو مادہ کی تلاش اور مادہ کو نر کے ملنے کا انتظار، یہ سب باتیں ایسی ہیں جو تنازع للبقا (Struggle for existence) کو ہمیشہ جاری رکھتی ہیں اور تنازع للبقا یعنی زندہ رہنے کے لیے دوسروں سے مقابلہ کرنا اور مصائب اور تکالیف پر غالب آنا ہی صحیح معنوں میں اصلی زندگی ہے۔

**پرندوں کے مسکن** پرندے مسکن بنانے کے لیے جب کوئی موزوں مقام منتخب کرلیتے ہیں تو پھر اس کی تعمیر شروع کرتے ہیں۔ مختلف پرندوں کے گھونسلے، مختلف نوعیت اور ساخت کے ہوتے ہیں۔ عام طور پر یہ گھونسلے درختوں

کی شاخوں، عمارتوں کے کسی محفوظ مقام، پہاڑوں کے دروں، پتھر کے سوراخوں اور آبی گھاس کے جھنڈ میں بنائے جاتے ہیں۔ بعض پرندے سوکھی ہوئی لکڑی اور گھاس کو درختوں کی تین یا چار ملی ہوئی شاخوں پر جمع کرکے گھونسلا بنالیتے ہیں۔ یہ زیادہ مضبوط نہیں ہوتا۔ اس قسم کے گھونسلے چیل، کوا، مینا اور معمولی گھریلو چڑیوں کے ہوتے ہیں۔ بعض پرندے سبز پتوں اور ہری شاخوں کو جمع کرتے ہیں۔ گھونسلا بنانے میں پرندے بڑی بڑی فن‌دانی اور ہوشیاری کا اظہار کرتے ہیں۔ نر اور مادہ دونوں مل کر گھونسلا بناتے ہیں لیکن گھونسلا بنانے کا زیادہ‌تر مسالہ مادہ فراہم کرتی ہے۔ بعض چھوٹے چھوٹے پرندے، مثلاً درزی پرندہ (Tailor-bird) دو تین پتوں کو سی کر ایک پیپےنما گھونسلا تیار کرلیتا ہے اور اس میں اس طرح چھپ کر بیٹھ جاتا ہے کہ دشمن اسے دیکھ نہ سکے۔ بعض پرندے، مثلاً طوطا یا کٹ پھوڑا (Wood-pecker) درختوں کے تنوں میں پیدا ہوجانے والے سوراخوں کو مسکن کے طور پر کام میں لاتے ہیں۔ بیا (Weaver-bird) ایک نہایت ہی ماہر گھونسلا بنانے والا پرندہ ہے جو گھاس کے بہت باریک باریک ریشوں کو غیر معمولی فراست اور دانائی سے بنتا ہے اور ایک نہایت ہی محفوظ گھونسلا بناتا ہے، جو بالعموم تالابوں یا دریاؤں کے کنارے نہایت ہی اونچے درختوں یا کانٹےدار جھاڑیوں میں ہوتا ہے۔ بعض ایشیائی ابابیلیں، مٹی اور تھوک سے گھونسلا بناتی ہیں جو کہنہ عمارتوں کی چھت یا دیواروں وغیرہ میں واقع ہوتے ہیں۔

**انڈے اور بچے** گھونسلا بن جانے کے بعد پرندے ان میں انڈے دیتے ہیں، ان انڈوں کی تعداد مختلف پرندوں کی جماعتوں میں مختلف ہوتی ہے اور ان کی جسامت اور رنگ میں بھی فرق ہوتا ہے۔ یعنی بعض انڈے سفید، بعض سبزی مائل، بعض دھبےدار اور کسی قدر بھورے اور بعض بہت گہرے رنگ کے ہوتے ہیں۔ انڈوں کے رنگین ہونے کا خاص فائدہ ہے۔ مثلاً وہ انڈے جو سوراخوں اور بند گھونسلوں میں دیے جاتے ہیں، سفید ہوتے ہیں لیکن جو انڈے کھلے ہوئے اور غیر محفوظ گھونسلوں میں دیے جاتے ہیں یا پتھروں کے اندر اور آسانی سے نظر آسکتے

ہیں وہ رنگین ہوتے ہیں اور ماحول (Surrounding) کے لحاظ سے ان کا رنگ سبز، سرخی مائل، بھورا، سیاہ، دھبےدار یا نیلگوں ہوتا ہے تاکہ دشمن ان کو آسانی سے پہچان نہ سکے۔ کبوتر اور فاختہ کے انڈے سفید ہوتے ہیں۔ بعض بوم اور چغد کے انڈے بھی سفید ہوتے ہیں۔ یہ پرندے یا تو پتھر کے سوراخوں یا کبوتر اور کووں کے ترک کیے ہوئے گھونسلوں میں انڈے دیتے ہیں۔

انڈے دینے کے بعد عام طور پر پرندے ان کو اپنے پروں میں چھپا کر بیٹھتے ہیں اس کو انڈے سینا (Hatching) کہتے ہیں۔ پروں کی گرمی سے انڈوں کے اندر تغیرات اور بچے کا نشو و نما شروع ہوتا ہے۔ تقریباً تمام پرندے اپنے انڈوں کی حفاظت کرتے ہیں لیکن جب کوئی دشمن ان کے قریب آتا ہے تو وہ انڈے چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔ نر اور مادہ دونوں انڈے سیتے ہیں۔

کوئل کے متعلق یہ ایک عجیب و غریب بات ہے کہ وہ گھونسلا نہیں بناتی اور نہ انڈے سیتی اور بچوں کی پرورش کرتی ہے۔ ہوتا یہ ہے کہ نر اور مادہ کوئل کسی ایسے کوے کو دیکھتے رہتے ہیں جو گھونسلا بناتا ہے اور جب وہ گھونسلا بنا کر اس میں انڈے دے چکتا ہے تو نر اور مادہ کوئل کوے کو مار کر گھونسلے سے ہٹا دیتے ہیں اور مادہ کوئل اس میں بیٹھ کر انڈے دیتی اور اڑ جاتی ہے۔ اس کے بعد اس کو نہ تو انڈوں سے کوئی غرض ہوتی ہے اور نہ بچوں کی پرورش سے کوئی واسطہ کوے انڈوں کو پہچان نہیں سکتے۔ اس لیے وہ اپنے انڈوں کے ساتھ کوئل کے انڈوں کو بھی سیتے ہیں۔ کوئل کے بچے، کووں کے بچوں سے پہلے نکل آتے ہیں اور کوا اپنے بچے سمجھ کر ان کی پرورش کرتا ہے اور یہ بچے بڑے ہو کر اڑ جاتے ہیں۔ اس کے بعد کوے کے بچے نکلتے ہیں۔

بچے نکلنے کے بعد پرندے ان کے لیے غذا فراہم کرتے ہیں اور بچوں کو جو بالکل بےبس اور مجبور ہوتے ہیں، غذا کھلاتے ہیں مثلاً گھریلو چڑیا کو لیجیے۔ بچے پیدا ہونے کے بعد ان کے ماں باپ جب اناج کا دانہ، یا کوئی کیڑا پتنگا پکڑ کر لاتے ہیں تو بچے اپنی چونچ کھول کر "چیں چیں" کرتے ہیں یعنی وہ غذا مانگتے ہیں۔ ماں باپ

ان کی کھلی ہوئی چونچ میں غذا رکھ دیتے ہیں۔ کبوتر بچوں کی چونچ کو اپنی چونچ میں پکڑ لیتا ہے اور پیٹ سے غذا اگل کر ان کو کھلاتا ہے۔ بعض مچھلی خور سمندری پرندوں مثلاً کارمورنٹ (Cormorant) کے بچے اپنی چونچ ماں کی چونچ کے اندر داخل کرکے اس کے پیٹ سے مچھلیاں نکال کر کھاتے ہیں۔ مرغ، بط اور بعض دوسرے پرند، مثلاً شترمرغ اپنے بچوں کو غذا خود نہیں کھلاتے بلکہ بچے انڈوں سے نکلنے کے بعد اپنی غذا خود ہی تلاش کرنے لگتے ہیں۔

ابابیل پرواز کرتے وقت اپنے بچوں کے منہ میں غذا اس پھرتی سے داخل کرتی ہے کہ دیکھنے والے کو محسوس بھی نہیں ہوتا۔

بعض پرندوں مثلاً اسکائی‌لارک (Sky-lark) وغیرہ میں صرف مادہ بچوں کے لیے غذا فراہم کرتی ہے۔ نر کو اس سے کوئی سروکار نہیں ہوتا۔

بعض گوشت‌خوار اور شکاری پرندے، مثلاً بوم، عقاب (Eagle) اور باز وغیرہ غذا بہت زیادہ مقدار میں مردہ جانوروں کی شکل میں حاصل کرتے ہیں۔ مثلاً ہرن یا بھیڑ اور خرگوش کا بچہ یا دوسرے پرندے اور مچھلیاں۔ یہ غذا آہستہ آہستہ ختم کی جاتی ہے اور بچوں کو کھانے کے لیے تھوڑا تھوڑا دیا جاتا ہے۔

شترمرغ (Ostrich) کے انڈے، اس کے گھونسلے کے اطراف ادھر ادھر بکھرے پڑے رہتے ہیں۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جب بچے انڈوں سے نکلتے ہیں تو ماں باپ ان انڈوں کو بچوں کی غذا کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ کیونکہ ان انڈوں کے چھلکے بہت سخت ہوتے ہیں اور اندر کی زردی اور سفیدی کئی ہفتوں تک تازہ اور اچھی حالت میں رہتی ہے۔

یہ وہ چند طریقے ہیں جو پرندے اپنے بچوں کی غذا اور پرورش میں استعمال کرتے ہیں اور بہت کم ایسے خود غرض ہوتے ہیں کہ جو پہلے خود پیٹ بھر کر کھالیں اور بعد میں بچوں کو دیں۔

**پرندوں کی ہجرت یعنی نقل مقام**

پرندوں کا نقل مقام یا ہجرت کرنا (Migration) بہت قدیم زمانے سے دیکھا اور محسوس کیا جاتا رہا

ہے اور ہم اب بھی موسم کے تغیرات کے ساتھ ساتھ دیکھتے ہیں کہ بعض موسموں میں خاص خاص پرندے خاص خاص مقامات پر نظر آتے ہیں اور پھر موسم بدلنے کے بعد وہ کسی دوسرے مقام پر چلے جاتے ہیں۔ ان کی ایک عام مثال کوئل، آبی بط یا سرخاب وغیرہ ہیں۔ آم کے فصل کا آغاز ہوتے ہی باغوں میں کوئل بولتی ہوئی سنائی دیتی ہے اور موسم گرما میں، تالابوں اور دریاؤں کے کنارے بط اور سرخاب کے جھنڈ کے جھنڈ نظر آتے ہیں۔ یہ پرندے ان موسموں میں یہاں آکر اپنے گھونسلے بناتے، بچے دیتے اور پھر سردی کا موسم شروع ہوتے ہی کسی دوسرے مقام پر چلے جاتے ہیں۔ بعض پرندے، مثلاً کوئل اور آبی بط سیکڑوں میل کا سفر طے کرکے ہر سال آتے ہیں اور یہ ایک مقررہ موسم اور وقت پر یہاں پہنچتے ہیں۔ تعجب تو یہ ہے کہ وہ اس آمد و رفت میں راستہ نہیں بھولتے۔

چناں چہ یورپ کی ایک کوئل کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ افریقہ کے دور دراز سرد مقامات سے پرواز کرکے انگلستان پہنچتی ہے اور وہاں موسم گرما بسر کرتی ہے اور پھر واپس چلی جاتی ہے۔ اس سے یہ بات بھی واضح ہوتی ہے کہ پرندوں میں حافظہ کی قوت پائی جاتی ہے اور وہ اپنا راستہ نہیں بھولتے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ پرندے ہجرت کیوں کرتے ہیں؟ اس کے متعدد اسباب ہیں۔ ایک تو یہ کہ بعض پرندے عام طور پر جس ملک میں پائے جاتے ہیں وہ اس ملک کے شمالی حصوں میں اپنی نسل کی افزائش کا فرض انجام دیتے ہیں اور موسم سرما، ملک کے جنوبی حصوں میں گزارتے ہیں۔ ساتھ ہی ساتھ موسمی تغیرات، یعنی بہت زیادہ سردی اور بہت زیادہ گرمی سے بھی پرندے متاثر ہوتے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ وہ موسم سرما میں گرم مقامات کی طرف اور گرما میں سرد رقبوں کی طرف چلے جاتے ہیں۔ قوت پرواز ان کو ہجرت کرنے میں بہت مدد دیتی ہے۔

ہجرت کرنے کی دوسری بڑی وجہ غذا کی فراہمی اور جستجو ہے۔ ایک مقام پر رہتے رہتے جب غذا ختم ہوجاتی ہے تو پرندے اس مقام کو چھوڑ کر کسی دوسرے مقام پر چلے جاتے ہیں۔ ان کی غذا مختلف نوعیت کی ہوتی ہے۔ بعض پرندے صرف کیڑوں

اور پتنگوں پر زندگی بسر کرتے ہیں۔ بعض پھل کھاتے ہیں، بعض گوشت اور بعض کی غذا میں یہ سب چیزیں شامل ہیں۔ چناں چہ مختلف قسم کے پھل خاص خاص موسموں میں پیدا ہوتے ہیں اور جو پرندہ جس پھل کا شائق ہوتا ہے وہ اسی زمانے میں اس مقام پر پہنچ جاتا ہے۔ ایسے پرندوں کی ایک اچھی مثال طوطا ہے جو باغوں کو بہت نقصان پہنچاتا ہے۔ اسی طرح کیڑوں اور پتنگوں کی پیدائش کے زمانے بھی مختلف ہوتے ہیں۔ بعض گرمی میں اپنی نسل کی افزائش کرتے ہیں اور بعض سرما اور برسات میں۔ چناں چہ پرندے ان کیڑوں اور ان کے بچوں کی تلاش میں ایک جگہ سے دوسری جگہ پھرتے رہتے ہیں۔

ہجرت کرنے والے پرندوں کے علاوہ بعض پرندے سال تمام اپنی کاہلی، سستی یا غذا برابر ملتے رہنے کی وجہ سے ایک ہی مقام پر پورا سال گزار دیتے ہیں۔

ہجرت کرنے والے پرندوں کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ ایک یا دو مل کر کبھی سفر نہیں کرتے بلکہ جھنڈ کے جھنڈ پرواز کرتے ہیں، ان میں جوان، بوڑھے اور بچے، ہر عمر کے شامل ہوتے ہیں۔ اس سفر میں پرندے میلوں بلا تھکے اور ٹھہرے ہوئے اڑتے چلے جاتے ہیں۔ مثلاً امریکہ کے ایک پرند گولڈن پلوور (Golden Plover) کی ہجرت کی تحقیقات کی گئی ہے اور اس سے اندازہ لگایا گیا ہے کہ وہ شمالی امریکہ کے شمالی ساحل سے مسلسل پرواز کرکے جنوبی امریکہ کے وسطی حصے یعنی برازیل (Brazil) کے جنوب تک پہنچتا ہے جہاں وہ موسم سرما بسر کرتا ہے۔ یہ مجموعی فاصلہ تقریبا دو ہزار پانچ سو میل ہے۔

بعض اوقات پرندوں کو دوران سفر میں موسمی تغیرات کا سخت مقابلہ کرنا پڑتا ہے یعنی آندھی، طوفان، بارش، وغیرہ۔ ایسی حالتوں میں ان کی رفتار بہت سست ہوجاتی ہے۔ وہ ایک خاص حد تک آندھی اور طوفان کی مزاحمت کا مقابلہ کرسکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بعض وقت ان کو اپنی منزل مقصود پر پہنچنے میں بہ نسبت سال گزشتہ کے کچھ دیر ہوجاتی ہے۔ بعض وقت یہ طوفان پرندوں کی تباہی کا باعث بھی ہوتے ہیں۔

پرندے ہجرت کرنے میں بہت زیادہ بلندیوں تک اڑتے چلے جاتے ہیں۔ چنانچہ

ہوائی جہاز کی مدد سے اندازہ لگایا گیا ہے کہ وہ زمین یا سمندر کی سطح سے پانچ ہزار سے دس ہزار فٹ کی بلندی تک اڑتے ہوئے دیکھے گئے ہیں ۔ بعض پرند مثلاً پہاڑی بطخ کوہستان الپس (Alps mountains) کی چوٹیوں اور ہمالیہ پہاڑ Himalaya mountains) کے بعض حصوں پر سے بھی، تقریباً پندرہ ہزار فٹ کی بلندی تک اڑتی ہوئی پائی گئی ہے لیکن یہ ضروری نہیں ہے کہ تمام ہجرت کرنے والے پرندے ہمیشہ بہت زیادہ بلندی پر اڑیں ۔ بعض وقت وہ سمندر کی سطح سے صرف چند فٹ کی انچائی پر پرواز کرتے ہوئے دیکھے جاتے ہیں ۔

**پرندوں کی معاشی اہمیت**

اکثر ذی‌فہم اور معمر آدمی پرندوں کے متعلق صرف اس قدر غور کرتے ہیں کہ آیا وہ ان کے لیے نقصان رساں ہیں یا فائدہ بخش اور اس کا اندازہ ان کی قیمت سے کیا جاتا ہے ۔ یعنی یہ کہ کن پرندوں سے ان کو مالی منفعت ہوسکتی ہے اور کن پرندوں کا گوشت کھانے میں زیادہ لذیذ ہوتا ہے ۔ لیکن اس لحاظ سے وہ صرف اپنے متعلق سوچتے ہیں، پرندوں کے متعلق نہیں ہم ایسے پرندوں سے بھی نفرت کرتے ہیں جو دوسرے پرندوں کا شکار کرتے ہیں جن کا گوشت کھانے میں لذیذ ہوتا ہے ۔ ماہی‌گیر ماہی‌خور‌پرند، سارس اور بگلوں کو اس لیے پسند نہیں کرتا کہ وہ اچھی اچھی کھانے کی مچھلیاں پکڑکر کھا جاتے ہیں ۔

اسی طرح جب گھریلو چڑیوں کے جھنڈ کے جھنڈ کھیتوں پر جاکر کرتے ہیں تو اس سے کسان کو بڑی تکلیف ہوتی ہے، لیکن جب ہم ان باتوں کو پیش‌نظر رکھتے ہوئے پرندوں کو آدمی کا دشمن ٹھہراتے ہیں تو دراصل غلطی کرتے ہیں کیونکہ اگر غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ پرندوں سے انسان کو بہت فائدہ پہنچتا ہے اور وہ دراصل آدمی کے دوست ہیں ۔ وہ کسانوں کو بھی فائدہ پہنچاتے ہیں اور عوام کو بھی مثلاً مینا (Myna) کو لیجیے ۔ یہ اکثر کھیتوں میں نظر آتی ہے اور زمین سے کیڑوں اور پتنگوں کو بھی پکڑکر کھاتی ہے ۔ اگر یہی کیڑے اور پتنگے زمین کے اندر موجود رہیں تو وہ پودوں کی جڑ اور پتوں کو کھاکر خراب کردیں گے ۔ اسی طرح اکثر کیڑے اور ان کے بچے پھلوں کے اندر داخل ہوکر ان کو اندر ہی اندر سے کھا

شروع کردیتے ہیں۔ بعض پرندے ایسے کیڑوں کو پکڑ کر کھاتے ہیں اور اس طرح پھلوں کی حفاظت ہوتی ہے۔ اسی طرح بعض سمندری پرندے مثلاً کارمورنٹ (Cormorant) اور پیلیکن (Pelican) وغیرہ بعض ایسی مچھلیوں کو کھاتے ہیں جو دوسری اچھی مچھلیوں کو کثیر تعداد میں کھا جاتی ہیں۔

چنانچہ اگر ہم پرندوں کی زندگی پر زیادہ وسیع نظر ڈالیں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ پودے، کیڑے پتنگے، پرندے اور دودھ پلانے والے (Mammals) حیوانات وغیرہ کی زندگی ایک دوسرے پر منحصر ہوتی ہے اور اگر ہم کسی ایک جماعت کے پرندوں کا بالکل خاتمہ کردیں جن کو ہم اپنے لیے مضر اور نقصان دہ سمجھتے ہیں تو اس کے یہ معنے ہوں گے کہ ہم ان کی جگہ کسی دوسرے مضر اور نقصان رساں حیوان کو بڑھنے کا موقع دیں گے جس کی افزائش کو ان خاص پرندوں نے روک رکھا تھا یا جن پرندوں پر دوسرے حیوان زندگی بسر کرتے تھے ان کو بھوکوں مارڈالیں گے۔

اب خود ہی غور کیجیے کہ اگر تمام پرندے برباد ہوجائیں تو کیا ہوگا؟ اس کا جواب صاف ہے۔ یعنی کیڑے پتنگے بےروک ٹوک بڑھتے جائیں گے۔ وہ اور ان کے بچے درختوں کے پتوں اور شاخوں کو کھاکر صاف کردیں گے۔ درختوں کی شاخوں اور تنوں میں بھونرے، پتنگوں کے بچے سوراخ کرکے گھر بنالیں گے۔ یہاں تک کہ جنگل کے جنگل انھیں کیڑوں سے آباد ہوجائیں گے اور ہم کو فرنیچر بنانے کے لیے لکڑی تک میسر نہ آئےگی، موبشیوں کے لیے چارہ نہ ملےگا اور وہ بھوک سے مرنے لگیں گے۔ ممکن ہے کہ ہم اپنے پھل کے باغوں کو ان پر زہریلا عرق چھڑک کر محفوظ کرلیں لیکن تمام ملک میں تو اپنے باغوں کو اس طرح کیڑوں سے محفوظ نہیں رکھ سکتے۔ ہم کو اس حالت میں تنہا کیڑوں، پتنگوں اور گھونگوں سے لڑنا پڑےگا اور یہ صورت موجودہ صورت سے جب کہ پرندے ہماری معاونت کررہے ہیں، بہت زیادہ تکلیف دہ ثابت ہوگی۔

اب سوال پیدا ہوسکتا ہے کہ اگر کیڑے بہت زیادہ ہوجائیں تو کیا ہوگا؟ یہ ہم ابھی کہہ چکے ہیں کہ کیڑوں کے بچے جو بالعموم کمبل کے کیڑوں (Cater pillars)

کی شکل میں ہوتے ہیں' پتے اور گھاس بےحد کھاتے ہیں' ۔ چنانچہ بیان کیا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ انگلستان کے ایک گاؤں میں ایک کیڑے کے بچوں یعنی کمبل کے کیڑوں (Cater pillars) کی تعداد بڑھتی چلی گئی اور انھوں نے اس گاؤں کے پودوں اور درختوں کو بہت نقصان پہنچایا۔ یہ کمبل کے کیڑے پہاڑیوں پر اُگی ہوئی گھاس کھاتے تھے۔ چنانچہ بعض مقامات پر یہ گھاس کو اس طرح کھاگئے کہ بھیڑ اور بکریوں کے کھانے کے لیے کچھ بھی باقی نہ رہا اور سب لوگ پریشان ہوگئے۔ چنانچہ جب وہ کیڑے چٹانوں پر کی گھاس کھا کر ختم کرچکے تو دیہات کی سڑکوں اور مکانوں کی چھت اور دیواروں پر چلنے لگے اور کو لاکھوں کی تعداد میں چشموں اور ندیوں میں ڈوب گئے اور بہت سے سڑکوں پر پاؤں کے نیچے کچل کر رہ گئے تھے پھر بھی ان کی تعداد اس قدر زیادہ تھی کہ گاؤں کے سارے کسان پریشان اور ہراساں ہوگئے اور مویشی چارہ نہ ملنے سے بھوکوں مرنے لگے۔ لیکن رفتہ رفتہ پرندوں کو بھی ان کی خبر پہنچ گئی اور چاروں طرف سے بےشمار پرندے اس گاؤں میں آکر جمع ہوگئے اور انھوں نے ان کمبل کے کیڑوں کو کھانا شروع کردیا اور تھوڑے ہی دن میں اس بڑھتی ہوئی پریشانی کا سدباب ہوگیا۔

یہ وہ باتیں ہیں جن کو پیش نظر رکھتے ہوئے ہم پرندوں کی معاشی اہمیت کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ یہ پرندے کسی دوسری مخلوق کو اتنے دن تک زندہ نہیں رہنے دیتے کہ وہ انسان کے لیے خطرہ بن جائے چناں‌چہ آپ نے ٹڈی‌دل (Locust swarms) کا حال تو سنا ہوگا کہ وہ کس طرح بےشمار جھنڈ کے جھنڈ ایک مقام سے دوسرے مقام پر پھرتے ہیں اور زراعت کو کس قدر نقصان پہنچاتے ہیں۔ افریقہ میں تو اکثر یہ ہوتا ہے کہ ان کی تعداد بہت بڑھ جاتی ہے اور جو کچھ ان کے سامنے آتا ہے سب کھا جاتے ہیں اور اس کے بعد وہ کسی دوسرے مقام پر چلے جاتے ہیں' اور راستے میں درختوں پر ایک پتا تک نہیں چھوڑتے۔ یہ انسان کے لیے ایک بڑی مصیبت ثابت ہوتے ہیں اور جس مقام سے گزر جاتے ہیں وہاں کے لوگ اور مویشی فاقوں سے مرنے لگتے ہیں۔ لیکن اگر پرندے ان کی روک تھام نہ کریں تو یہ انسان کی

زندگی کے لیے ایک مستقل عذاب بن جائیں۔ چناں‌چہ ٹڈی‌دلوں کا مقابلہ پرندے کرتے ہیں وہ ان کے ساتھ ساتھ اڑتے رہتے ہیں اور ان کو مار مار کر کھاتے جاتے ہیں۔

ان امور کو ذہن میں رکھتے ہوئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ پرندے انسان کے بہت بڑے رفیق اور ہمدرد ہیں اور یہ کہ انسان کو چاہیے کہ ان کی اہمیت کو فراموش نہ کرے اور ساتھ ہی ساتھ پرندوں کے تحفظ کا بھی بندوبست کرے کیونکہ شکار کی زیادتی سے پرندے بہت تباہ ہوتے ہیں۔ چناں‌چہ ان کو تباہی و بربادی سے بچانے میں انسان کا ذاتی مفاد اور آرام پوشیدہ ہے۔

---

# نسلیات

از

جناب تاراچند صاحب باہل، ہیڈ ماسٹر قائم بھرواہہ شورکوٹ، (پنجاب)

نسلیات (Eugenics) کے معنی ہیں نسل کا بہتر بنانا۔ عام اصطلاح میں اس سے وہ وسایل اور تجاویز مراد ہیں جو معاشرتی نظام کے ماتحت آنے والی نسلوں میں جسمانی اور دماغی خصوصیات کو متاثر کرتی اور انھیں اچھا یا برا بناتی ہیں۔ اس علم کا مدعا اوز علت غائی انسانی زندگی کی موروثی بنیادوں کو ترقی دینا اور ان کی خرابیوں کا انسداد کرنا ہے۔ چونکہ اس علم کا چرچا اس عجیب و غریب صدی میں زیادہ ہوا ہے اس لیے اسے علوم جدیدہ میں محسوب کیا جاتا ہے حالانکہ تاریخ کا مطالعہ واضح کرتا ہے کہ متقدمین بھی عصر حاضر کے ہمدردوں کی طرح نسلی خصوصیات کے قیام و دوام کے متمنی تھے اور وہ بھی آئندہ نسل کو بہترین بنانے مین بہ خوبی کوشاں تھے۔

اوراق تاریخ کی ورق گردانی سے معلوم ہوتا ہے کہ یہودی جو اپنی قوم کو برگزیدہ اور ممتاز قوم تصور کرتے تھے اور باقی اقوام کو نظر حقارت سے دیکھتے تھے اس مفتخر قوم میں بھی بعض ایسی رسمیں اور پابندیاں موجود تھیں جو نسلوں کی بہبود میں معاون تھیں یہ غیر قوم اور غیر نسل میں شادی کرنا نہایت معیوب تصور کرتے تھے۔ بد چلنی اور بداخلاقی سے سخت محترز رہتے تھے۔ اسی لیے ان میں متعدی امراض کا فقدان تھا اور نسلی خصوصیات ان میں مدت دراز تک قائم رہتی تھیں۔

ہندی آرین کی تہذیب اور فلسفے کی بنیاد بھی اصلاح نسل کے مقاصد پر مبنی تھی۔ انھیں پچیس سال کی لمبی مدت تک ضبط نفس اور برہمچریہ پر کاربند رہنا پڑتا

تھا اور شادی کے بعد بھی اعتدال مدنظر رکھنے کی ہدایت تھی۔ ان کا اصول تھا کہ انسان انسان میں فرق ہے اور تمام انسان دماغی اور جسمانی قویٰ کے لحاظ سے قوی اختلاف رکھتے ہیں۔ اس لیے انھوں نے قوم کو چار حصوں میں منقسم کر رکھا تھا اور بیاہ شادی کے متعلق ایسے قوانین و آئین منضبط کر رکھے تھے جن سے ہر فرقہ نسلی طور پر دوسرے گروہ سے الگ تھلگ رہتا تھا اور اپنے خون کو دوسرے گروہ کی خونی آمیزش سے پاک رکھتا تھا۔ اس مذہب میں کثرت ازدواج کی بھی ممانعت تھی۔ یونانیوں نے بھی موروثی خصوصیات قایم رکھنے پر بڑا زور دیا تھا۔ افلاطون نے خاص طور پر اس مسئلہ پر وضاحت سے بحث کی تھی اور اشتراک املاک کے ساتھ اشتراک ازدواج کی حمایت کی تھی۔ اسلام نے بھی باوجود نسلی تفاخر کی مذمت کرنے اور اخوت کا علم بردار ہونے کے کفو اور غیرکفو کے مسئلہ کی ترویج کی تاکہ عوام باہم شادی بیاہ کرکے اپنی معاشرت متوازن رکھیں اور طبی فوائد سے بہ‌خوبی بہرہ ور ہوں۔ اس سے جہاں نسلی حفاظت کا بندوبست احسن طریق سے ہوجاتا تھا وہاں ایک نسل اور ایک قبیلے کے امراض دوسرے قبایل اور رشتوں میں منتقل ہونے کا خدشہ مٹ جاتا تھا۔

الغرض قدما اصلاح نسل سے غافل نہ تھے۔ انھوں نے نسلی خصایص کو برقرار رکھنے کے لیے پابندیاں لگا رکھی تھیں مگر مرور زمانہ کے ساتھ یہ بندشیں ڈھیلی ہوگئیں اور عوام حسبی شرافت اور نجابت کی فضیلت بھول گئے۔ ان کا رجحان کسبی شرافت کی طرف زیادہ ہونے لگا۔ رفتہ رفتہ یہاں تک نوبت پہنچی کہ علی‌الاعلان نجابت پر شرافت کو فوقیت دینی شروع کردی گئی۔ چنانچہ فرمایا گیا:—

انسان کی شرافت متعلق ہے عمل سے		میراث میں تقسیم شرافت نہیں ہوتی

اسی موضوع پر ایک اور صاحب یوں رطب اللسان ہوئے ہیں:—

تمھارے کام گر اچھے ہیں نام اچھے ہیں		گھرانے اچھے گھر اچھے تمام اچھے ہیں

اگر کوئی آدمی نسلی تفاخر اور عالی نسبی کا تذکرہ کرتا تو اسے طعن و تشنیع

کا نشانہ بنایا جاتا اور اس سے دلشکن الفاظ میں یوں خطاب کیا جاتا۔ رباعی:—

اسلاف کا حصہ تھا اگر نام و نمود بڑھتے پھرو ان کے مزاروں پہ درود
کچھ نقد رائج الوقت بھی ہے یا یہی کہ پدرم سلطاں بود

اس طرح نسلی خصوصیات کے قایم اور برقرار رکھنے سے بےاعتنائی برتی جانے لگی اور تعلیم و تربیت سے حصول شرافت کی کھلے بندوں تلقین ہونے لگی:—

کرو علم سے اکتساب شرافت نجابت سے ہے یہ شرافت زیادہ

الغرض تعلیم و تربیت کا طوطی بولنے لگا۔ خاندانی عظمت و وقار کی قدر و قیمت نہ رہی۔ یہ خیال عام ہوگیا کہ وراثت کی خامیوں کے باوجود حسن تربیت سے ہر آدمی اعلیٰ شہری بن سکتا ہے۔ حسب نسب کی بڑائی اور تفاخر بےجا اور فضول ہے۔ چونکہ یہ خیال قطعاً غلط تھا، اس طرح مکمل نشو و نما اور کامل ترقی محال تھی، خون کا غیر خالص ہوجانا اور علو نسل سے بےاعتنائی اور بےپروائی رنگ لائے بغیر نہ رہی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ہر ملک میں جری، کفایت شعار، امین، رحم‌دل اور فیاض، ذہین، عقلمند اور شریف زن اور مرد کا قحط پڑگیا۔ کمزور، لاغر، مریل، مرگی والے، پاگلوں، کوڑھیوں اور عادی مجرموں میں معتدبہ اضافہ ہوگیا۔

دنیا جدوجہد کی کارگاہ ہے۔ اس رزمگاہ میں سخت جانی کی ضرورت ہے۔ یہاں بقائے اصلح کا اصول کارفرما ہے۔ یہاں گوناگوں مصائب کا مقابلہ کرنا پڑتا ہے۔ زندگی کی جدوجہد اور تنازع البقا میں ہر جاندار کو دوسرے سے برسرپیکار رہنا پڑتا ہے۔ کمزور، کم‌عقل، نحیف اور ضعیف‌الفہم اس جنگ و جدال میں ضائع ہوجاتے ہیں۔ بچ بھی رہیں تو بیماریوں اور وباؤں کا شکار ہوکر راہ عدم اختیار کرتے ہیں۔ ایک فلاسفر نے اسی حقیقت حال کو ان الفاظ میں مربوط کیا ہے:—

زمیں ملک خدا لیکن متاع زورآور ہے
ضعیفوں نے کبھی پائی نہ کوڑی اس خزینے سے
مقدر اس کا ساتھی ہے جو زورآور ہے دنیا میں
ہوا کمزور تو نیچے گرا قسمت کے زینے سے

زبان دھر اک مدت سے گاتی ھے یہی نغمہ
که خون ضعف ارزاں تر ھے طاقت کے پسینے سے
مقدر کا دفینہ اھل طاقت کے لیے وا ھے
جو ھیں کمزور وہ پاتے نہیں کچھ اس دفینے سے

غرض یہ کہ اس عالم میں کمزور اور ضعیف کی قدر و وقعت نہیں۔ دبلے پتلے زندہ درگور ترکتاز زندگی میں کوئی کارنمایاں سر انجام نہیں دے سکتے۔ ان کی زندگی وبال جان ہوتی ہے یہاں بقول حکما ع

چیتے کا جگر چاہیے شاہیں کا تجسس

اور ایک انگریز فلسفی کہتا ھے کہ ھمیشہ شہزور کو زندہ رھنے کا حق ھے۔

یہ امر کسی سے چھپا نہیں کہ کوئی قوم کسی فرد واحد یا معدودے چند افراد کی جرأت اور دانائی سے ممتاز نہیں ھوسکتی۔ قوم اور جاتی کا اھم حصہ قوم کے افراد ھیں۔ اگر افراد کی کثرت تندرست، توانا اور خردمند ھے تو دوسری اقوام میں اس کی وقعت ھے ورنہ اس قوم کی قیمت ایک کوڑی بھی نہیں۔ قوم میں کمزوروں اور نااھلوں کی کثرت دیکھ کر ھمدردان قوم کو فکر لاحق ھوا۔

اتنے میں جراثیم کے متعلق تحقیقات ھوچکی تھی۔ پہلے حکما امراض کے ازالہ کے لیے جراثیم کا قلع قمع کافی تصور کرتے تھے لیکن جب فرانسیسی پروفیسر ریشیر نے اس حقیقت کا انکشاف کیا کہ جراثیم کا اتلاف انسان کے بس کی بات نہیں۔ فضائے عالم ان سے معمور اور بھرپور ھے ایزد متعال نے انھیں تولید و افزایش میں خاص سرعت ودیعت فرمائی ھے۔ صرف پیرس کی فضا کے ایک مکعب میٹر میں چھے ہزار خردبینی جراثیم موجود ھیں۔ ھر متنفس $\frac{1}{2}$ مکعب میٹر ھوا ھر سانس میں اندر لےجاتا ھے اور فی منٹ وہ سولہ سانس لیتا ھے۔ بدیں حساب فی منٹ بتیس ہزار جراثیم جسم انسانی میں داخل ھوتے ھیں اور ان کی افزایش کا یہ عالم ھے کہ فقط ایک خردبینی جرم سے دس گھنٹے کے قلیل عرصہ میں بیس لاکھ جراثیم بن جاتے ھیں۔ جب ان کی افراط اور ترقی کی یہ حالت ھو تو ان کا قرار واقعی استیصال انسان کے حیطۂ امکان سے

باہر ہے ان کی ضرر رسانی سے مامون رہنے کا واحد ذریعہ یہ ہے کہ ہر فرد بشر اپنے جسم کو مضبوط اور طاقت‌ور بنائے اور اپنی قوت مدافعت و مقاومت میں اضافہ کرے۔

اس اکتشاف نے سمند ناز پر تازیانہ کا کام کیا۔ ہمدردان بنی نوع انسان نے اپنی قوم کو مضبوط اور جفاکش، تندرست اور توانا بنانے کی طرف اپنی توجہات مبذول کیں۔ انھوں نے سمجھانا شروع کیا کہ جب تک ہر کس و ناکس ذہین، صحت‌ور اور توانا نہ ہوگا تب تک قوم وقعت اور قدر و منزلت حاصل نہ کر سکےگی۔ انھوں نے قوم کی توجہ سوامی ودیکانند کے اس قول کی طرف دلائی :—

A Nation is advanced in proportion as education and intelligence spread among the masses.

جس میں انھوں نے فرمایا ہے کہ ہر قوم اپنے افراد کی تعلیم اور ذہانت کی توسیع کے مطابق ترقی پذیر ہوتی ہے۔ عوام کے ذہن نشین کیا گیا
کہ آج کے بچے کل کے باپ ہوں‌گے۔ وہی قوم کا سرمایہ ہیں۔ قوم کا مستقبل انھی کے پاؤں پر چلتا ہے اور انھی پر قوم کے مستقبل کا انحصار ہوتا ہے۔ کسی قوم کی طاقت اور قوت اس کے مال و منال سے نہیں جانچی جاتی بلکہ قوم کی طاقت‌وری کا اندازہ اس بات سے لگایا جاتا ہے کہ اس کے پاس کتنے بچے ہیں اور وہ صحت، توانائی اور دانشمندی سے کہاں تک بہرہ‌یاب ہیں۔ ایمرسن بھی اسی خیال کا اظہار کرتا ہے اور فرماتا ہے:—
"کسی ملک کی تہذیب کا صحیح معیار مردم‌شماری کے اعداد، بڑے بڑے شہروں کے وجود، کارخانوں، عالی‌شان عمارتوں، غلہ اور دولت کی مقدار نہیں ہے۔ بلکہ اس کا درست معیار یہ ہے کہ وہ کس قسم کے انسان پیدا کرتا ہے"۔

ایک فارسی فلاسفر بھی صاحب ممدوح کی تائید میں فرماتا ہے، مثنوی:

قوم را سرمایہ اے صاحب ہنر — نیست از نقد و قماش و سیم و زر
مال او فرزندان تندرست — تر دماغ و سخت کوش و چاق و چست

پس قوم کا سرمایہ مال و دولت نہیں، صاحب نظر بیدار بخت فرزند ہیں۔ یہ ہی مستقبل

میں ان کے وجود کو برقرار رکھتے ہیں۔ اس لیے بچوں کی نگہداشت، غور، پرداخت لازم اور ضروری ہے۔ حتی الامکان انہیں لائق تنومند اور صحیح الجسم بنانا چاہیے تاکہ یہ بڑے ہوکر کارگاہ حیات میں ہنگامے پیدا کرسکیں۔ ایسا نہ ہو کہ فلاکت زدہ قوم کے مفلوج اعضا بنے رہیں اور ترقی کردہ اقوام کی نظر میں تضحیک اور خندہ کا موجب بن جائیں۔

اس سے اتنا فائدہ ہوا کہ لوگوں میں بچوں کی اصلاح کا شوق پیدا ہوگیا اور ان کی جسمانی حالت بھی کچھ اچھی ہوگئی۔ مگر اصلاح قوم کا حقیقی مدعا پورا نہ ہوا۔ اب سائنس کافی ترقی کرچکی تھی۔ ایجادات اور دریافتوں کا تانتا بندھ گیا تھا۔ جہاں اس دور ترقی میں عالمان زراعت نے عمدہ قسم کی مکی، کانگیاری سے مبرا پودا گیہوں، کوئمبتور کا نیشکر، بہترین ریشے کی پٹ سن پیدا کرلی۔ چائے کی پیداوار میں اضافہ کرلیا تھا۔ مونگ پھلی میں تیل کی مقدار بڑھالی تھی۔ وہاں ماہرین حیوانات نے عمدہ قسم کے گھوڑے، اچھی نسل کے سانڈ، بہترین قسم کی مرغیاں، کثیر مقدار میں دودھ دینے والی گائیں سائنٹفک طریق سے پرورش کرکے مہیا کرلی تھیں۔ ایسے وقت میں پروفیسر جولین ہکسلے (Pro. Julean Haxley) نے ایک مجلس سائنس میں ایک سنجیدہ تقریر میں اس خامی کا اظہار فرمایا کہ "اصلاح نسل انسانی سے سخت غفلت برتی جارہی ہے"۔

آپ نے فرمایا "انسانی نسل چند در چند وجوہات سے خراب ہوکر قعر مذلت میں گرتی جارہی ہے۔ ہم گھوڑوں کی نسلوں کو ترقی دے کر بہتر بنانے میں لاانتہا وقت اور دولت صرف کررہے ہیں۔ باغات سے نقصان دہ اور ناکارہ پودوں کی بیخ کنی اور اعلیٰ قسم کے پودوں کی تنصیب کے لیے بھی ہم کثیر مصارف برداشت کررہے ہیں لیکن انسانی نسل کے سدھارنے، اس میں سے غلیظ اور ناکارہ عنصر نکالنے کے بارے میں ہم ناقابل تلافی تغافل برت رہے ہیں۔ ہمیں سائنس اور حفظان صحت کی موجودہ ایجادات کی بدولت ایسی کمزور نسل کے برقرار رکھنے سے اجتناب کرنا چاہیے۔ ایسی ناکارہ، مریل، ضعیف العقل، جو اپنی غذا کا زندہ رہنا قوم اور ملک کے لیے سخت ضرر رساں ہے۔ جیسی

اس بارہے میں ہر قسم کی محنت اور اخراجات کو برداشت کرنا چاہیے اور بشری نسل کی فلاح اور بہتری میں امکان بھر سعی کرنی چاہیے"۔ مشہور شاعر و ناول نویس جی۔ کے چسٹرٹن نے بھی لوگوں کی حالت دیکھ کر انہیں متنبہ کیا کہ "اگر تم خود انسانی نسل بہتر بنانے کی طرف راغب نہ ہوئے تو سائنس تم کو مجبور کرے گی کہ تم اصلاح نسل کے نام پر گھوڑوں اور بیلوں کی طرح اپنی نسل حاصل کرو اور ہر انسان کو مشتبہ نظروں سے دیکھو۔ بلکہ انہیں شادی کے حق سے محروم کردو"۔

القصہ حالت یہاں تک پہنچ جانے پر لوگوں کو علم نسلیات کی ترغیب و تحریص ہوئی اور اس وقت عالمان متبحر انسانی نسل کے بہتر بنانے کی تجاویز اور تدابیر کے لیے عقل کے گھوڑے دوڑانے لگے۔ چونکہ ماہرین زراعت اور کاملین حیوانات نے موروثی اثرات سے فائدہ اٹھایا تھا اس لیے انسانی نسل کے ہواخواہوں نے بھی اس ضمن میں غور و فکر کرنا شروع کیا۔ آخر محققین نے تحقیق کیا کہ جسم انسانی کی ساخت اخلاقی عادات اور دماغی قویٰ پر دو قسم کے اثرات ہوتے ہیں۔ موروثی تاثرات بھی اور انسان کے گرد و پیش اور ماحول کے اثرات بھی۔ گو پرورش، خوراک، تعلیم تربیت اور زندگی کے دیگر حالات بچے کی دماغی جسمانی حالت پر انداز ہوتے ہیں، صحبت اپنا اثر دکھائے بغیر نہیں رہتی۔ مگر تاثیر تخم موروثی اوصاف اور نقائص کا عمل دخل ان کی نسبت بدرجہا زیادہ ہوتا ہے۔ اس سے انکار نہیں کہ چند خفیف نقائص کو کچھ عرصے کے لیے دبایا جاسکتا ہے مگر ان کو قطعی طور پر نابود نہیں کیا جاسکتا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ چند اوصاف بعض برے اور ناموزوں حالات میں کچھ عرصہ ظہور پذیر ہونے سے محروم رہیں لیکن بالآخر ضرور منصۂ شہود پر جلوہ فگن ہوں گے۔

المختصر ہمارا برتاؤ، ہماری قوت تفکر، قابلیت احساس، ہمارے والدین سے مشابہ ہوتے ہیں۔ ہماری شخصیت انہی جیسی ہوتی ہے۔ ہمارے جسمانی اور دماغی خواص انہی سے ملتے جلتے ہیں۔

اگر ہم اپنے گرد و پیش پر نظر غائر ڈالیں اور مختلف قبیلوں کے افراد کو بنظر امعان دیکھیں۔ تو سب باتیں صاف صاف دکھائی دیتی ہیں۔ بعض خاندانوں میں کئی

مخصوص باتیں باپ بیٹوں میں هوبهو ملتی هیں۔ بعض دفعه کوئی خاص بات ایک والد کی تمام اولاد میں تو دیکھی جاتی هے مگر اس کنبے کے باقی افراد جو شادی بیاہ کے ذریعے اس قبیلے میں شامل هوئے هوں' اس خاصیت سے قطعی عاری هوتے هیں۔ اسی طرح کئی خاندانوں کے افراد طویل عمر پاتے هیں۔ کئی گھرانوں کے آدمی کبر سنی میں بھی تندرست' توانا اور چاق چوبند دکھائی دیتے هیں۔ کئی اشخاص ایسے خوش قسمت هوتے هیں که ان کی اولاد چالیس سال کی عمر تک پہنچ جانے کے باوجود خوبصورت اور نوجوان نظر آتی هے۔ الغرض کوئی نه کوئی خاص وصف نسلاً بعد نسلٍ منتقل هوتا رهتا هے۔ ایک مشاهد نے اس سے بھی عجیب حقیقت کا انکشاف کیا هے وہ فرماتے هیں: که "ایک عورت لڑاکی تھی اس میں سے جتنے بچے پیدا هوئے مختلف کالجوں اور اسکولوں میں بیس پچیس سال کی عمر تک پڑھتے رهے۔ ان کی رهائش بھی مختلف بورڈنگ هاؤسوں میں رهی سوائے تعطیلات کے یا بعض دیگر مواقع کے انھیں باهم ملنے اور گھر کے دوسرے آدمیوں سے ملنے کا موقع بہت کم میسر آیا۔ ملازمت اور شادی کے بعد بھی وہ جدا رهے اور ایک دوسرے سے کافی فاصلے پر رهے۔ ان کا ذریعه معاش بھی مختلف تھا۔ لیکن حیرت هے که با این همه سب نے لڑاکاپن دکھایا اور حسب موقع اپنی اولاد میں اس خاصیت کو منتقل کیا"۔

اور بھی ایسے کثیر واقعات هیں جن سے ثابت هوتا هے که دماغی اور جسمانی اوصاف انسانوں' حیوانوں بلکه نباتات میں بھی پشت در پشت وراثةً منتقل هوتے رهتے هیں۔ حکما نے بھی اس امر کی تائید فرمائی هے۔ انسانی وراثت کے متعلق حسبِ منشا تجربے نهیں هوسکتے اس لیے حقائق کی تحصیل میں بہت سی پیچیدگیاں اور دشواریاں حایل هوتی هیں۔ محض مشاهدات پر انحصار رکھنا پڑتا هے ورنه اس معاملہ کی تصدیق وضاحت سے هوسکتی۔ اب بھی شاهی خاندانوں کی تاریخ نے سائنس دانوں میں یه اعتقاد پیدا کردیا هے که وراثت همیشه مکمل اور باضابطه راسته اختیار کرتی هے۔

روایت هے که ایک دفعه ایک فوجی سپاهی نے ایک دیوانی عورت کی کمزوری کا فائدہ اٹھا کر اس سے رشتۂ مناکحت پیدا کرلیا۔ ان کی اولاد سے پینتالیس افراد

کا مختلف حالات میں مطالعہ کیا گیا۔ تملم کے تمام پسندیدہ دماغی قویٰ سے محروم ثابت ہوئے۔ اسی شخص نے جنگی ملازمت کے اختتام پر اپنے وطن میں واپس آکر وطن کی ایک عورت سے شادی کی اور شریفانہ زندگی بسر کرنے لگا تو اس کی اولاد کے تمام ممبر دماغی خواص میں ایک دوسرے سے بڑھ کر پائے گئے۔ دیکھیے ایک دیوانی عورت نے کتنے دیوانے پیدا کردیے اور فوجی سپاہی کی اس غلطی کا خمیازہ کس کثیر تعداد کو برداشت کرنا پڑا۔

ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور کے اسم گرامی سے قارئین کرام بخوبی آگاہ ہوں گے۔ آپ پہلے ہندستانی ہیں جنھوں نے نوبل انعام حاصل کرکے اپنی قابلیت کا ڈنکہ چاردانگ عالم میں بجوایا۔ آپ مہارشی دیویندر ناتھ ٹیگور کے خلف‌الرشید ہیں جن کی ناموری اور شہرت کسی تشریح کی محتاج نہیں۔ آپ کے دادا شہزادہ دوارکا ناتھ وہ مقتدر ہستی ہیں جن کی انگلستان میں تشریف بری پر علیا حضرت ملکہ معظمہ وکٹوریا نے خود بہ‌نفس نفیس استقبال فرمایا تھا۔ آپ کی بہن سورنہ کماری وہ پہلی بنگالی دیوی ہیں جنھوں نے ناول نویسی میں خصوصی امتیاز حاصل کیا۔ ایک خاندان کے ممبروں کا اتنی وسیع قابلیت رکھنا عام نہیں اور نہ ہی اسے اتفاقیہ یا محض نشو و نما کے اثر سے منسوب کیا جاسکتا ہے۔ دیگر صوبجات میں بھی اس قسم کی مثالیں بہ‌کثرت پائی جاتی ہیں اور سب کی سب ڈنکے کی چوٹ اس حقیقت کو واضح کرتی ہیں کہ یہ سب کچھ عمدہ وراثت کا نتیجہ ہیں۔

سٹینفورڈ یونیورسٹی کے ایک پروفیسر ٹرمن نے صوبہ کیلیفورنیا کے ایک ہزار اعلیٰ دماغ کے لڑکوں کی فہرست مرتب کی تھی اور عرصہ دراز تک ان کے حالات کا سراغ لگانے میں منہمک رہے۔ ان کی وراثت پر غور کرتے وقت ان میں سے ۸۴۳ کے مکمل شجرہ‌ہائے نسب ملاحظہ کیے۔ ان میں سوداگر، ڈاکٹر، پادری، وکیل، کاریگر، ساہوکار ہر قسم اور ہر پیشہ کے لوگ تھے۔ انھوں نے تحقیق اور تجسس کے بعد نتیجہ نکالا:۔

کہ ان لڑکوں میں سے ہر ایک امریکہ کے مشہور اصحاب میں سے ایک یا زیادہ

کا رشتہ‌دار تھا۔ ان سے کم مگر آسودہ حال اشخاص بھی ان کے رشتہ‌دار تھے اور یہ لڑکے کیلیفورنیا کے باقی شہریوں کی نسبت ۵۹ سے ۱۰۰ فی‌صدی تک امریکہ کے اعلیٰ اور ممتاز خاندانوں سے تعلق رکھتے تھے۔

ایک جرمن سائنس‌داں نے بھی اسی قسم کا ایک تجربہ کیا تھا۔ اس نے ایسے والدین کے ۶۱ بچوں کا معائنہ کیا جو شراب وغیرہ منشی اشیا سے سخت پرہیز کرتے تھے۔ ان میں سے ۵۱ بچے بالکل طبعی حالت میں پائے گئے۔ مگر جب اتنے ہی شراب‌خور والدین کی اولاد کا معائنہ کیا گیا تو صرف دس بچے نارمل حالت میں پائے گئے۔

ان سب باتوں سے بہ‌خوبی عیاں ہوتا ہے کہ انسان خواہ کہیں رہے، کتنا عرصہ گزر جائے، کیسے حالات میں رہے، خونی رشتہ سے نہیں بھاگ سکتا۔ اس میں موروثی اثرات ضرور پائے جاتے ہیں۔ کئی اصحاب غیر معروف اور غریب خاندانوں سے ترقی کر جانے والے اشخاص کی مثالیں پیش کرکے تربیت کو وراثت پر ترجیح دینے کی کوشش کرتے ہیں۔ وہ اتنا نہیں سوچتے کہ غریبی اور عدم شہرت خاندانی خرابی پر دلالت نہیں کرتی۔ فی‌الواقعہ ان کے عروج اور ترقی کا سبب فقط تربیت نہیں ہے۔ در حقیقت وہ عالی خاندان تھے، گردش زمانہ کی بدولت ان کے آباؤاجداد مفلوک الحال ہوگئے، ان کے خاندانی اوصاف موقع نہ ملنے کے باعث دبے پڑے رہے۔ حالات سازگار ہونے پر یک بیک چمک اٹھے اور انھیں نامور اور ممتاز بنادیا۔

کہاں تک بیان ہو۔ فی‌الحقیقت نامور اور مقتدر اشخاص کی ناموری اور اقتدار کا باعث عمدہ وراثت ہی ہوتی ہے۔ بےشک تربیت ان اوصاف کو چمکنے کا موقع بہم پہنچاتی ہے۔ اگر استعداد نہ ہو تو نری تربیت کوئی عمدہ نتیجہ پیدا نہیں کرسکتی۔ کسی نے کیا خوب فرمایا ہے:—

ہو نہ طبیعت ہی جن کی قابل وہ تربیت سے نہیں سنورتے
ہوا نہ سرسبز رہ کے پانی میں عکس سرو کنار جو کا

ایک اور صاحب یوں فرمائے ہیں :-

فائدہ کیا کرے صحبت جو نہ ہو استعداد
باغ میں جہاں کے کبھی زاغ خوش‌الحاں نہ ہوا

ایک فلاسفر استعداد اور قابلیت کی ضرورت یوں بیان کرتا ہے:-

کوئی صورت بھی ہو استعداد لازم ہے مگر جوہر قابل ہو تب کرتی ہے تربیت اثر

استاد ذوق تو یہ فرمائے ہیں کہ نااہل اور نالائق تربیت اور صحبت سے الٹا نقصان اٹھاتے اور بد سے بدتر بن جاتے ہیں۔ چنانچہ فرمایا ہے :-

صحبت اہل صفا سے تیرہ دل کب صاف ہوں زنگ سے آلودہ ہوجاتا ہے آہن آب میں

بیمہ کمپنی کے کارکن بھی وراثت کو فائق سمجھتے ہیں۔ چنانچہ ان کا کسی بیمہ کرانے والے سے اس کے آبا و اجداد کی عمر اور مرض الموت کی نسبت استفسار کرنے کا مدعا صرف یہ ہوتا ہے کہ وہ معلوم کرسکیں کہ درخواست دہندہ کو ورثہ میں کس قسم کا جسم ملا ہے اور اس کے زندہ رہنے کا کہاں تک امکان ہے۔ کیا اس خاندان کا کوئی ممبر کسی متعدی مرض سے تو فوت نہیں ہوا۔

شفاخانجات میں سخت اپریشن سے پہلے ڈاکٹر صاحبان بھی بیمہ کمپنی کے ملازموں کی طرح والدین اور دادا دادی کے بارے میں پوچھ کچھ کرتے ہیں۔ ان کا مطلب بھی یہی ہوتا ہے کہ اندازہ لگایا جائے کہ مریض خاندانی حالات کے مطابق اس عمل جراحی کی تکلیف کہاں تک برداشت کرنے کے قابل ہے، وہ کہاں تک اس سے جاں‌بر ہو سکےگا۔

الغرض حکمائے عصر حاضر موروثی اثرات اور جدّی تاثرات کو خاص وقعت کی نظر سے دیکھتے ہیں اور انہی پر نباتات اور حیوانات کی طرح انسانی نسل کی اصلاح کی تجاویز کی بنا رکھی ہے۔

آپ سے مخفی نہ ہوگا کہ نباتات کی نسل سدھارنے میں دو طریقے عمل میں لائے جاتے ہیں: جب جنس بہت گنجان بوئی گئی ہو اور اس میں ناکارہ گھاس اور غیر جنس نباتات کثرت سے اگ آئی ہو تو نلائی نکائی کے ذریعے ناکارہ اور

غیر جنس کے پودوں کو اکھاڑ کر تلف کردیا جاتا ہے اور اس طرح سے اصل جنس کے پودوں کو بڑھنے اور پھولنے کا موقع بہم پہنچایا جاتا ہے۔ اس طریقے میں بہت سی محنت ضائع ہوتی ہے۔ دوسرا طریقہ اس سے نسبتاً اچھا اور سہل ہے۔ اس میں "بیج ڈالو چُن کے اور پانی پیو پُن کے" کی کہاوت کے مطابق تخم انتخاب کرکے ڈالا جاتا ہے اور جنس کو پہلے ہی چھدرا بویا جاتا ہے تاکہ اعلیٰ بیج کے مطابق اعلیٰ جنس پیدا ہو اور پودوں کے چھدرا ہونے کے باعث انھیں خوراک کافی مل سکے اور وہ بہ‌خوبی پنپ سکیں۔ اس طریقے کو پروفیسر ہیکسلے نے اخلاقی اور گلستانی طریقہ سے موسوم کیا ہے۔

انسانی نسل کے عمدہ اور بہترین بنانے کے لیے بھی یہی دو عمل برتے جاتے ہیں: پہلا طریقہ جبریہ ہے اور عوام کے بس کا نہیں کیونکہ ناکارہ افراد کا قلع قمع گورنمنٹ کی منظوری کے بغیر محال ہے۔ اس لیے یہ گورنمنٹ سے متعلق ہے۔ دوسرے پر عوام بہ‌خوبی عمل پیرا ہوسکتے ہیں۔

چونکہ ہر قوم میں لاکھوں بلکہ کروڑوں اشخاص ایسے ہیں جو کمزور، ضعیف‌القویٰ، نامرد اور مریل ہیں اور طرح طرح کے امراض میں مبتلا ہیں جنھیں آزادانہ اپنی نسل بڑھانے کی اجازت ہے اور انوکھی بات یہ ہے کہ یہی لوگ زیادہ بچے پیدا کرتے ہیں، اس لیے علو نسل کی بہبودی کی خاطر ان کا قلع قمع اشد ضروری ہے۔ یہ کام گورنمنٹ کی امداد کے بغیر محال ہے۔ چنانچہ بعض ممالک نے اس بارے میں خاص خاص قوانین نافذ کیے ہیں۔ روس نے ناقابل اصلاح دماغی امراض کے مریضوں کو شادی کرنے سے قانوناً منع کردیا ہے۔ ممالک متحدہ امریکہ میں بھی ایسے قوانین جاری ہیں جن کے باعث ایسے افراد کو شادی کرنے کی ممانعت ہے۔ افسوس ہے کہ ابھی تک باقی ممالک خصوصاً انگلستان میں اس بارے میں کوئی قدم نہیں اٹھایا گیا۔ اکے دکے ملک کا قوانین نافذ کرنا چنداں مفید نہیں۔ تمام ممالک کی گورنمنٹوں کی فوری توجہ سے ہی حقیقی مدعا حاصل ہوسکےگا۔ صرف شادی کرنے کی ممانعت سے کماحقہ کامیابی محال ہے۔ آنے والی نسل کو جسمانی اور دماغی عوارض سے مامون و مصون کرنے کے لیے زیادہ

سخت قدم اٹھانے کی ضرورت ہے۔ وجہ یہ ہے کہ ایسے مخدوش لوگ ان قوانین کی موجودگی میں بھی شادی کیے بغیر توالد و تناسل کا سلسلہ جاری رکھ سکتے ہیں۔ دماغی خرابیوں والوں میں اس امر کا خاص طور پر خدشہ ہے۔

پہلے عرض ہوچکا ہے کہ اس قسم کی معمولی معمولی غلطیوں کا خمیازہ ایک آدھ نہیں بلکہ سیکڑوں اشخاص کو صدیوں تک بھگتنا پڑتا ہے اس لیے ماہرین اصلاح النسل نے ایسے مریض مردوں اور عورتوں کو آبادی سے علیحدہ کردینے اور بعض صورتوں میں ان کی نسل افزائی کی صلاحیت ختم کردینے پر زور دیا ہے۔ کئی ملکوں میں ایسے خطرناک لوگوں کو تندرست آبادی سے بہت دور بسانے پر عمل کیا گیا ہے اور وہاں اس عمل سے صحت ور آبادی اور خود مریضوں کو کافی فائدہ ہوا ہے۔ لیکن وہاں بھی یہ عمل اصلاح نسل کے خیال اور مخدوش لوگوں کی نسل کشی روکنے کے لیے نہیں کیا گیا بلکہ چند اور وجوہ کی بنا پر عمل پذیر ہوا ہے۔ اس میں کثیر مصارف اور محنت شاقہ کا متحمل ہونا پڑتا ہے اس لیے اکثر حکما کی رائے یہی ہے کہ ایسے اشخاص کو توالد و تناسل کے قطعاً ناقابل کردیا جائے۔ نہ بانس ہوگا نہ بانسری بجے گی۔ چنانچہ ریاست ہائے متحدہ امریکہ اور جرمنی میں ایسے مردوں کو اختہ کرنے اور ایسی عورتوں کو عمل جراحی سے بانجھ بنا دینے کے آئین بھی صادر ہوچکے ہیں۔ باقی ممالک کو بھی ان کی تقلید کرنے کی اشد ضرورت ہے۔ بظاہر چنگے بھلے مگر باطن میں پوشیدہ بیماریوں میں پھنسے ہوئے اشخاص کا نسل بڑھانا بھی نہایت خطرناک ہے۔ ان کے حقوق زوجیت سلب کرنے میں بڑی بہت سی پیچیدگیاں اور دشواریاں حایل ہیں۔ انھیں جبراً مخنث اور بانجھ بنانے میں انسانی آزادی اور ضمیر کی حرمت بحال نہیں رہتی۔ ساتھ ہی اندیشہ ہے کہ وہ مواخذہ کے خوف سے اپنی پوشیدہ امراض پر اور پردہ ڈالیں گے اور اس کا فاش کرنا سخت تکالیف کا موجب ہوگا۔ ماہرین کے لیے اس قسم کی پیچیدگیوں اور مشکلات کا حل تلاش کرنا ضروری ہے۔ امریکہ کی ایک ریاست نے اس مشکل کو حل کیا ہے اور نہایت عمدگی سے حل کیا ہے۔ اس نے قانون بنایا ہے جس کی رو سے ہر آدمی کو اپنی منسوبہ سمیت کسی مشہور کیمیاوی معمل میں حاضر

ہونا پڑتا ہے۔ وہاں ان دونوں کے خون کی کیمیائی طور پر جانچ پڑتال کی جاتی اور سرکاری طور پر تصدیق کی جاتی ہے کہ یہ ہر دو متنفس ہر قسم کے امراض سے خالی اور شادی کے قابل ہیں۔

سوچ بچار سے اور بھی مفید تجاویز دریافت ہوسکتی ہیں۔ چند سال ہوئے بنگال لیجسلیٹو اسمبلی کے ایک ممبر نے شادی سے پہلے مرد اور عورت کے طبی معائنہ کرانے کا مفید بل پیش کیا تھا۔ قدیم زمانے میں ہندستان میں بھی یہی طریقہ رائج تھا بلکہ ہونے والے دولھا کو کڑی آزمائش سے گزرنا پڑتا تھا۔ ہر ملک اور اس کے ہر صوبہ کو اس قسم کے قدم اٹھانے اور ان پر سختی سے عمل پیرا ہونے کی ضرورت ہے۔

یہ عرض کردینا بھی ضروری ہے کہ اصلاح نسل کے مقاصد صرف اسی صورت میں تکمیل پذیر ہوسکتے ہیں جب کہ قوم کا ایک ایک فرد اپنی اور قوم کی بہتری کا خیال رکھے اور قوم اور نسل کی بہبودی کے لیے کسی خارجی دباؤ اور جبر کے بغیر بطیب خاطر ماہرین کی قیود اپنے اوپر لے اور صدق دل سے ان پر کاربند رہے۔ جو کام خلوص سے کیا جاتا ہے وہ کسی خوف اور جبر سے کیے ہوئے کام کی نسبت بدرجہا مفید ہوتا ہے۔ پس ضروری ہے کہ عوام میں اصلاح نسل کا احساس اور رغبت پیدا کرنے کی پوری سعی کی جائے۔ انھیں اس کے فوائد و عواید جتلا کر ان کے حصول کے لیے قربانی اور ایثار کرنے پر آمادہ کیا جائے۔ انھیں اس مقولے کی اہمیت کہ ہم دوسروں کی خاطر جیتے ہیں، خوب ذہن نشین کی جائے۔

گلستانی طریق میں دو باتیں قابل ذکر ہیں: (۱) زوجیت کا انتخاب۔ (۲) صرف اتنی نسل پیدا کرنا جس کی تعلیم و تربیت اور پرورش خوش اسلوبی سے ہوسکے۔

انسانی زندگی میں اہم وقت وہ ہے جب شادی کی جاتی ہے کیونکہ اسی وقت آنے والی نسل کے خصائل اور فضائل کا فیصلہ ہوتا ہے۔ شادی کا سوال کوئی شخصی اور خانگی سوال نہیں جیسا کہ عوام نے اسے سمجھ رکھا ہے۔ یہ سوسائٹی اور قوم کا سوال ہے اور اس کے نتایج نہایت دور رس ہیں۔ بدقسمتی یہ ہے کہ ہمارے ملک میں نہ اعداد و شمار اچھی طرح سے اور نہ ہی تمام طبقات سے فراہم کیے جاتے ہیں

نہ ان کی جانچ پرتال بہ خوبی کی جاتی ہے ورنہ ان سے احسن طریق پر ثابت کیا جاسکتا ہے کہ جسم کی خراب بناوٹ، بصارت کی کمی، حافظہ کا خراب ہونا بلکہ جسم و نفس کی آدھے سے زیادہ بیماریاں صرف غلط شادی کا ثمرہ ہیں۔ حیوانات اور نباتات پر کیے ہوئے تجربات اس کی بہ‌خوبی تصدیق کرتے ہیں۔

افسوس ہے کہ ہمارے ملک میں شادی بیاہ کے مسئلے کو زیادہ اہمیت نہیں دی جاتی۔ جہالت کے سبب جہیز اور نقدی زیورات کے بارے میں کافی تشویش کی جاتی ہے لیکن زوجین کے دماغی اور جسمانی احوال کی تحقیق تدقیق کی طرف عشر عشیر بھی توجہ نہیں کی جاتی۔ اتنا نہیں جانتے کہ دوست کے غلط انتخاب کی تلافی اور اصلاح کی جاسکتی ہے مگر رفیق زندگی کے چننے میں غلطی کا خمیازہ پشت‌ہاپشت تک اٹھانا پڑتا ہے۔ اس غلطی کے ارتکاب کے بعد انفعال اور پشیمانی کی گنجایش نہیں رہتی۔ پس شادی کے معاملہ کو کافی غور و خوض کے بعد سرانجام دیا جائے۔ ہمیں قابل اور خاندانی رفیق انتخاب کرنا چاہیے اور ہمیشہ ترقی کو مدنظر رکھنا چاہیے۔ اگر بچوں کو طول عمری سے متصف کرنا ہے تو ایسے گھرانے میں شادی کرو جن کے بزرگ توقع سے بڑھ کر دراز عمر سے مستفیض ہوئے ہوں بے‌شک باقی اوصاف بھی مدنظر ہوں مگر اس وصف پر خاص نگاہ ہو۔ "کل سے بہتر آج ہو اور آج سے بہتر ہو کل" کا مقولہ جس طرح اپنی ذاتی ترقی میں پیش نظر رکھا جاتا ہے ویسے اولاد کی بہتری میں بھی ملحوظ رکھا جائے۔ ہمارے نوجوانوں کی کوشش ہونی چاہیے کہ وہ اچھی وراثت والے خاندانوں میں شادی کرکے اپنے بچوں کی وراثت بیش از پیش عمدہ بناویں۔ شریک زندگی ایسا چنا جائے جس سے اولاد کی صحت، توانائی، خوب‌صورتی، خوش‌سیرتی؛ فہم اور فراست میں نمایاں اضافہ ہوسکے۔ ایسے کنبے میں شادی کی جائے جس سے اس کنبے کی وراثت ان کی ذاتی وراثت سے مل‌کر اولاد کی وراثت میں اضافہ ہوجائے۔ اولاد کو صاحب جائداد اور منعم بنانے کی نسبت ان میں بہترین وراثت منتقل کرنے کا خاص خیال رکھو۔ ایمرسن نے کیا خوب کہا ہے:—

"جو انسان سڈول جسم، اچھا دل، عمدہ معدہ، مضبوط بازو اور کشادہ دماغ رکھتا

ہے وہ بڑا متمول اور امیر ہے کیونکہ مضبوط ہڈیاں سونے سے فائق' اچھے پٹھے چاندی سے برتر' اچھی آنتیں عمارات اور آراضی سے زیادہ قیمتی ہیں۔ جو آدمی صحت' قابلیت اور ذہانت سے مالامال ہے اسے دنیاوی دولت کی چنداں ضرورت نہیں"۔

جرأت اور دلیری اس کی کامیابی کے سامان خود پیدا کردیتی ہے کسی نے خوب کہا ہے:

جو جرأت اس میں ہو اور استقامت　ستارے توڑ لائے آسماں سے

ہمارے نوجوانوں پر واضح رہے کہ ہم نہ صرف ماضی کو سمجھنے کے لیے جیتے ہیں' اور نہ صرف حال میں شرکت کرنے کے لیے۔ بلکہ ہم مستقبل کی ساخت میں حصہ لیتے ہیں۔ سوسائٹی کے تین زمانے ہیں اور ہم تینوں میں شریک ہیں۔ ایک صاحب فرماتے ہیں:

"ہماری زندگی ان لوگوں سے مشترک ہے جو دنیا میں پہلے گزر چکے ہیں۔ ہم ان سے بھی شرکت رکھتے ہیں جو اس وقت موجود ہیں۔ ہمارا ان کے ساتھ بھی رابطہ ہے جو مستقبل قریب میں آ کر دنیا کو آباد کریں گے"۔ کل جو کچھ بہتر سے بہتر تھا اسے آج والے کو کل کے حوالے کردینا مناسب ہے۔ دنیا کے ماضی کا جو کچھ ہم پر واجب الادا ہے ہمیں اسے دنیا کے مستقبل کو ادا کرنا مناسب ہے۔ جس طرح ہر تصویر مصور کا عکس ہوتی ہے اسی طرح ہر بچہ والدین بلکہ اجداد کے خصائل کا آئینہ ہوتا ہے۔ ہمارے لیے لازم ہے کہ اپنی اولاد کو اپنے بازوؤں کی قوت اور اپنے دماغ کی وسعت عطا کریں' بڑے بڑے منصوبے اور صاف ستھرے نصب العین سپرد کریں۔ ہم مستقبل کی بنیاد رکھ رہے ہیں اگر ہم نے بنیاد درست نہ رکھی تو بمصداق:

خشت اول چوں نہد معمار کج　تا ثریا مے رود دیوار کج

اس غلطی کا خمیازہ ابدالآباد تک اولاد کو برداشت کرنا پڑے گا۔

زوجین کے غلط انتخاب کے علاوہ صغرسنی کی شادی اور کثرت ازدواج کی رسوم بھی اچھی نسل پیدا کرنے میں حارج ہیں۔ اس لیے ان سے پرہیز واجب ہے۔ صغرسنی کی شادی روکنے کے لیے قانون بن چکا ہے مگر ابھی اس میں بہت کچھ ترمیم کی ضرورت ہے۔

صغر سنی کی شادی سے اولاد ناکارہ اور مریل پیدا ہوتی ہے۔ وجہ یہ ہے کہ اس وقت کم عمری کے باعث جسمانی اعضا اور دماغی قویٰ پورے طور پر نشو و نما حاصل کیے ہوئے نہیں ہوتے؛ اس عمر میں جو اولاد پیدا ہوتی ہے اکثر اوقات زندہ نہیں رہتی اور اس کے زندہ نہ رہنے کے باعث عورت کو بار بار بچہ جننے کی تکلیف برداشت کرنی پڑتی ہے اور عورت کی صحت ان مراحل کو طے کرتے کرتے برباد ہوجاتی ہے۔ جو اولاد زندہ رہتی ہے وہ بہت نحیف اور کمزور ہوتی ہے، ان کی دماغی، ذہنی، جسمانی حالت ناقص اور نامکمل ہوتی ہے اس لیے وہ بیماریوں کا نشانہ بنے رہتے ہیں اور دائم المرض رہ کر راہئ ملک عدم ہوجاتے ہیں۔

کثرت ازدواج سے بھی اولاد کمزور ہوتی ہے۔ اس کثیر اولاد کی دیکھ بھال، غور و پرداخت، تعلیم و تربیت کماحقہ نہیں ہوسکتی۔ اس لیے یہ فعل اصلاح نسل میں سد راہ ہے۔

یک جدی رشتے میں شادیاں کرنا بھی اصلاح النسل کے لحاظ سے مستحسن نہیں ہے۔ نہایت وسیع تجربات سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ قریبی یک جدی رشتہ داروں میں شادیاں کرنا صحت جسمانی کے حق میں مضرت رساں ہے۔ اس سے اولاد ناقص اور کمزور پیدا ہوتی ہے بلکہ صدیوں کے بعد اولاد اندھی بہری اور توتلی پیدا ہونے لگتی ہے۔ ایسے بہت سے خاندان معلوم ہوئے ہیں جن میں قدیم سے اس قسم کی شادیاں ہوتی چلی آئی ہیں۔ ان کے ہاں سب کے کانوں میں گرانی اور زبان میں توتلاپن اور ہکلاہٹ تھی۔ یہ ایسا معاملہ ہے جس کا اثر دیکھنے کے لیے صدیاں درکار ہیں نیز درمیان میں کئی اسباب بھی حایل ہوجاتے ہیں جو اصلی سبب کے نتایج میں تبدیلی کردیتے اور صحیح نتیجہ کے اظہار میں حارج ہوتے ہیں۔ ماہرین کا خیال ہے کہ ہندوؤں میں اندھوں اور بہروں کی کمی کی یہ وجہ ہے کہ ان میں یک جدی رشتہ میں شادی کرنا ممنوع اور معیوب ہے۔ مسلمانوں میں اسی رواج کی بہ دولت اندھے اور بہرے نسبتاً زیادہ ہیں۔

اختیاری امور میں سے دوسری تجویز تحدید اولاد ہے جس کا مطلب یہ ہے

کہ اتنی اولاد پیدا کی جائے جس کی پرورش اور تربیت بہ آسانی ہوسکے ۔ ماہرین اقتصادیات بھی محدود اولاد پیدا کرنے کی تلقین کرتے ہیں۔ اگر اولاد کم ہو تو ہر نئے آنے والے پر خاص مسرت کا اظہار اور نومولود کا فراخ‌دلی سے خیر مقدم کیا جائےگا۔ اس کی آمد بوجھ محسوس نہ ہوگی بلکہ خاص وقعت کی نظر سے دیکھی جائےگی۔ دنیا کا قاعدہ ہے کہ فراواں چیز کو حقارت سے اور کمیاب کو وقعت اور قدر سے دیکھتے ہیں۔ قطعہ :

خبر ہے کہ جو شے فراواں ہوئی      وہی باغ عالم میں ارزاں ہوئی
یہاں چیز کم یاب کی قدر ہے      ستارے بہت ہیں اور اک بدر ہے

اگر اولاد کم ہو تو ان کی تعلیم و تربیت احسن طریق سے ہوسکتی ہے۔ عمدہ تربیت اور مناسب دیکھ بھال کی بدولت تندرست، ذہین، عمدہ اوصاف سے موصوف باتمیز اور شائستہ ہوجاتی ہے۔ جو لوگ اندھادھند اولاد پیدا کرتے رہتے ہیں وہ اس اولاد کی تعلیم و تربیت عمدگی سے نہیں کرسکتے۔ ایسے آدمی قوم اور ملک کے دشمن ہیں کیونکہ وہ ناکارہ، نحیف، جاہل اور نااہل اولاد کا اضافہ کرکے انہیں زمین کا بوجھ بننے کا موقع دیتے ہیں۔ کئی آدمی اعتراض کرتے ہیں کہ ان تجاویز پر کاربند ہونے سے آبادی میں غیرمعمولی کمی ہوجائے گی۔ ان کا یہ اعتراض بےجا ہے۔ انہیں معلوم نہیں کہ ماہرین اقتصادیات ملک کی آبادی کی افزونی کو ملک کی سود بہبود اور قومی امن‌امان کے منافی سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ملکی آبادی میں حیرت انگیز اضافہ سے غربت بڑھتی ہے، حالہ جنگی اور باہمی تنازعات میں ترقی ہوتی ہے، قحط سالی، بیماریوں اور وباؤں کا زور شور ہوتا ہے اور بچوں کی اموات میں ہولناک بیشی ہوجاتی ہے۔

ان کا یہ اعتراض غالباً سیاسی وجوہ پر مبنی ہے مگر وہ نہیں جانتے کہ دنیا میں جب بھی کوئی انقلاب رونما ہوا اس کا تعلق ہمیشہ ذہن انسانی سے رہا، جسم انسانی کا اس میں چنداں دخل نہیں ہوا۔ بالفاظ دیگر کام ہمیشہ کیفیت و اختصاص کرتا ہے نہ کہ مقدار اور تعداد۔ پس کسی ملک میں ناکارہ افراد کی زیادتی

موجبِ خیروبرکت نہیں ہوتی بلکہ الٹا مضر ثابت ہوتی ہے۔ آبادی کے متعلق وطن کی اصلی ضرورت یہ ہے کہ تعداد کی بجائے کیفیت پر زور دیا جائے۔ اگر ہندستان کی آبادی چالیس کروڑ کی بجائے صرف بیس کروڑ ہوتی مگر مضبوط، توانا تنومند، خوش شمایل، تندرست اور ذہین افراد پر مشتمل ہوتی تو موجودہ کثیر آبادی سے جو کمزوروں، بزدلوں، اپاہجوں اور منحنی اشخاص کا مجموعہ ہے جو ہمیشہ وباؤں اور بیماریوں کا نشانہ بنے رہتے ہیں، بدرجہا بہتر ہوتی۔ تحقیق ہوچکا ہے کہ صرف بمبئی میں ۴۵ فی صدی بچے عالم طفولیت میں راہیٔ ملک عدم ہوتے ہیں۔ جب بچے کمزور اور لاغر ہوں تو ان کا مرجانا یقینی ہے۔ اموات کی بیشی کے ساتھ ہی پیدائش میں بیشی ہوگی۔ اس طرح موت اور پیدائش کا دور دورہ رہےگا۔ اگر افزائش نسل کی تمنا سے بار بار کی ہلاکت کا تماشا دیکھنا مقصود ہے تو اور بات ہے ورنہ اس سے اور کچھ فائدہ نہیں۔ پس مناسب یہ ہے کہ ابتدا ہی سے احتیاط کی جائے اور ہلاکت کی اس مسابقت میں فرشتۂ اجل کا ہاتھ بٹانے کی بجائے فرشتۂ امن و سکون کی راہ میں آسانیاں بہم پہنچائی جائیں۔ اولاد کم ہو مگر بہ‌لحاظ کیفیت اعلیٰ ہو۔ تعداد کی کمی پر آنسو بہانے کی ضرورت نہیں۔ دیکھتے نہیں، ایک بھیڑیا بھیڑوں کے گلے کے گلے پر بلا مقابلہ غالب آتا اور انھیں چٹ کرجاتا ہے۔ لیکن شیروں کے جنگل میں شیر کو کوئی خطرہ نہیں ہوتا۔ کوئی حملہ ہو بھی تو سخت مقابلہ ہوتا ہے اور حملہ‌آور کو آٹے دال کے بھاؤ سے آگاہی ہوجاتی ہے۔ کمزوروں کی فوج کی بہتات کوئی اہمیت نہیں رکھتی۔ کیا آپ نے نہیں سنا:

کمزور کے ہاتھ میں شمشیر نیام ہوجاتی ہے

کمزور کا ہتھیار خود اسی پر استعمال ہوتا ہے۔ پس ہمیں زورآور، توانا، ذہین بچے پیدا کرنے کی سعی کرنی چاہیے۔ تھوڑے ہوں مگر ہمہ صفت موصوف ہوں۔ گھونگوں اور کوڑیوں کی بھاری تعداد لعل اور جواہرات کی قلیل تعداد سے فوقیت نہیں پاتی۔ پس جس طرح محکمہ زراعت عمدہ گھوڑے، بہت سا دودھ دینے والی گائیں پیدا کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا رہا ہے، ہمیں عمدہ صورت اور سیرت

کی عورتیں، دلیر اور عاقل مرد پیدا کرنے کے لیے سوسائٹی کو تیار کرنا چاہیے۔ متذکرہ صدر تجاویز کے علاوہ چند اور کارآمد باتیں بھی ہیں جن پر عمل پیرا ہونے سے نسل کے سدھار میں بہت مدد ملتی ہے۔ اس لیے اُن کا ذکر کرکے مضمون کو ختم کیا جاتا ہے۔ وہ یہ ہیں :—

حفظان صحت کے اصولوں کی پابندی کی جائے۔ جسم اور دل کو پاک بنایا جائے۔ اس حقیقت کو مدنظر رکھا جائے کہ نسلی پاکیزگی میں کسی خرابی کے واقع ہونے سے خاندانی عظمت و اہلیت کو سخت دھکا لگتا ہے۔ اس لیے عیش پرستی اور شہوانی جذبات کی سیری کو تلانجلی دی جائے۔ متاہلانہ زندگی طبی اصولوں پر بسر کی جائے۔ عورت اور مرد دونوں باہمی حقوق میں ضبط نفس کی آبیاری کریں۔ محرک اور اشتعال انگیز غذاؤں کے استعمال سے اجتناب کیا جائے۔ عورتوں کو تربیت اولاد کے عمدہ طریقوں کی تعلیم دی جائے۔ کہاں تک بیان ہو۔ اگر مقصد کے ساتھ اتفاق ہو تو ہر شخص خود ایسا ضابطۂ عمل وضع کرسکتا ہے جس سے خوش باش، خوش شمایل نسلوں کو میدان حیات میں گام‌زن ہونے کا موقع مل سکتا ہے۔ داناؤں کے لیے محض اشارہ ہی کافی ہے۔

خدا کرے ہمارے ہندستانی بھائی اس طرف متوجہ ہوں اور اصلاح نسل کرکے باقی اقوام کے دوش بہ‌دوش بام ترقی پر پہنچ سکیں۔ آمین ثم آمین۔ فقط۔

---

# انسانی حالات پر سورج کا اثر

از

(جناب محمد زکریا مایل صاحب)

**کیا سورج غدد اور اخلاق پر اثر انداز ہے؟**

اس موضوع پر مفصل بحث کرنے سے پہلے مختصراً یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ سورج کے داغوں کی کمی بیشی لوگوں کے کاروبار اور ان کی مستعدی یا سستی و کاہلی پر کس حد تک اثرانداز رہی ہے۔ جن لوگوں نے اس نوع کے حالات کو دلچسپی سے دیکھا اور فنی حیثیت سے زیر نظر رکھا ہے ان کا بیان شاہد ہے کہ سنہ ۱۹۲۸ء میں جب دنیا زیادہ سرگرم عمل تھی اور ہر شعبہ میں نشاط عمل پوری قوت سے کار فرما تھا، سورج کے داغ نہ صرف تعداد میں زیادہ تھے بلکہ ان میں شدت و حدت بھی بڑھی چڑھی تھی۔ پھر سنہ ۱۹۳۶ء میں جب کئی سال کی عالمگیر مشکلات کے بعد دنیا میں پھر ایک طرح کی چستی و سرگرمی کی جھلک نظر آئی اس وقت سورج کے داغوں میں کمی نمایاں تھی۔ اس کے برخلاف سنہ ۱۹۳۲ و ۱۹۳۳ء میں جب سورج میں کم سے کم داغ تھے، معاملات عالم کی پیچیدگی بھی پورے زور پر تھی۔

یہ تقابل اپنی نوعیت میں تنہا نہیں ہے۔ ڈاکٹر ہارلن اسٹیٹسن (Stetson) نے جو ٹیکنالوجی (Technology) کے پروفیسر ہیں لکھا ہے کہ دنیا پچاس سال کے اندر سنہ ۱۹۳۷ء تک جن سات زبردست سانحوں سے دوچار ہوچکی ہے وہ اپنی حالت و نوعیت میں سورج کے داغوں میں کمی بیشی کے مطابق تھے۔ اب سوال یہ ہے کہ یہ توافق محض اتفاقی ہے یا سائنس اس عجیب و غریب صورت حال کی کوئی معقول

تاویل پیش کرسکتی ہے؟

**فضا اور نفسیاتی حالت**

کبھی آپ نے اپنے جی سے پوچھا ہے کہ بعض دنوں میں آپ کی طبیعت زیادہ چست و چالاک اور فرح و انبساط سے معمور کیوں معلوم ہوتی ہے اور کبھی اس کے برخلاف آپ اپنے اندر پستی، کم حوصلگی اور بےحسی سی کیوں محسوس کرتے ہیں؟ کیا فضا کی حالت اس کی ذمہ دار قرار دی جاسکتی ہے؟ کیا اس خصوص میں ہوا کو نشانۂ ملامت بنانا درست ہے؟

علما زمانۂ دراز سے واقف ہیں کہ تنفس کے ذریعے سے ہم جو ہوا اپنے جسم میں پہنچاتے ہیں وہ اپنے ہر مکعب فٹ میں بےتعداد برقائے ہوئے ذرات رکھتی ہے جو اوان (Ions) کہلاتے ہیں۔ ان ذرات میں بعض برق مثبت کے زیر اثر ہوتے ہیں اور بعض برق منفی کے۔ یہ ذرات غبار اور پانی کے قطروں جیسی چیزوں میں شامل ہوتے ہیں مگر یہ واقعہ ہے کہ حالات زندگی پر ان ذرات کی تاثیر کا علم اسی زمانہ میں ہوا ہے۔ تھوڑے ہی دن ہوئے جب علما نے برقی فضا کی حالت پر اس حد تک قابو پایا ہے کہ وہ اسے علمی تجربے کے قواعد کا مطیع بنا سکتے ہیں۔

یہ اوان ہوا میں برقی شرارے یا لاشعاعیں یا ریڈیم کی شعاعیں ڈال کر پیدا کیے جاسکتے ہیں یہاں تک کہ بھڑکتی ہوئی آگ کا شعلہ بھی ہوا میں یہ برقائے ہوئے ذرات پیدا کردیتا ہے۔

اس کے علاوہ بعض ایسے خاص آلات بھی ایجاد ہوچکے ہیں جن کی مدد سے علما ہوا کو ایک معین مقدار سے معمل میں برقائے ہوئے مثبت یا منفی ذرات بہم پہنچا کر تحقیقاتی مطالعہ جاری رکھ سکتے ہیں۔

پروفیسر دسور (Dessawer) نے اسی طریقہ سے فرینکفورٹ کی جامعہ میں تجربات کرکے معلوم کیا کہ جن مریضوں کو برق مثبت کے حامل ذرات سے متاثر کیا گیا انھوں نے تکان، خستگی، دردسر اور چکر کی شکایت کی اور جب ان کے سانس لینے کی ہوا سے یہ ذرات زائل کرکے برق منفی کے حامل ذرات سے متاثر کیا گیا تو یہ شکایات جاتی رہیں اور ان میں چستی اور فرحت کا شعور پیدا ہوگیا۔

فشار خون کے تجربات کیے گئے اور مثبت یا منفی ذرات کی موجودگی میں ہوا کی حالت سے اس کا تاثر معلوم کیا گیا تو ظاہر ہوا کہ مثبت ذرات کا وجود خون کا دباؤ بڑھا دیتا ہے اور اس سے ایک عام بےچینی پیدا ہوجاتی ہے اور منفی ذرات کی بہ‌دولت خون کے دباؤ میں کمی آجاتی ہے اور راحت و طمانینت کا احساس پیدا ہوجاتا ہے۔ اس سے زیادہ تعجب خیز بات یہ ہے کہ چند ہفتے تک انھیں منفی ذرات کو تنفس میں کھینچ کر خون کے دباؤ کے اسّی فیصدی مریضوں کی حالت بہتر ہوگئی۔ گٹھیا (وجع مفاصل) کے مریضوں کو تو آپ نے بھی مرض کا دورہ پڑنے سے پہلے فضا کی تبدیلی کا شکوہ کرتے سنا ہوگا۔ کیا اس سے یہ اندازہ نہیں لگایا جاسکتا کہ اس شعور یا احساس کی کوئی علمی بنیاد موجود ہے جو فضائی پیشین‌گوئی سے زیادہ مشابہ ہے۔

پروفیسر دسور نے ثابت کیا ہے کہ جب گٹھیا کے مریضوں نے اس ہوا میں سانس لی جس میں اوان زیادہ تھے تو ان کی تکالیف بڑھ گئیں، جوڑ ورم کر آئے اور حرارت زیادہ ہوگئی۔ یہ حقیقت فضائی حالات کے علما پر خوب روشن ہے کہ آندھی چلنے سے پہلے ہوا کے دباؤ میں اتار پیدا ہوتا ہے اور وہ ہوا جو مٹی کے ذرات میں محفوظ تھی سطح زمین کی طرف چڑھنے لگتی ہے اور یہ ثابت ہوچکا ہے کہ جو ہوا مٹی کے ذرات کے مابین ہوتی ہے اس میں مثبت اوان بہت پیدا ہوجاتے ہیں اور شاید انھیں کا وجود آندھی چلنے سے پہلے گٹھیا کے مریضوں کی تکلیف بڑھا دیتا ہے۔

پھر یہ بھی ملحوظ رہنا چاہیے کہ ہوا بڑے اور چھوٹے دونوں قسم کے برقیروں پر مشتمل ہے۔ واشنگٹن کی کارنیگی اکاڈیمی میں علما نے تحقیقات سے معلوم کیا ہے کہ بڑے اوان غروب کے وقت بڑھ جاتے ہیں اور چھوٹے طلوع سے پہلے بہ‌کثرت پائے جاتے ہیں۔ شاید رات دن کے درمیان، یہ فرق ان دونوں کی رطوبت کے فرق سے زیادہ اہم ہے۔ بلکہ جسم انسان پر فعلیات (فزیالوجی) کی حیثیت سے ان دونوں کے جو اثرات مرتب ہوتے ہیں غالباً اس فرق میں ان کی تفسیر بھی مل جائےگی۔

**سورج کے داغ**

اب ہمیں ان دلائل پر نظر کرنا ہے جو علما نے اس قول کی تائید کے لیے قائم کیے ہیں کہ سورج کے داغ زمین کی فضا میں مقناطیسی

برقی تغیرات ساتھ لیے ہوتے ہیں اور سورج کی روشنی کی مقدار اور اس کی نوعیت میں تبدیلی بھی سورج کے داغوں کی تابع ہوتی ہے بہ الفاظ دیگر اس کرۂ ارضی کی سطح پر انسان کی زندگی سورج کے داغوں سے نمایاں طور پر متاثر ہوتی ہے۔ اس موقع پر ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ سورج کی شعاعیں ہماری غذا پر نمایاں طریقے سے اثر انداز ہوتی ہیں انھیں غذا کے نشوونما اور اس کی نوعیت وغیرہ میں بڑا دخل ہے اور اس طرح وہ غذا کو ہمارے غدد اور اخلاق بن کر نہایت سریع الاثر بنادیتی ہیں۔

یہاں یہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ بیشتر سورج کے داغ پہلے کامل ہوتے ہیں پھر آہستہ آہستہ گھٹنے لگتے ہیں اور ان میں سے کم سے کم داغ پےدرپے وقفوں میں جن کی تعداد ایک سال اور چوتھائی سال میں گیارہ ہوتی ہے، پختگی حاصل کرتے ہیں۔ جس وقت داغوں کی تعداد زیادہ سے زیادہ ہوتی ہے سورج کی فضا میں سخت اضطراب برپا رہتا ہے۔ اس اضطراب کی کیفیت بڑی بڑی آندھیوں سے سمجھ میں آسکتی ہے۔ جو آندھیاں خط استوا میں واقع ہونے والے ملکوں میں سطح زمین پر رونما ہوتی ہیں اگر ان کا موازنہ سورج کی فضائی آندھیوں سے کیا جائے تو ان زمینی آندھیوں کی حقیقت "چائے کی پیالی کے طوفان" سے زیادہ نہ ہوگی۔ داغوں کی کثرت کے وقت سورج کی فضا میں جو آندھیاں اٹھتی ہیں وہ ہائڈروجن گیس اور کیلسیم کے دھوئیں وغیرہ عناصر سے مرکب ہوتی ہیں اور شدت سے چکی کی طرح گردش کرتی ہیں۔ دوسرے الفاظ میں یہ آندھیاں ایسے بگولے ہیں جن کے ساتھ سورج کی فضا میں ہوا کے زبردست جھونکے ہوتے ہیں۔

سطح آفتاب کے ان مضطرب منطقوں کے مرکز میں حرارت میں اس قدر کمی ہوجاتی ہے جو اس کی نورانیت کو گھٹانے کے لیے کافی ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے وہ حصہ رصدگاہ میں دھندلا یا سیاہ نظر آتا ہے اور اسی کو داغ کہتے ہیں۔ یہ داغ سورج کے چہرے کو اسی طرح بدنما کردیتے ہیں جس طرح داغ دھبے کسی حسین عورت کے چہرے کو۔ پہلی مرتبہ ان داغوں کا پتہ اس وقت لگا جب سترھویں صدی میں پہلی رصدی دوربین تیار ہوئی۔

یہ داغ سورج کے ان ابھاروں میں سے ہیں جنھوں نے مدتوں سے انسان کو چونکا رکھا ہے اور جن کی تشریح و تعبیر میں وہ عرصے سے سرگرداں ہے۔ چین کی

بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ ایک داغ مجرد آنکھ سے سنہ ۳۰۱ ع میں دیکھا گیا۔ اس کے بعد سترھویں صدی میں گلیلیو نے اس پر توجہ کی اور ان داغوں کی رصدبندی کرکے پہلی مرتبہ وہ یہ رائے ظاہر کرنے پر مجبور ہوا کہ سورج ایک زبردست تغیر پذیر جسم ہے۔ گلیلیو کا یہ قول اس زمانے کے مروجہ خیال کی تردید تھا۔ لوگ اس وقت تک سورج کو تغیر و تحول سے منزہ جسم تسلیم کرتے تھے۔ اسی زمانے میں گلیلیو نے اپنے ایک دوست کو خط میں لکھا تھا "مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ انکشاف عنقریب آسمانوں کے ثبوت کا جنازہ ثابت ہوگا"۔

گلیلیو کے سچا عالم ہونے میں کلام نہیں۔ اس نے ان داغوں کا مشاہدہ کرلیا اور روے آفتاب پر ان کی نقل و حرکت نظر میں رکھی مگر وہ ان کی طبیعت اور اسباب سمجھنے سے قاصر رہا۔ اس کے بعد بعض محققین نے یہ خیال ظاہر کیا کہ سورج کے داغ وہ تاریک اور جامد اجسام ہیں جو سورج کے اطراف میں گردش کرتے اور جس وقت سورج اور راصد کے درمیان آجاتے ہیں تو اس کی درخشاں روشنی کو چھپا لیتے ہیں گویا وہ بھی سورج گہن کی قبیل سے ہیں جو ہمارے اور سورج کے درمیان چاند کی وساطت سے واقع ہوتا ہے۔ ایک دوسرا گروہ اس طرف گیا کہ یہ داغ کثیف دھوئیں کے بادل ہیں جو آتش فشاں پہاڑوں سے اٹھ کر سطح آفتاب پر چھاجاتے ہیں۔ تیسرا گروہ اس کا قائل ہے کہ یہ داغ سورج کی فضا کے بادل ہیں۔ ان اقوال میں سب سے زیادہ عجیب خیال جو بعض لوگوں نے اس سلسلے میں ظاہر کیا ہے یہ ہے کہ: یہ داغ سطح آفتاب کے پہاڑوں کی چوٹیاں ہیں جو کبھی کھل جاتی ہیں تو ہم انھیں دیکھ لیتے ہیں اس کے بعد جب سورج کا پگھلا ہوا مادہ انھیں ڈھانپ لیتا ہے تو نگاہوں سے چھپ جاتی ہیں۔ حد ہوگئی کہ ولیم ہرشل جیسے بڑے فلکیاتداں نے بھی سورج کے داغوں کی یہ نئی تاویل پیش کی کہ جس وقت سورج کو احاطہ کرنے والی فضا بعض خاص حالات میں تھوڑی مدت کے لیے شق ہوتی ہے تو یہ داغ سورج کے سرد جسم سے نمایاں ہوتے ہیں۔ ولیم ہرشل کو یقین تھا کہ سورج ایک سرد اور مخفی جسم ہے جو گیسوں کے غلاف کے ماورا واقع ہے' اسی لیے دوسرے

علمائے ہیئت نے یہ خیال ظاہر کیا کہ ولیم کو مبادی فلکیات پر اعتماد ہونے کی وجہ سے یہ خیال قائم کرنے کا حق تھا کہ سورج ایک ایسی دنیا ہے جو سکونت کی صلاحیت رکھتی ہے۔

عہد جدید کے جن علما کو ان داغوں کی بحث و تحقیق نے بہت فریفتہ کر رکھا تھا ان میں ہابل نام کا ایک امریکی عالم بھی ہے۔ اگرچہ یہ داغ بظاہر علم کی دسترس سے باہر معلوم ہوتے ہیں مگر ہابل کو ان سے انتہائی شغف تھا۔ وہ برابر اس دھن میں لگا ہوا تھا کہ کسی طرح ان کی حقیقت معلوم کرے۔ چونکہ کارلپیرس نے اپنی یہ رائے ظاہر کردی تھی کہ "تھوڑی بہت جتنی امید بھی اس باب میں نظر آتی ہے وہی علم کے لیے ایک موقع بہم پہنچاتی ہے" اس لیے ہابل نے اپنے شمسی طیف کے تصویر کش آلے پر اعتماد کیا اور ایک دوسرے طالب تحقیق نوجوان "فرڈیننڈ الیرمن" کی مدد سے فائدہ اٹھا کر برکیس کی رصدگاہ میں سورج کی ہزاروں تصویریں لیں جہاں ہابل خود ناظم رصدگاہ تھا۔

ہابل نے ۱۲ جنوری سنہ ۱۸۹۲ء کو سورج کا جو فوٹو لیا اس میں ہائڈروجین گیس کی لپکتی ہوئی زبانیں نظر آئیں اور کیلسیم کے دھوئیں کے چمکتے ہوئے منتشر دھبے نمایاں ہوئے لیکن یہ دھبے ایسے نظر آتے تھے جیسے سطح کے نیچے ہوں نہ کہ سطح کے اوپر۔ یعنی وہ اس پہلے طبقہ سے زیادہ قریب تھے جس سے سورج کا غلاف تیار ہوتا ہے۔ ہابل نے اس کا نام فلوکیولی (Flocculi) رکھا۔ یہ ایک لاطینی لفظ ہے جس کا ترجمہ پراگندہ داغ ہیں جو نرم روئی یا دھنکی ہوئی روئی کے گچھوں کی طرح ہوں۔ پھر ہابل نے اسی تصویر میں دھندلے سے دھبے دیکھے۔ یہی وہ دھبے ہیں جن پر سورج کے داغوں کا اطلاق ہوتا ہے۔ انھیں دیکھ کر ہابل نے اپنے جی سے سوال کیا کہ "کیا چمکتے ہوئے منتشر دھبوں اور شمسی داغوں میں کوئی علاقہ ہے؟"

رصدخانہ برکیس میں جو تصویریں تیار ہوئی تھیں ہابل نے ان میں سے متعدد تصویریں لےکر غور سے مشاہدہ کیا تو ایسی تفصیلات نظر آئیں جو اس سے پہلے نہ دیکھی تھیں۔ اس کے بعد ماونٹ ولسن (کوہ ولسن) کے رصدخانے میں اور تصویریں

لی گئیں۔ ان سے واضح ہوا کہ دھبے اور دھنکی ہوئی روئی کا سا غبار برقی مقناطیسی بگولوں کی دو صورتیں ہیں جو سورج کے بالائی طبقات کے اندر گیسوں سے اٹھتے ہیں۔ غرض ان داغوں کی رصدبندی باقاعدگی کے ساتھ گزشتہ تین صدیوں کے اندر ہوئی اور ان کی کمی و زیادتی کی میعادیں معین کی گئیں جن سے ان کے دوروں کا طول واضح ہوا، آخر کے بیس دوروں کی ترتیب و تدوین علمی طریقے سے عمل میں آئی۔

اس نوع کے مشاہدات کی سختی سے حفاظت کرنے والے علما اس پر متفق ہیں کہ مقناطیسی منطقۂ زمین میں تغیر کے وجوہ درجہ بدرجہ شمسی داغوں کے دوروں کے موافق ہوتے ہیں۔ گزشتہ دو صدیوں کے دوران میں جو رصدبندی ہوئی اور باقاعدہ ضبط کی گئی ہے وہ اس رائے کی تائید کرتی ہے۔ مگر علما اس صورت حال کی توجیہ صرف بیسویں صدی عیسوی کے آغاز میں کرسکے۔ اس سے پہلے وہ کوشش کے باوجود کسی علمی تاویل کے پیش کرنے سے قاصر رہے۔

**سورج اور زمین کی مقناطیسیت**

اس کے بعد سنہ ۱۹۰۸ع میں ڈاکٹر ہایل کو اس واقعہ کا ثبوت ملا کہ سورج کے داغ بڑے بڑے مقناطیسی منطقوں کے مرکز ہیں جن کی مقناطیسیت مقناطیسی زمین کی طاقت سے بہت زیادہ قوی ہے۔ اس اکتشاف کے بعد اس معمے کا دوسرا حل لاسلکی نشر کی ترقی تک معرض خفا میں رہا۔ عہد لاسلکی کی ابتدا میں لاسلکی امواج کے متعلق تمام علمی حلقوں کی رائے تھی کہ "یہ امواج خطوط مستقیم میں چلتی ہیں اور نشرگاہوں سے زیادہ دور مقاموں پر ان کی تحصیل ممکن نہیں کیونکہ سطح زمین کا ابھار حائل ہو جاتا ہے۔" لیکن مارکونی نے اپنے سنہ ۱۹۰۲ع والے عجیب و غریب تجربے سے ثابت کردیا کہ زمین کا ابھار لاسلکی امواج کی تحصیل میں حائل نہیں ہوتا۔ اگر لاسلکی امواج نصب شدہ آلات کے ذریعے سے یورپ سے نشر کی جائیں تو امریکہ کے سواحل پر بھی ان کی تحصیل میں کوئی دقت نہ ہوگی۔

اس کے بعد سے علما اس نظریے کی تفسیر و تشریح میں لگے رہے۔ ہارورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر کنیسلی نے اپنے ایک قول سے واضح کیا کہ میرا عقیدہ ہے کہ فضا کے بلند

منطقوں میں ہوا کا ایک طبقہ مختلف عناصر کا خزانہ بنا ہوا ہے۔ یعنی اس طبقہ میں سورج کی تاب کاری کے عمل سے اوان بہ کثرت پیدا ہوتے ہیں۔ اسی لیے یہ طبقہ اس کی صلاحیت رکھتا ہے کہ اس عکس ریز طبقہ کی حیثیت اختیار کرے جو فضا میں آزاد رہنے والی لاسلکی امواج کو سطح زمین پر لوٹاتا ہے۔ بظاہر انگریز سائنسداں ہیوی سائڈ (Heaviside) کو جو خیال اس سلسلے میں پیدا ہوا وہ پروفیسر کنیسلی سے علیحدہ ہے اور اس کا اعلان کنیسلی کی رائے کے بعد ہوا ہے۔ اسی وجہ سے یہ طبقہ لاسلکی مہندسین کے عرف میں کنیسلی ہیوی سائڈ کے طبقہ کے نام سے موسوم ہے۔

اسی ضمن میں کنیسلی ہیوی سائڈ کے طبقہ کے اوپر دوسرا اور تیسرا طبقہ بھی دریافت ہوا۔ لاسلکی لہروں کی تفسیر و تشریح انہی طبقوں سے وابستہ ہے۔ جو معلومات شمسی داغوں کے مقناطیسی پہلو سے متعلق ہیں اگر انھیں اور فضائے زمین کی برقیت کی معلومات کو جمع کرکے دیکھا جائے تو فضائے ارضی میں پیدا ہونے والے مقناطیسی اضطرابات سمجھ میں آسکتے ہیں اور اس کا سبب عقل میں آسکتا ہے کہ زمین کے ان مقناطیسی اضطرابات کے بعد ہی فضائے شمسی میں بھی اضطرابات کیوں پیدا ہوجاتے ہیں۔ ناروے کے ایک سائنس داں ڈاکٹر اسٹورمر نے ثابت کیا ہے کہ زمین کے شمالی منطقوں میں جو نہایت تیز رنگین روشنی نمودار ہوتی ہے اور جو قطب شمالی کی شفق کے نام سے مشہور ہے، اس کی تاویل میں کہا جاسکتا ہے کہ یہ روشنی شفق کے حدوث کے وقت فضائے زمین میں بہت سے برقائے ہوئے ذروں کے داخل ہوجانے سے نمایاں ہوتی ہے۔

اس کے بعد ڈاکٹر ایبٹ (Abbot) نے جو ایک امریکی اکاڈیمی کا رکن اور مشہور سائنس داں ہے، کئی سال متواتر سورج کی تاب کاری کی قوت کا اندازہ لگانے میں صرف کیے۔ امریکہ، چلی اور جنوبی افریقہ میں رہ کر نہایت دقیق و نازک آلات کی مدد سے تحقیقات کرکے معلوم کیا کہ اس حرارت کی مقدار جو سورج کی تاب کاری سے زمین تک پہنچتی ہے وہ سورج کے داغوں کے کم سے کم ہونے وقت نہایت کم رہ جاتی ہے۔ اس قلت کا مشاہدہ ایک جگہ نہیں بلکہ ان تمام جگہوں میں ہوا جہاں اس غرض کے لیے مراکز تعمیر کیے گئے تھے۔ اس کے مقابلہ میں سورج کی تاب کاری سے

[illegible]

زمین تک پہنچنے والی حرارت کی مقدار اس زمانے میں زیادہ ہوجاتی ہے جس زمانے میں سورج کے داغ بہت زیادہ اور پورے زور پر ہوتے ہیں۔ حرارت کی مقدار میں کمی و بیشی کا درمیانی فرق تین سے چار فی‌صدی تک ہوتا ہے۔

جامعہ اریزونا امریکہ میں ڈاکٹر ڈگلس نے سورج کے داغوں کا تعلق زمین کی خشک و تر فصلوں سے ظاہر کرتے ہوئے جو بحث کی ہے وہ نہایت عجیب و غریب ہے۔ اس ڈاکٹر نے اپنی عمر کا بڑا حصہ درختوں کے تنوں میں پیدا ہونے والے حلقوں پر تحقیقات کرنے میں صرف کردیا تھا۔ سال بھر کے اندر درخت جس قدر بڑھتا ہے ان حلقوں سے اس کے نمو کی مقدار واضح ہوتی ہے۔ ڈاکٹر ڈگلس نے اس سلسلہ میں ان حلقوں کی ایک جدول تیار کی اور اس کا مقابلہ ان جدولوں سے کیا جو فضائی اثرات کے اظہار کے لیے مرتب کی تھیں۔ اس طرح ہزاروں درختوں کے حالات پر غور و تحقیق کرنے کے بعد معلوم کیا کہ ولایات متحدہ امریکہ کی غربی سمت میں خشکی و تری کے سال شمسی داغوں کے دور کے تابع ہوتے ہیں۔ گویا امریکہ میں یہ بلند و بالا درخت کتاب فطرت کا ایک صفحہ ہیں جن میں ان داغوں کے دور کی سرگزشت ثبت ہے جو دوربین کی ایجاد سے پہلے ان میں درج ہوچکی ہے۔

درختوں کے حلقوں کی ضخامت و رقت اور سورج کے داغوں کی کثرت و قلت کے درمیان ہمارے زمانے سے سترھویں صدی کے اواخر تک کامل موافقت پائی جاتی ہے لیکن اس سے پہلے کے سالوں میں کوئی ایک صدی تک یہ توافق مفقود تھا۔ یعنی حلقوں کا تواتر اور ان کی موٹائی کا اختلاف شمسی داغوں کے دور کے موافق نہیں رہا۔ اس لیے ڈگلس کو گمان ہو چلا تھا کہ اس کا نظریہ غیر صحیح ہے۔ مگر سنہ ۱۹۲۲ع میں اسے پروفیسر مونڈر نے لکھا کہ فلکی اندراجات کی تحقیق سے ثابت ہوا ہے کہ سورج کے داغ سنہ ۱۶۴۵ع تا سنہ ۱۷۱۵ع کے درمیانی زمانے میں بہت کم تھے۔ اس لیے ڈگلس نے اپنے درختوں کے حلقوں والے نظریے کی طرف پھر رجوع کیا اور اس کی تطبیق کرکے ڈاکٹر مونڈر کے اکتشاف کو اپنے خیال کا موید پایا۔

چونکہ پروفیسر ڈگلس کے نظریے سے ان حلقوں کی موٹائی و سختی اور فضا کی خشکی و تری کے درمیان ایک علاقہ ثابت ہے اس لیے کچھ بعید نہیں کہ ایسے اور اسباب

بھی موجود ہوں جو درختوں کے نمو یا قلت نمو میں اثرانداز ہوں اور خشکی یا تری کے ساتھ اسی قسم کا تناسب رکھتے ہوں جیسا سورج کی تاب‌کاری کی مقدار میں اور اس میں پائی جانے والی حرارت اور بالائے بنفشی شعاعوں یا نمو کے دوسرے موثرات کی نسبت میں ہے۔

ممکن ہے درخت ہی سطح زمین پر سورج کی تاثیر کا عضوی نمونہ خیال کرلیا جائے۔

**نادر تجربات**

یہ موضوع یعنی نباتات میں مختلف شعاعوں کی تاثیر ان اہم مباحث میں سے ہے جن پر بیسیوں سائنسداں مختلف انجمنوں اور تجربہ خانوں میں بیٹھے غور و خوض اور تحقیقات کیا کرتے۔ مثال کے لیے واشنگٹن استمھسن اکاڈیمی، شہر روٹسٹر کی مایو سوسائٹی، یونکرز نیویارک کی بوائز ٹمسن اکاڈیمی کے نام کافی ہیں۔ ان سب میں جو مختلف تجربات کیے گئے ہیں ان کی غرض یہ معلوم کرنا ہے کہ نباتات اپنے نمو کے دوران میں شعاعوں کی مختلف امواج سے کس طرح اثر پذیر ہوتی ہیں۔ مثلاً کاہو کے بیجوں کو بونے سے پہلے سورج کی شعاعوں میں رکھنا ان کی روئیدگی کے لیے ضروری ہے۔ مگر سیب کو بالائے بنفشی شعاعوں سے حاصل ہونے والی قوت اضافہ کرکے بھی پکایا جا سکتا ہے۔ اس طریقے سے علاوہ نضج زیادہ ہونے کے سبب کے چھلکے کو بھی چمکدار اور خوش رنگ گلابی بنا سکتے ہیں۔

بالائے بنفشی شعاعوں کا اثر کساح (Rickets) سے محفوظ رکھنے یا اس کے علاج کرنے میں تو اتنا مشہور ہے کہ اس کے بیان کی حاجت نہیں۔ وہ دن بھی دور نہیں معلوم ہوتا جب تحقیقات سے ثابت ہوجائے گا کہ بعض نباتات میں کساح کو روکنے والی حیاتین (دال) اور زمین سے ملنے والی سورج کی روشنی کے قوام میں ایک مضبوط علاقہ موجود ہے۔ جس بات سے اس رائے کو ترجیح حاصل ہے وہ یہ ہے کہ جن نباتی پیداواروں کو علاج کساح میں کوئی اہمیت حاصل نہیں وہ بھی بالائے بنفشی شعاعوں سے متاثر کردی جائیں تو کساح کے لیے مفید ہوجاتی ہیں۔ اس کے علاوہ بعض نباتات کو ان شعاعوں کے سامنے صرف دو منٹ رکھا جائے تو ان کے پتوں سے راکھ، کیلسیم اور فاسفورس کی مقدار زیادہ حاصل ہوتی ہے۔

۳۸۹۷

مگر نباتات کا ایک بڑا گروہ شعاعوں سے مذکورہ بالا اصول پر متاثر نہیں ہوتا۔ مثلاً کرم کلا ایک ایسی سبزی ہے جو کساح کے روکنے میں کوئی اثر نہیں رکھتی۔ اس میں کساح کو دفع کرنے والی حیاتین بالائے بنفشی شعاعوں سے متاثر کرنے کے بعد بھی نہیں پیدا ہوتی۔ اس کے مقابلے میں ایک قسم کی امریکی سیم جو کھیتوں میں بڑھتی ہے اس صفت سے متصف ہے لیکن جب یہ تاریک باڑوں میں نشو و نما پاتی ہے تو اس اثر سے خالی ہوتی ہے۔

چونکہ بالائے بنفشی شعاعوں (Ultra violet rays) کی نسبت دقیق تحقیقات سے معلوم ہوچکا ہے کہ ان شعاعوں میں سورج کے داغوں کے اختلاف سے اختلاف واقع ہوتا رہتا ہے اس لیے کچھ بعید نہیں کہ فصل وغیرہ کی پیداواروں میں تھوڑا اثر ان کا بھی ہو۔ اب یہ سوال غور طلب ہے کہ آیا ہم جو چیزیں کاشت کرتے ہیں مستقبل میں ان کی قیمت و اہمیت غذائیت اور حفظ صحت کے نقطۂ نظر سے معلوم کرسکیں گے اور طبعی عوامل کی بنا پر ان میں رونما ہونے والے اختلافات کا سبب جان سکیں گے۔ ابھی ایک دشواری یہ بھی ہے کہ ہم اس تعلق کی نسبت بھی کچھ نہیں جانتے جو مختلف شعاعوں سے حاصل ہونے والی سورج کی روشنی اور ہماری صحت وخوش‌حالی کے لیے مختلف و ضروری حیاتینوں کے درمیان قائم ہے۔

سردست یہ کہنا ممکن نہیں کہ ہم جو حیاتین استعمال کرتے ہیں ان کے اور فعلیات سے متعلق ہمارے اطوار و حالات کے درمیان کا علاقہ علمائے طب نے دریافت کرنا شروع کردیا ہے۔ عجب نہیں کہ مستقبل قریب یا بعید میں یہ بھی معلوم ہوجائے کہ غدود صم جس سے ہمارے بہت سے نفسیاتی حالات مربوط ہیں، ہمارے غذائی حیاتین یا ان شدیدالنفوذ شعاعوں سے جو جسم تک پہنچتی ہیں، متاثر ہوتا ہے۔ اسی طرح کون جانتا ہے کہ کسی دن آگے چل کر یہ بھی معلوم ہوجائے کہ انسان کی نفسیات پر تفاؤل (نیک‌فالی) قنوطیت یا بدشگونی، اشراقیت اور تکدر، قوت اور ڈھیلاپن یا کمزوری کے دورے فضا میں تغیرات کے مطابق پڑتے ہیں اور ایسے مواقع پر ہمیں اصل سبب معلوم کرنے کے لیے سورج کی حالت کی طرف رجوع ہونا پڑے۔

# دلچسپ معلومات

## ہوابازوں کی مدد کے بغیر چلنے والے ہوائی جہاز

انگلستان کی تجربہ گاہوں انگریز انجنیر ایسے عجیب و غریب ہوائی جہاز تیار کرنے میں کوشاں ہیں جو ہوابازوں کی مدد کے بغیر چلا کریں گے۔ ان کا منشا دراصل ایسے جہاز تیار کرنے کا تھا جو رات کو نظر نہ آئے اور نہ ہی اس کی آواز سنائی دے اور جسے ہوابازوں کی ضرورت نہ ہو یعنی خود بہ‌خود چلتا رہے۔ جونہی دشمن کے جہاز نظر پڑیں نہایت تیز رفتاری سے ان کی طرف بڑھے اور دشمن کے ہوابازوں کو موت کے گھاٹ اتار دے اور "بھوتوں کا جہاز" (Ghost planes) سے موسوم ہو۔ اس سلسلے میں جو تجربات ماہرین نے کیے ہیں اگرچہ ان میں پوری کامیابی نہیں ہوئی مگر نتائج حوصلہ شکن بھی نہیں ہیں۔ امید ہے کہ مستقبل قریب میں ایسے جہاز تیار ہوجائیں گے۔ اس وقت برطانوی انجنیر ایسے جہاز تیار کرنے میں کامیابی کے قریب پہنچ چکے ہیں جو ریڈیو کی زیر نگرانی کام کریں گے اور (Radio Controlled planes) سے موسوم ہوں گے اور آیندہ ہوائی جنگ ریڈیو کی زیر نگرانی ہوگی۔ ریڈیو ہوائی جہازوں کا قد و قامت عام جہازوں کے قد کا ایک تہائی ہوگا اور وہ ریڈیو کی نگرانی میں نقل و حرکت کریں گے۔ ان میں بم رکھے ہوں گے جو خود بہ‌خود دشمن کے جہازوں پر گر پڑیں گے۔ جنگ کے دوران میں اس قسم کے کئی جنگی جہاز جنگی طیارے کے ہمراہ ہوں گے اور اس سے آگے آگے پرواز کریں گے۔

اس قسم کے جہاز کا تجربہ حال ہی میں کیا گیا جسے برسٹل کے باشندوں نے بہ‌چشم خود کام کرتے دیکھا۔ جہاز زمین سے اٹھا، آن کی آن میں چار ہزار فٹ کی بلندی

پر پہنچ گیا۔ اس نے فضا میں ایسے ایسے کرتب دکھائے کہ لوگوں کے رونگٹے کھڑے ہوگئے۔ جب انہیں معلوم ہوا کہ اس میں نہ کوئی ہواباز ہے نہ ڈرائیور تو وہ انگشت بہ دندان رہ گئے۔ چند منٹ بعد جہاز میں لگی ہوئی طیارہ شکن توپیں اوپر کو اٹھیں اور گولہ باری شروع کردی۔ پندرہ منٹ کے بعد جہاز گرپڑا اور سمندر کے پانی میں تیرتا دکھائی دیا۔ انگریزوں کے سوا دوسری کوئی قوم ابھی تک اس قسم کے جہاز نہیں تیار کرسکی۔ خفیہ طور پر اس کے تجربات کیے جارہے ہیں۔ اس قسم کے جہازوں سے مصنوعی لڑائی لڑی گئی ہے۔ امید ہے کہ مستقبل قریب میں اس قسم کے بہتر جہاز بن سکیں گے۔

اس قسم کے جہاز پانچ ہزار فٹ کی بلندی پر پرواز کرسکتے ہیں۔ ان کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ دشمن ان کو اپنا اصلی جہاز سمجھتا ہے۔ اس کے ہاتھوں نقصان اٹھانے کے بعد اس پر اصلی حقیقت واضح ہوتی ہے۔ چونکہ جہاز کی نقل و حرکت کی نگرانی کرنے والا افسر ایک محفوظ مقام پر کھڑا ہوتا ہے اور ہواباز ہوتا ہی نہیں اس لیے دشمن کی گولیوں کی بوچھاڑ بھی جہاز کی نقل و حرکت اور رفتار میں کوئی خلل نہیں ڈالتی۔ اس کو چلانے والا زمین پر کھڑا ہوتا ہے وہ اس کی رفتار تیز کردیتا ہے۔ جہاز کو چلانے والے کے ہاتھ میں وہ مشین ہوتی ہے جس کے اشارے پر جہاز کام کرتا ہے۔ یہ مشین ٹیلی فون کے ڈائل سے مشابہ ہوتی ہے۔ جب جہاز کیل کانٹے سے لیس ہوجاتا ہے تو ڈائل کے ذریعے اسے متحرک کیا جاتا ہے۔ انجن چل پڑتا ہے اور جہاز فضا میں اڑنے لگتا ہے اور دشمن کے جہازوں کا تعاقب کرتا ہے۔ عامل (Operator) کے اشارے پر بم گراتا ہے، گولہ باری کرتا اور دشمن کو تباہ کرتا ہے۔ مقصد پورا ہوجانے پر اسے ڈائل کے ذریعے نیچے اتار لیتا ہے۔ جہاز کے اترنے کا نظارہ قابل دید ہوتا ہے۔ اشارہ ملتے ہی جہاز کا انجن بند ہوجاتا ہے اور جہاز آہستہ آہستہ اترنا شروع ہوتا ہے۔ اترکر دوبارہ کیل کانٹے سے لیس ہوکر دشمن پر حملہ کے لیے تیار ہوجاتا ہے۔ لطف یہ ہے کہ اس قسم کے انقلابی نوعیت کے جہاز بہت تھوڑے خرچ سے بن جاتے ہیں۔

## جلی ہوئی دستاویزات کو کارآمد بنانا

آگ لگ جانے سے قیمتی سارٹیفکیٹ اور ضروری کاغذات جل جاتے اور نقصان عظیم کا موجب بنتے ہیں۔ سائنس کی مہربانی خصوصاً علم کیمیا کی شفقت اور فوٹوگرافی کی عنایت سے ان دستاویزات کو کارآمد بنا لینا ممکن اور سہل ہوگیا ہے۔

امریکہ کی کیلیفورنیا یونیورسٹی میں مجرموں کا سراغ لگانے کا علم سکھایا جاتا ہے۔ اس کے ایک پروفیسر ڈاکٹر ایڈورڈ اوہیرچ نے چند ایسے کیمیاوی مرکبات تیار کیے ہیں جن میں سوختہ کاغذات جو ہاتھ لگانے ہی چورا چورا ہوجاتے ہیں تر کرنے سے کاغذ مضبوط ہوجاتا ہے اور اس کے نوشتہ حروف بھی صاف نظر آنے لگتے ہیں۔

مخفی نہ ہوگا کہ بند صندوقوں میں رکھے ہوئے کاغذات آتش زدگی سے جل ضرور جاتے ہیں مگر راکھ نہیں بنتے ان میں سے ہائیڈروجن اور کئی دوسرے اجزا بےشک اڑ جاتے ہیں لیکن کاغذ کا کاربن، سیاہی بلکہ پنسل کی لکھائی اسی کالے کاغذ میں چھپی رہتی ہے۔ اگر صندوق کو بہ‌خوبی سرد ہونے سے پہلے کھول دیا جائے تو اندرونی کاغذات جل کر راکھ ہوجاتے ہیں اور کسی کام کے نہیں رہتے لیکن اگر صندوق اچھی طرح ٹھنڈا ہونے کے بعد احتیاط سے کھولا جائے تو ہر ایک کاغذ پڑھا جاسکتا ہے۔ ایسے جلے ہوئے کاغذ کو ایک کیمیاوی مرکب میں رکھا جاتا ہے جس سے وہ قدرے مضبوط اور چکنا ہوجاتا ہے۔ اس طرح سیاہی اور پنسل سے لکھے ہوئے تمام حروف ابھر آتے ہیں اور خردبین یا عینک کے بغیر پڑھے جاسکتے ہیں۔ اگر کاغذ میں شکنیں پڑی ہوئی ہوں، وہ بہت پتلا ہو یا پھیکی سیاہی سے لکھا گیا ہو تو پہلے کلاں‌گر کیمرا (Enlarging Camera) یا ضیائی خوردبین (Photo microscope) سے کام لینا پڑتا ہے جس سے تحریر اور چھپائی کے الفاظ اتنے بڑے ہوجاتے ہیں کہ بہ‌آسانی پڑھے جاسکتے ہیں۔ ڈاکٹر ہیرچ فرماتے ہیں کہ ان الفاظ کا پڑھنا ایسے ہوشیار آدمی کا کام ہے جو کالے رنگ کے مختلف حروف کو سمجھ سکے۔ گھاس سے بنے ہوئے کاغذ کی راکھ بھوری بھوری ہے لیکن جس سیاہی میں لوہے کا کوئی جزو شامل ہو، جیسے لکھنے یا چھاپے

کی میلاقی میں اکثر ہوتا ہے لس کی خاک بھی بہت کالی ہوتی ہے ۔ اس لیے ایسے کاغذ کے نوشتہ الفاظ پڑھنے کے لیے اسے اتنا ٹیڑھا کرنا پڑتا ہے کہ الفاظ چمکنے لگیں اور پڑھے جاسکیں ۔ سستے کاغذ کی راکھ خاکی رنگ کی ہوتی ہے جس پر کی تحریر بہ آسانی پڑھی جاسکتی ہے۔ اسی طرح پنسلی تحریر جلنے سے سفید خاکی رنگ کی ہوجاتی ہے اور بہ سہولت پڑھی جاسکتی ہے ۔ آتش زدہ مکانوں کے کاغذات کی تحقیق سے یہ عجیب بات بھی واضح ہوئی ہے کہ جو کاغذات سادہ منیلا (Manila) کے لفافوں میں رکھے ہوئے تھے وہ کارآمد ہوگئے۔ لیکن جو نوٹ، سارٹیفکیٹ وغیرہ چمڑے کے تھیلوں میں تھے وہ آگ لگنے سے قطعی بےکار ہوگئے۔ وجہ یہ تھی کہ چمڑا آگ لگنے پر دودھ کی طرح ابلنے لگتا ہے اور کاغذوں کو گوند کی طرح چپکا دیتا ہے جس سے ان کا الگ کرنا محال ہوجاتا ہے ۔

**جواہر کی بیماریاں**

اگرچہ یہ بات کسی قدر عجیب معلوم ہوگی مگر یہ واقعہ ہے کہ انسانوں کی طرح قیمتی پتھر بھی بیمار پڑتے ہیں اور ان کو بھی امراض لاحق ہوتے ہیں ۔ ان کا رنگ روپ اور چمک جاتی رہتی ہے ۔ ان کی چمک ان میں اکلونس اور بے رونقی آجاتی ہے ۔ زردی چھاجاتی ہے اور کئی دیگر خرابیاں ظہور پذیر ہوتی ہیں ۔ ان سے واضح ہوجاتا ہے کہ جواہر کی طبیعت ناساز ہے ۔ لعل و لہسنیا پتھر اگر سورج میں زیادہ عرصہ تک رہیں تو ان کی دمک جاتی رہتی ہے۔ پکھراج بھی دھوپ میں سیاہی مائل ہوجاتا ہے اور اس کی چمک دمک زائل ہوجاتی ہے ۔ بعض اوقات بیمار یشب ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتا ہے ۔ تمام قیمتی پتھر تپش کی تبدیلی سے بہت سرعت سے متاثر ہوتے ہیں ۔ موتیوں پر آب و ہوا کا اثر بالخصوص زیادہ پڑتا ہے۔ وہ بہت جلد خراب و خستہ ہوجاتے ہیں ۔ آگ انھیں چونے میں تبدیل کردیتی ہے۔ تیزاب ان کو سنگ مرمر کی طرح گھلا دیتا ہے۔ جو شخص موتیوں اور فیروزے کو پہنتا ہے اس کے جسم کی حالت انھیں متاثر کردیتی ہے۔ چنانچہ بیماری کی حالت میں اس کا رنگ بدل جاتا ہے اور مریض کی موت سے پہلے پہلے اس کے ٹکڑے ہوجاتے ہیں ۔ پیاز کی طرح موتی کے بھی چھلکے ہوتے ہیں۔

اگر اوپر کی سطح خراب ہوجائے تو اسے دور کرکے اندر سے عمدہ سطح نکالی جاسکتی ہے لیکن یہ اس قدر نازک کام ہے کہ کوئی شخص اس کو کرنے کی ہمت نہیں کرسکتا۔ ہیرے پر اس قسم کی باتوں کا اثر کم ہوتا ہے۔ لیکن بہتر یہی ہے کہ اسے پہن کر آگ کے قریب بیٹھنے سے پرہیز کیا جائے۔ تمام قیمتی پتھروں میں سے زمرد اور یاقوت ایسے پتھر ہیں جن کو ہر درجہ حرارت موافق آتا ہے اور ان میں کسی خاص بیماری کا اثر نہیں ہوتا۔

**آنسو صحت و تندرستی کے ضامن ہیں**

ہر شخص کبھی نہ کبھی رویا ہوگا مگر بہت کم اصحاب آنسوؤں کی غیر شاعرانہ تشریح سے واقف و آگاہ ہیں۔ مشہور رومی فلسفی سینیکا لکھتا ہے: "آنسو گرتے ہی ہیں خواہ ہم انہیں کتنا ہی روکیں اور جب طفل اشک گرجائے تو اٹھتا نہیں مچل جاتا ہے مگر ان کے گرنے کے بعد روح کیسی فرحت پاتی ہے"۔ فی الواقع رنج و غم کی شدت میں زار زار رونے سے جی ہلکا ہوجاتا ہے۔ بے شک آسمان میں گونجنے والے قہقہوں کے باعث بھی آنکھوں سے آنسو جاری ہوجاتے ہیں جو صحت کے لیے مفید ہوتے ہیں۔ لیکن جو آنسو غم و الم کی حالت میں رواں ہوتے ہیں وہ بھی تندرستی کے لیے بہت سودمند ہیں۔ قدرت کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں۔ مشاہدہ میں آیا ہوگا کہ جانکاہ صدمات میں جو اشخاص نالہ و زاری سے گریز کرتے ہیں ان کی صحت پر بہت برا اثر پڑتا ہے۔ اب سائنس بھی اسی حقیقت کا اعتراف کرتی ہے اور تلقین کرتی ہے کہ شدید رنج و محن کی حالت میں آنسوؤں کا روکنا غیر موزوں ہے۔ ماہرین سائنس اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ جب حزن و ملال سے انسانی جسم ضعف و نقاہت محسوس کرتا ہے تو دل کے زخم کو دھونے کے لیے رونے کے وقت جسم سے ایک قسم کا تیزابی مادہ نکلتا ہے جو صحت کی برقراری کے لیے ضروری ہے۔ جانوروں کی آنکھوں سے بھی آنسو نکلتے ہیں مگر کم۔ چونکہ جانوروں کی نسبت انسانوں کا مشترک اعصابی نظام زیادہ حساس ہے اس لیے انسانوں کی آنکھوں سے زیادہ مقدار میں آنسو نکلتے ہیں۔

**علم البرق میں نیا انکشاف**

ڈاکٹر جان جی البرٹ سائنس اور علوم برق میں کامل دستگاہ رکھتے ہیں اور علم و فضل کے باعث تمام تعلیمی حلقوں میں شہرت رکھتے ہیں - آپ آج کل ایک بلند برج پر گھومنے والے کیمرہ کے ذریعے امواج برق کی حرکات کا معائنہ فرما رہے ہیں - بجلی کی شعاعوں کی جو تصاویر کیمرہ کے ذریعے حاصل کی گئی تھیں ان سے علم البرق میں عجیب انکشاف ہوا ہے اور آگ بجھانے والوں کو آگ کی حرکات کے متعلق ایسے راز معلوم ہوئے ہیں جو اب تک مستور تھے - ڈاکٹر صاحب نے امواج برق کا عکس لینے کے لیے آٹھ گھومنے والے کیمرے بنائے ہیں اور ان میں ہر طرف عکس گیر شیشے لگے ہوئے ہیں - ان گھومنے والے کیمروں کو ایک بلند مقام پر رکھ دیا جاتا ہے اور ان کے نیچے تین کیمرے اور رکھے جاتے ہیں - امریکہ میں ایک طوفان کے ظہور سے پہلے ان کیمروں کے عمل کا کامیاب تجربہ کیا جا چکا ہے - ڈاکٹر موصوف نے ایک رفیع برج پر ایک چبوترے کے اوپر گھومنے والے کیمرے کو رکھا اور اسے ایسے کپڑے سے ڈھک دیا جو بارش سے متاثر نہ ہوتا تھا - تھوڑی دیر کے بعد کیمرے سے اس کپڑے کو اٹھا دیا اور تینوں زیریں کیمروں کا رخ نقطۂ طوفان کی طرف منعطف کردیا اور چابی دے دی تو چابی لگتے ہی کیمرے گھومنے لگے - ایک کیمرہ ایک منٹ میں چار بار گھومتا تھا - عجیب بات یہ تھی کہ گھومتے وقت کیمرے کا منہ خود بہ خود کھل جاتا تھا اور بجلی کی شعاع کے اندر داخل ہوتے ہی بند ہوجاتا تھا اور ساتھ ہی گردش بھی رک جاتی تھی -

گو اس طریقے سے ایک بار صرف ایک ہی عکس لیا جاتا ہے لیکن عکس گیری کا نتیجہ بہت مفید اور معلومات افزا ثابت ہوتا ہے - ڈاکٹر البرٹ کا بیان ہے کہ بجلی ابر سے زمین پر گرنے کے بعد پھر اس کی طرف صعود کرتی ہے - بظاہر بجلی کے لیے ابر مثبت ہے اور زمین منفی - اس وقت تک جو عکس حاصل کیے جا چکے ہیں ان سے فضا کی وہ تمام حالتیں معلوم ہوگئی ہیں جو بجلی کے زمین پر گرنے یا پردۂ ابر سے نکلتے وقت رونما ہوتی ہیں - تحقیقات سے واضح ہوا ہے کہ :-

(۱) ایک شعاع اور موج برق نیچے کی طرف رواں ہوتی ہے -

(۲) ایک شعاع نیچے کی طرف نمودار ہوتی اور پھر فوراً اوپر کی طرف اٹھ جاتی ہے لیکن اس کی قوت اور شدت پہلی شعاع سے زیادہ ہوتی ہے ۔ سمت کی یہ تبدیلی اس وقت واقعہ ہوتی ہے جب دو شعاعیں نیچے آ کر ملتی ہیں ۔

(۳) ایک قوی اور بڑی شعاع اوپر کی طرف اٹھ کر نیچے آتی ہے لیکن نیچے آتے آتے اس کی تیزی اور طاقت کم ہوجاتی ہے ۔

(۴) برق کی آخری شعاع اس قدر روشن ہوتی ہے کہ اس کا نظارہ نہیں کیا جاسکتا ۔ ڈاکٹر البرٹ کے گھومنے والے کیمروں کی مدد سے ایک اور مفید بات بھی معلوم ہوجاتی ہے : وہ یہ کہ " طوفان باد و باران کے ظہور سے پہلے فضا کی جو حالت ہوتی ہے اس کو بہ خوبی دیکھا جاسکتا ہے اور آنے والے طوفان کی شدت وغیرہ کا اندازہ بہ طریق احسن کیا جا سکتا ہے " ۔

## ایک عجیب و غریب رہائشی مکان

جہاں برقی طاقت سے ہر کام انجام پاتا ہے ۔ پیرس میں ایک صاحب فلن ہیسنس کے رہائشی مکان میں برقی طاقت کا استعمال حیرت انگیز طریق پر ہوتا ہے ۔ اس کی تفصیل یوں ہے کہ : اس نادر مکان کے دروازے میں جس سے مہمان اور ملاقاتی مکان میں داخل ہوتے ہیں ایسی ترکیب سے آئینے لگائے گئے ہیں کہ دروازے میں ملاقاتی اور مہمان کے قدم رکھتے ہی صاحب خانہ کو اطلاع دینے کے بغیر مکان کے اندر معلوم ہوجاتا ہے کہ کوئی صاحب ملنے کے لیے تشریف لائے ہیں ۔ مکان کے اندر ایک برقی سگنل بھی لگا ہوا ہے جو خود بہ خود ملاقاتی کی آمد کا پتہ دیتا ہے ۔ دروازے پر ٹیلی فون کے ذریعے ملاقاتی صاحب خانہ کو اپنی آمد کی غرض و غایت بیان کرتا ہے ۔ پھر اس کے لیے ایک بٹن دباکر دروازہ کھول دیا جاتا ہے اور اگر وہ مہمان ہو تو اسے سارا مکان دکھایا جاتا ہے ۔ سونے کی جگہ بالائی منزل میں ہے جس میں بستر کو بجلی سے گرم کیا جاتا ہے ۔ جب مہمان صبح کے وقت بیدار ہوتا ہے تو صرف ایک بٹن دبانے سے اس کے بستر کے قریب ایک میز نمودار ہوتی ہے جس کے اوپر قہوہ کی پیالی اور صبح کا تازہ اخبار رکھا ہوتا ہے ۔ تمام کمروں میں پردوں کے پیچھے

دیواروں کے ساتھ بلو لٹکتے ہوئے ہیں۔ مالک مکان جس وقت چاہے یہ معلوم کر سکتا ہے کہ مکان کے کس کمرے میں کیلکولیٹر موجود ہے۔ لیکن مکان کا جو حصہ مہمان کو سب سے زیادہ حیرت میں ڈالتا ہے وہ کھانے کا کمرہ اور باورچی خانہ ہے۔ ان دونوں کمروں کے درمیان برقی سلسلہ قائم ہے۔ باورچی خانے میں اس قدر چولہے ہیں کہ ان پر ایک اچھی خاصی دعوت کے لیے کھانا تیار کیا جاسکتا ہے۔ باورچی مختلف کھانوں کو تیار کرکے ایک میز پر رکھ دیتا ہے۔ جب مہمان اور میزبان کھانے کی میز پر بیٹھ جاتے ہیں تو میزبان صرف ایک بٹن کو دبا دیتا ہے بٹن کے دبتے ہی فوراً کھانا ایک متحرک کشتی میں ایک خفیہ دروازے سے ہوتا ہوا میز پر پہنچ جاتا ہے۔ میزبان پھر ایک بٹن کو دباتا ہے اور کھانے کی قاب میز کے گرد چکر لگانے لگتی ہے۔ جب قاب مہمان کے سامنے پہنچتی ہے تو میزبان ایک اور بٹن دبا دیتا ہے جس سے قاب وہیں رک جاتی ہے۔ مہمان اس میں سے حسب ضرورت کھانا نکال لیتا ہے۔ جب سب مہمان کھانا نکال چکتے ہیں اور قاب کی ضرورت نہیں رہتی تو پھر ایک اور بٹن دبا دیا جاتا ہے جس سے قاب غائب ہوجاتی ہے۔ پھلوں اور پھولوں کو نہایت نفاست سے میز پر سجایا جاتا ہے اور پھولوں میں چھوٹے چھوٹے برقی چراغ رکھ دیے جاتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ گویا جگنو چمک رہے ہیں۔ باورچی خانے میں برقی گھڑی لگی ہوئی ہے جس سے اس بات کا اندازہ لگایا جاتا ہے کہ مختلف قسم کے کھانوں کے تیار کرنے میں کس قدر حرارت کی ضرورت ہے۔ باورچی اس بات کو اچھی طرح جانتا ہے کہ کس کھانے کو تیار کرنے کے لیے کتنا وقت درکار ہوگا۔ اس حساب سے وہ برقی حرارت کی رو استعمال کرتا ہے۔ وہ برقی گھڑی میں حرارت ایسے درجے پر رکھتا ہے کہ جب کھانا پک کر تیار ہوجاتا ہے تو حرارت کی رو خود بخود بند ہوجاتی ہے۔ اس موقع پر ایک چھوٹی سی گھنٹی بجتی ہے جو حرارت کی رو کے موقوف ہوجانے کا اعلان کرتی ہے۔ باورچی خانے میں ایک گھومنے والی میز ہے جس میں قیمہ کرنے، انڈوں کی زردی اور سفیدی پھینٹنے اور اسی قسم کی دوسری چیزیں تیار کرنے کی مشینیں لگی ہوئی ہیں جو سب کی سب بجلی کی طاقت سے چلتی ہیں۔ برتن دھونے

کی مشین بھی بجلی سے چلتی ہے سوا ورچی خانے کے نزدیک کپڑے دھونے، سکھانے اور استری کرنے کا کام بھی برقی طاقت سے ہوتا ہے۔ الغرض اس مکان کا سارا کام برقی قوت کی بدولت انجام پذیر ہوتا ہے۔

**دورنمائی کا جدید کارنامہ** جنگ یورپ میں جہاں مختلف قسم کے آلات حرب استعمال کیے جارہے ہیں وہاں دورنما (Televisor) بھی استعمال کیا جائے گا۔ عام حالات میں یہ آلہ کسی ہوائی جہاز پر رکھا جائے گا۔ وہاں سے یہ لڑائی کے مناظر کی تصویر لے سکا اور یہ تصاویر بڑے بڑے فاصلے تک پردوں پر منتقل کی جائیں گی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اگر کسی فوجی سپہ سالار نے جو اصل میدان جنگ سے دور ہے گولہ باری کا حکم دیا ہے تو وہ بیس پچیس میل پیچھے رہنے کے باوجود اپنے دفتر میں بیٹھا ہوا ایک پردے پر گولہ باری کے تمام حقیقی مناظر بچشم خود دیکھے گا اور یہ فیصلہ کرسکے گا کہ اس گولہ باری کا نتیجہ خاطر خواہ ہوا یا نہیں۔

ممکن ہے قارئین کرام کو اس بات کا یقین نہ آئے لیکن سائنس کی دنیا میں اب کوئی چیز حیرت انگیز نہیں رہی۔ لندن کے مشہور رسالہ فلائینگ (پرواز) میں دورنمائی کے اس جدید کارنامے پر ایک نہایت دلچسپ اور پر از معلومات مضمون شائع ہوا ہے اس میں ان تجربات کا ذکر ہے جو گزشتہ سال نہایت پوشیدہ طور پر فرانس میں جاری رکھے گئے اور جن کے نتائج سے فرانسیسی حکومت بہت متاثر ہوئی۔ فرانس کے سلطنت نے خود پیرس سے چند میل کے فاصلے پر جہاں ٹیلی ویژن کے اس نئے استعمال کا تجربہ کیا جا رہا تھا اپنی آنکھوں سے اس کارنامے کا مشاہدہ کیا۔ اس کی تفصیل یوں ہے کہ ایک پرواز کرتے ہوئے جہاز سے نیچے کے مناظر کی تصویر لی گئی اور وہ تصویر بیس میل کے فاصلے پر رکھے ہوئے ایک ٹیلی ویژن سٹ پر منتقل کی گئی۔ تصویر لینے کے بعد اسے منتقل کرنے میں فقط سات سیکنڈ کا قلیل وقت صرف ہوا۔ اس پوشیدہ ایجاد کو سائنس دانوں نے ایکس رے کی طرح اہم ایجاد کا علم دے رکھا ہے اور اس کے تمام اندرونی طریق عمل کو قطعاً صیغہ راز میں

رکھا ہوا ہے لیکن حقیقتاً یہ ایک ایسا کام ہے جو جنگ کے قدیم طریقوں میں ایک انقلاب پیدا کردے گا۔ سپہ سالار میدان جنگ سے بہت دور رہ کر اور اپنی فوج کی جنگی سرگرمیوں کی اصلی تصاویر اپنی آنکھوں سے دیکھ کر رہنمائی کا کام سہولت سے انجام دے سکے گا۔

کچھ دنوں سے ایک ایسا ہوائی جہاز استعمال میں ہے جس پر سنیما فوٹوگراف کیمرہ ہوتا ہے اور جو پندرہ بیس ہزار فٹ کی بلندی سے نیچے کی تصاویر کھینچ لیتا ہے۔ یہ ہوائی فوٹوگرافی فوجی اور تجارتی دنیا میں کئی سال سے موجود ہے لیکن متذکرہ ایجاد بالکل نئی چیز ہے۔ دورنمائی والا ہوائی جہاز اس سے قطعاً مختلف ہوتا ہے۔ اس میں ایسا کیمرہ ہوتا ہے جو سرخ شعاعوں سے کام لیتا ہے۔ یہ شعاعیں ابر، کہر، دھند، دھوئیں میں بھی آسانی سے سما جاتی ہیں۔ اگر کوئی دشمن اپنی جنگی کارروائیوں کو دھوئیں کے پردے میں چھپائے گا تو بھی یہ دورنما کیمرہ صحیح تصویر لینے سے باز نہیں رہے گا۔ ہوائی جہاز پر اس کیمرے کا استعمال ایک ماہر کے ہاتھ میں ہوتا ہے۔ وہ اس کے عدسہ (Lens) کو اپنی ضرورت کے مطابق اُدھر اِدھر پھیرتا رہتا ہے اور جوں ہی ہوائی جہاز اس منظر کے اوپر جس کی تصویر لینی مقصود ہوتی ہے، پہنچ جاتا ہے، وہ فلم کو متحرک کردیتا ہے اور یہ فلم خود بہ‌خود کیمرے کے اندر چلتا رہتا ہے، لیکن بجائے اس کے کہ وہ فلم کسی چرخی پر چڑھایا جائے ایک ایسی مشین کے اندر پہنچ جاتا ہے جس میں تصویر کو مکمل کردینے کا تمام سامان موجود ہوتا ہے۔ اس سے نکل کر وہ فلم فوراً ایک دورنمائی فریسندہ (Television Transmitter) کے سامنے آجاتا ہے جو اسے چھوٹی موج کے ذریعے نشر کرتا ہے۔ دوسری طرف فاصلہ بعید پر جو یابندہ آلہ ہوتا ہے اس کے پردے پر یہ تصاویر نمودار ہوجاتی ہیں۔ کسی منظر کا فلم لینے اور اسے منتقل کرنے میں صرف سات سیکنڈ خرچ ہوتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ اس تجربہ میں کامیابی سے پہلے ماہرین کو بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا تھا جن میں سے ایک یہ تھی کہ ہوا کی تپش فلم کی تیاری اور تکمیل پر مخالفانہ اثر کرتی تھی، لیکن رفتہ رفتہ ماہرین

لیے تمام مشکلات پر فتح حاصل کی اور کامیابی سے ہم آغوش ہوگئے۔ اس کی بہ دولت سپہ سالار گولہ باری کے اثرات سے آگاہ ہوکر معلوم کرسکےگا کہ نشانہ درست بیٹھ رہا ہے یا نہیں۔ غلط ہونے کی صورت میں غلطی کی تلافی کردےگا اور صحیح نشانے کے لیے ہدایتیں بھیج دےگا۔ دشمن کے حملوں سے دورنما طیارہ کو بچانے کے لیے اسے مسلح کردیا جائےگا اور دوسرے مسلح جہاز بھی اس کی نگرانی کریں گے۔

**تاریک‌نمائی**

دورنمائی کے نامور موجد مسٹر جے‌ایل بائرڈ نے یہ اور ایجاد کرکے دنیا کو حیران اور مبہوت کردیا ہے۔ ٹیلی‌فون سے ہزاروں میل کی آواز سن سکتے تھے، دورنمائی سے انسان ہزاروں میل کے فاصلے کی چیزوں کی تصاویر دیکھ سکتے تھے۔ اب تاریک‌نمائی (Noctovision) کی بہ دولت انسان کو یہ طاقت اور قدرت حاصل ہوجائےگی کہ رات کی گہری تاریکی کسی چیز کے دیکھنے میں مانع نہ ہوگی۔ مسٹر بائرڈ نے اپنی اس اختراع کا مشاہدہ کالیڈس میں کرادیا ہے۔

ایک اندھیرے کمرے میں یہ آلہ رکھ دیا گیا اور ایک آدمی کو اس کی طرف منہ کرکے بہت دور بٹھا دیا گیا تو باوجود تاریکی کے اس شخص کے خط و خال اس پردے پر صاف صاف نمایاں ہوگئے۔ اس ایجاد کو منظر عام پر دوسری دفعہ لایا گیا ہے۔ موجد کہتا ہے کہ ابھی تک یہ ایجاد بالکل ابتدائی حالت میں ہے قوی امید ہے کہ بہت جلد یہ ایجاد مکمل ہوجائےگی اور انسان تاریکی اور ظلمت پر بھی غالب آجائےگا۔

**ایسپرین کے ضررات**

یہ ایک مشہور انگریزی دوا ہے جو درد سر اور دیگر جسمانی دردوں کی تسکین کے لیے نہ صرف ڈاکٹروں بلکہ دیگر طریق سے علاج کرنے والے معالج اور عوام کے ذریعے بہ‌کثرت استعمال کی جاتی ہے حالانکہ علمی اور عملی ہر قسم کے تجربات سے اس کا استعمال مضر ثابت ہوچکا ہے۔ کارنیل یونیورسٹی کے طبی مدرسے کے ڈاکٹر کاری‌ایگلسٹن نے اپنے ایک مضمون میں رقم فرمایا ہے کہ "ایسپرین انسان کو اس کا درد کھودینے کے ذریعے ہلاک کرتی ہے۔ لوگ درد کے متعلق غلط فہمی میں مبتلا ہیں۔ بے‌شک درد ایک تکلیف‌دہ اور موذی

حالت ہے لیکن درحقیقت بہت فایدہ مند ہے۔ اس کے ذریعے قدرت اعلان کرتی ہے کہ جسمانی کل کا کوئی پرزہ خراب ہوگیا ہے۔ ایسپرین اس درد کو زایل کرکے انسان کو مطمئن کردیتی اور اصل پرزے کی درستی اور حقیقی مرض کی تشخیص سے غافل کردیتی ہے جس سے وہ خرابی بڑھ کر لاعلاج ہوجاتی ہے۔ چنانچہ ہزارہا انسان صرف اسی سبب سے نمونیا، سل اور امراض قلب میں مبتلا ہوکر مرتے رہتے ہیں کہ ایسپرین مرض کی علامات کو پوشیدہ کردیتی ہے اور انسان اپنے تئیں محفوظ تصور کرکے دفعیۂ مرض کی طرف مایل نہیں ہوتا۔

اگر صرف یہی نقص اس دوا میں ہوتا تو چنداں حرج نہ تھا لیکن یہ دوا جسم میں کئی اور خرابیاں پیدا کرتی اور دافع امراض ہونے کی بجائے مولد امراض ہوتی ہے چنانچہ اس کا قلب کو ضعیف کرنے کا خاصہ کسی تشریح کا محتاج نہیں۔ اسے استعمال کرنے والے اس کی اس خاصیت سے بخوبی آگاہ ہیں۔ حال ہی میں اس کے دیگر مضر اثرات بھی واضح ہوئے ہیں۔ ولایت کے ایک مشہور طبی رسالے میں ڈاؤتھ ویٹ اور بن ٹاٹ نامی محققین نے تجربے فرمایا ہے کہ ایسپرین کا غیر محتاط استعمال معدے میں جاکر خراش پیدا کرتا ہے اور یہ معدے کی غشائے مخاطی میں التہابی تغیرات پیدا کرتی اور بہ آسانی بدہضمی اور جریان الدم کی شکایت پیدا کرتی ہے۔ اس کے بار بار کے استعمال سے مزمن ورم معدے کی شکایت رونما ہوتی ہے البتہ غذا کے بعد یا دودھ کے ہمراہ اس کا استعمال نقصان رساں اثرات میں کمی کردیتا ہے۔ چونے کے مرکبات کے ساتھ اس کا استعمال معدے میں اتنی خراش پیدا نہیں کرتا۔ بہر حال اس دوا کا زیادہ استعمال نقصان دہ ہے۔

## کیا نوجوان مجردین کا پاکباز رہنا ان کی صحت کے منافی ہے

عموماً نوجوان مجردوں میں یہ خیال پھیلا ہوا ہے کہ اگرچہ ناجائز طریقوں سے جنسی خواہش کا پورا کرنا اخلاقاً مذموم ہے لیکن صحت کے قیام کے لیے ایسا کرنا ضروری اور ناگزیر ہے۔ اگر وہ بالغ ہوجانے کے بعد تجرد کی حالت میں پاکباز رہیں تو وہ اپنی قوت مردانہ سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے اور ان کی

جسمانی صحت اور دماغی نشوونما میں خلل واقع ہوگا۔ اس قول کی تائید میں کہا جاتا ہے کہ جس طرح کسی بازو کو عرصہ دراز تک کھپچیوں سے باندھ رکھنے سے نہ صرف وہ اپنا فعل چھوڑ دیتا ہے بلکہ زندگی بھر کے لیے ناکارہ اور بالکل خشک ہوجاتا ہے بعینہ کسی نوجوان شخص کے عرصۂ دراز تک باکبار رہنے سے اس کے اعضائے تناسل میں ذبول آجائے گا اور قوت تولید زائل ہوجائے گی۔

یہ خیالات صداقت سے عاری اور بطالات سے پر ہیں۔ ناجائز جنسی تعلقات جس طرح اخلاقاً مذموم ہیں اسی طرح صحت کے لیے بھی مضر ہیں۔ ہندوؤں کی کتابوں میں ضبط نفس اور برہمچریہ قائم رکھنے کی سخت تاکید کی گئی ہے اور اس کے فوائد و عوائد تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں۔ اسی طرح اسلامی مذہبی کتب مقدسہ میں تجرد چھوڑ شادی کے بعد بھی ناجائز جنسی تعلقات قائم کرنے کی سخت مذمت کی گئی ہے۔ اب مغربی حکما نے بھی متفقہ طور مجردین کے مذکورۃ الصدر خیال کی تردید فرمائی ہے۔ چنانچہ برٹش سوشل ہائی جین کونسل نے تجرد کے بارے میں ایک بیان شایع کیا تھا جس پر ایسے محقق ڈاکٹروں اور لیڈی ڈاکٹروں کے دستخط تھے جن کی رائے مسلمہ ہے اور خاص وقعت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے اور جن میں سے معدودے چند کے اسمائے گرامی ذیل میں درج ہیں: (۱) سر ولیم براؤن ایم۔اے، ایم ڈی وائلڈ ریڈر منٹل فلاسفی آکسفورڈ (۲) سرل بٹ ایم۔اے، ڈی۔ایس سی فزیالوجسٹ لندن کاونٹی کونسل و پروفیسر ایجوکیشن لندن یونیورسٹی (۳) ولفرڈ سی کلس او۔بی۔ای، ڈی۔ایس سی پروفیسر فزیالوجی لندن یونیورسٹی (۴) اسرائیل فیلڈمین ایم۔آر، سی۔ایس سینیر لیکچرار فزیالوجی لندن اسپتال وغیرہ وغیرہ۔ اس کونسل نے اپنے بیان میں رقم فرمایا تھا کہ ہماری رائے میں (۱) نسل و فرد دونوں کے مفاد کے لیے اشد ضروری ہے کہ خاندان کی شیرازہ بندی کو شادی کے ذریعے قائم رکھا جائے اور جماعتی عادات و رسوم کو اس مقصد کے مطابق ڈھالا جائے (۲) اس امر کے متعلق بے شمار شواہد بہم پہنچ چکے ہیں کہ ناجائز جنسی تعلقات خواہ شادی شدہ اشخاص رکھیں، خواہ مجرد اصحاب جسمانی، دماغی اور معاشرتی تینوں لحاظ سے مضر اور نقصان رساں ہیں۔

(۳) اس امر کی تائید فعلیات (فزیالوجی) یا کسی اور تجربے سے آج تک نہیں ہوئی کہ بن بیاہوں کا پاکباز رہنا قیام صحت اور دماغی نشو و نما کے لیے ضرر رساں ہے۔

اسی طرح چار اور مشہور عالم محققین اور طبابت پیشہ افراد اور سائنٹفک معلومات رکھنے والی ہستیوں نے جن کے نام نامی ذیل میں درج ہیں، مندرجہ بالا بیان کی تائید فرمائی تھی:—

(۱) سر فرانسس چیمپیر بارٹ ایم۔ اے، ایم۔ ڈی، ایف۔ آر۔ سی۔ پی

(۲) سر ڈائس ڈکورتھ بارٹ ایم۔ ڈی، ایل۔ ایل۔ ڈی، ایف۔ آر۔ سی۔ پی

(۳) لفٹننٹ کرنل سر ایلفرڈ پیرس کولڈ کے۔ سی۔ ڈی، او۔ ایم۔ ایس، ایف۔ آر۔ سی۔ ایس

(۴) سر آرڈگلس پاول بارٹ کے۔ سی۔ ڈی، او۔ ایم۔ ڈی، ایف۔ آر۔ سی۔ پی

ان فضلائے دھر نے فرمایا ہے۔

یہ مقولہ صحت سے بعید ہے کہ مجردین کی صحت کی برقراری کے لیے ناجائز جنسی تعلقات ضروری ہیں۔ یہ رائے بھی صحیح نہیں کہ ہر آدمی کو کبھی نہ کبھی امراض خبیثہ ضرور ہوتے ہیں۔ یہ بھی غلط ہے کہ انسان کو جنسی خواہش اس لیے ودیعت کی گئی ہے کہ جب چاہے اسے پورا کرے۔ یہ بات بھی بطالت سے پر ہے کہ امراض خبیثہ سے انسان کو کوئی بڑا نقصان نہیں پہنچتا۔ یہ کہنا بھی سراسر جھوٹ ہے کہ قحبہ خانوں کے طبی معائنوں اور انضباط نے ناجائز مباشرت کو محفوظ اور بے ضرر بنادیا ہے۔ یہ بھی راستی پر مبنی نہیں کہ جلق سے اور دیگر خلاف فطرت اعمال سے جسمانی صحت میں کوئی مدد مل سکتی ہے بلکہ صحیح یہ ہے کہ عفت و پاکبازی ہر حالت میں ممد صحت و معاون تندرستی ہے نیز ناجائز جنسی تعلقات کبھی بھی ضرر اور خطرے سے خالی نہیں۔ ساتھ ہی امراض خبیثہ کی روک تھام فقط پاکبازی اور ضبط نفس سے ہوسکتی ہے۔ پس مجرد اصحاب پر واضح رہنا چاہیے کہ ناجائز لطف اندوزی جیسے اخلاقی نقطۂ نگاہ سے معیوب ہے ویسے ہی صحت اور توانائی کے لیے بھی ضرر رساں ہے۔ یہ بےشمار خرابیوں کی حامل ہے۔ اس کی بدولت زندگیاں تباہ ہوجاتی ہیں۔

انھیں معلوم ھونا چاھیے کہ مادۂ تولید کوئی نقصان‌رساں رطوبت نہیں جس کا پیشاب کی طرح باقاعدہ اخراج ضروری اور لابدی ھے۔ اگر ورزشی کھیلوں میں حصہ لینے والوں اور کسرت کرنے والے نوجوانوں کو دیکھا جائے جو پاکباز رھنے کے باعث اپنے آپ کو زیادہ چست اور تنومند محسوس کرتے ھیں تو اس بات میں کسی قسم کا شک و شبہ نہ رھے کہ مادۂ تولید دوبارہ جذب ھوکر جسم پر بہت مفید اثر کرتا ھے۔ خدا کرے یہ حقائق مجردوں کے ذھن نشین ھوجائیں اور وہ تباھی کے عمیق گڑھے میں گرنے اور دوسروں کو گرانے سے باز آئیں۔

**آنکھ سے کان کا کام لیا جاسکتا ھے**

یہ حقیقت مدت سے معلوم اور واضح ھے کہ ٹیلی‌فون اور ریڈیو بجلی کے ذریعے آواز کو سننے والے کے کان تک پہنچاتے ھیں۔ نیز قوت برقی ھی ائیر کے ذریعے آوازوں کے منتقل ھونے کا موجب بنتی ھے۔ نیویارک کے ماھرین ٹیلی‌گرافی نے حال ھی میں ایک آلہ ایجاد کیا ھے جو آواز کو صورت میں تبدیل کردیتا ھے اور جس کی بہ‌دولت امواج ھوا کو آنکھوں سے دیکھا جاسکتا ھے۔ پس اس آلے کی بہ دولت آواز کو دیکھ‌کر مطلب سے آگاھی ھوسکتی ھے گویا کانوں کا کام آنکھیں دے جاتی ھیں۔

**حرکات قلب کے معاینہ کے لیے جدید آلہ**

روس میں حرکات قلب کے معاینہ کے لیے ایک آلہ ایجاد کیا گیا ھے جس کا نام برقی قلب‌نما (Electric Cardiascope) ھے۔ انسانی قلب کے ذریعے جو امواج برقی پیدا ھوتی ھیں یہ آلہ ان امواج کو دس ھزار گنا بڑھا کر دکھاتا ھے اور اس کے ذریعے بہت جلد معلوم ھوجاتا ھے کہ قلب کی حرکت جاری ھے یا اس پر موت طاری ھوگئی ھے۔ اس کا وزن دس کیلو گرام کے قریب ھے۔

**حیاتین ای اور بانجھ پن**

وی‌آنا کے ایک مشہور ڈاکٹر اے بادئر نے میڈیکل کلینک کی ایک اشاعت میں تحریر فرمایا ھے کہ اگر بانجھ پن کی کوئی اور وجہ طبیب کے علم اور وقوف میں نہ آئے تو اسے یقین کرلینا چاھیے کہ حیاتین ای کی کمی ھے اور اگر اس حیاتین کی عمدہ مقدار متواتر استعمال کرائی جائے

تو بانجھ پن اور عقم جانا رھتا ھے کیونکہ حیاتین ای تناسل و توالد کی امداد کے لیے ضروری ھے۔ سبزیوں ' غلوں' گوشت اور انڈے کی زردی میں یہ حیاتین کثرت سے پائی جاتی ھے۔ امریکن اطبا نے اس بات کو تسلیم کیا ھے کہ اگر حیاتین ای کی مقدار مسلسل اور لگاتار کھلائی جاتی رھے تو جسم میں فولاد کو جذب کرنے اور ھضم کرنے کی بہت معقول صلاحیت پیدا ھوجاتی ھے۔ فولاد' کیلسیم (چونا) اور اگر ممکن ھو تو آئیوڈین کی مقدار ضرور ساتھ ساتھ دی جائے۔ پالک کا ساگ' گاجر' سویابین' جئی کا پورا دانہ خوب پکاکر دیاجائے۔ دھی' مچھلی' پستہ اور بادام میں بھی یہ اجزا افراط سے پائے جاتے ھیں۔ جن آدمیوں کی خوراک میں یہ چیز کافی مقدار میں پائی جائے ان کے تناسلی فعل میں کمی نہیں ھوتی۔

**حیوانات میں جسمانی وزن سے خون کا تناسب**

ماھرین نے مختلف جانوروں کے مجموعی وزن سے خون کے تناسب کی نسبت تحقیقات کی ھے اور مندرجہ ذیل نتائج نکالے ھیں۔ جوان آدمی میں خون کی مقدار اس کے مجموعی وزن کا $\frac{۱}{۱۲}$ حصہ' گھوڑے میں $\frac{۱}{۱۸}$ حصہ' کتے میں $\frac{۱}{۱۸}$ حصہ' بیل میں $\frac{۱}{۳۰}$ حصہ' بھیڑ اور بکری میں $\frac{۱}{۲۵}$ حصہ' بلی میں $\frac{۱}{۲۰}$ حصہ' خرگوش میں $\frac{۱}{۳۲}$ حصہ اور پرندوں میں $\frac{۱}{۲۹}$ حصہ ھوتی ھے۔

**مختلف غذاؤں کے ھضم ھونے کی مدت**

ڈاکٹر بومون نے کئی تندرست اشخاص کو مختلف چیزیں کھلا کھلا کر ان کے ھضم کی مدت کا تعین کیا ھے جو قارئین کرام کی دلچسپی اور آگاھی کے لیے درج ذیل ھے۔ ھر غذا کے ھضم ھونے کا وقت ساتھ درج کردیا گیا ھے :—

ابالے ھوئے چاول ایک گھنٹے میں' تازہ پھینٹے ھوئے انڈے' مچھلی سامن اور ٹراؤٹ' جو کا شوربہ ھرایک ڈیڑھ گھنٹے میں' ھرن کا کباب کیا ھوا گوشت ایک گھنٹہ ۳۵ منٹ میں' ساگودانہ پونے دو گھنٹے میں' تازہ انڈے کچے' کاڈ مچھلی سکھا کر ابالی ھوئی' ابلے ھوئے جو' میٹھے سیب' ابلا ھوا دودھ ھرایک دو گھنٹے میں' آلو بھلبھلائے ھوئے' کنکچے' بندگوبھی کچی' قاز بریاں خاوان بھیڑ کا کباب

کیا ہوا ہرایک اڑھائی گھنٹے میں' سیب کھٹے سخت پکائے بغیر دو گھنٹے پچاس منٹ میں' مکی کی روٹی' بکری کا شوربا' چوزے کا شوربا' انڈے تازہ نیم برشت ہرایک تین گھنٹے میں' کنکچے تازہ بریاں' بکری کا گوشت بریاں' ابلی ہوئی گاجریں ہرایک سوا تین گھنٹے میں' تلے ہوئے انڈے' سخت ابلے ہوئے انڈے' کنکچوں کا شوربا' پگلا ہوا مکھن' پنیر کہنہ' گندم کی روٹی تازہ' ابلے ہوئے آلو' ابلے ہوئے شلغم' ابلے ہوئے چقندر ساڑھے تین گھنٹے میں' ابلی ہوئی سبز پھلیاں بونے چار گھنٹے میں' سامن مچھلی نمک آمیز ابلی ہوئی' ہرن کا گوشت' پالتو مرغ کباب کیے ہوئے' پالتو مرغ بریاں' بطخ پالتو بریاں ہر ایک چار گھنٹے میں' ھڈیوں کے گودے کا شوربا سوا چار گھنٹے میں' ہرن کا گوشت تلا ہوا' جنگلی بطخ بریاں' بندگوبھی ابلی ہوئی ساڑھے چار گھنٹے میں ھضم ہوتے ہیں۔

**ہیلیم گیس کا طبی استعمال**

ہیلیم گیس جو اپنی سبکساری کی وجہ سے تمام گیسوں سے فائق ہے اور ایک مشہور معروف قیمتی گیس ہے اور بالعموم جنگی جہازوں میں مستعمل ہوتی تھی اب دفعیۂ امراض میں بالخصوص استعمال ہو رہی ہے۔ ڈاکٹروں نے اس کے خواص کا مشاہدہ نہایت وضاحت سے کیا ہے اور یہ کئی بیماریوں کے دفع کرنے میں برتی جا رہی ہے۔ ہیلیم ایک ایسی گیس ہے جو عام ہوا سے بہت ہلکی ہے اور نہایت خفیف ذروں پر مشتمل ہے۔ ڈاکٹر ایلوین ایل بارخ نے سوچا کہ اگر نائٹروجن کی بجائے ہیلیم گیس کو آکسیجن کے ساتھ ملاکر دیا جائے تو ممکن ہے دمے کے مریض تندرست ہوجائیں۔ چنانچہ اس نے ایسے بیماروں کو دو تہائی ہیلیم اور ایک تہائی آکسیجن ملاکر یہ مرکب مصنوعی ہوا سانس لینے کے دی جس سے انھیں حیرت انگیز فائدہ ہوا اور اس طرح سے دمے کے نہایت قریب المرگ مریض بچالیے گئے۔ پھر پھیپھڑے کے اکثر امراض اور سانس کی دیگر بیماریوں میں ہیلیم کے فوائد معلوم کیے گئے۔ گہرے سمندر میں غوطہ لگانے والوں کو سانس کی ایک بیماری ہوجاتی ہے اس کے لیے بھی ہیلیم بالخصوص مفید ثابت ہوئی۔ بہت سی بیہوش کرنے والی ادویات سانس کے ذریعے اندر

پہنچائی گئیں اور اس ضمن میں ہیلیم کے فوائد طبی نقطہ نگاہ سے معلوم کیے گئے اور یہ بہت ہی عمدہ چیز ثابت ہوئی۔ لیکن یہ ایک کمیاب اور قیمتی گیس ہے اور مہنگی پڑتی ہے۔ اسے سستا کرنے کی تجاویز ماہرین کے زیر غور ہیں۔

## کاغذ سے کھیت کی پیداوار بڑھانا

اس عجیب و غریب زمانے میں سائنس‌داں انوکھی انوکھی دریافتیں کررہے ہیں اور ایسی ایسی چیزوں کو نہایت ہی غیر متعلق کار و بار میں استعمال کرکے فائدہ اٹھا رہے ہیں کہ آدمی مبہوت ہوجاتا ہے۔ بظاہر کاغذ اور زراعت میں کوئی تعلق نہیں لیکن سائنس‌دانوں نے کاغذ کی مدد سے کھیت کی پیداوار بڑھانے کا طریقہ سوچ لیا ہے۔ چنانچہ تین فٹ چوڑے اور ایک انچ کے بتیسویں حصے سے بھی کم موٹے کاغذ کے تختوں کے استعمال سے جزائر ہوائی میں اناس کی پیداوار چالیس فی‌صدی زیادہ ہوگئی۔ فلوریڈا میں سماٹرا کے تمباکو کی کاشت کرکے اسے ایسے کاغذ سے ڈھک دینے سے تمباکو کی پیداوار ڈیوڑھی ہوئی۔ کیلیفورنیا میں بھی ٹماٹر کے کھیت کو کاغذ سے ڈھانپ دینے پر اس کی پیداوار میں ساٹھ فی صدی کا اضافہ ہوگیا۔ پاس پاس کے دو کھیتوں میں اسٹرابیری بوئی گئی۔ ایک کھیت کو کاغذ سے ڈھانک دیا گیا اور دوسرے کو یونہی کھلا چھوڑ دیا گیا تو کاغذ سے ڈھکے ہوئے کھیت کی پیداوار دوسرے کی نسبت چالیس فی‌صدی زاید ہوئی۔ اس عجیب و غریب طریقہ کی ایجاد کا سہرا سی۔ایف ایکارٹ کے سر ہے۔ کاغذ ایک خاص طریقے سے بنایا اور کھیتوں میں قطار در قطار بچھایا جاتا ہے۔ کاغذوں کے کنارے سے چھے چھے انچ کے فاصلے پر سوراخ بنا دیے جاتے ہیں جو ایک دوسرے سے دو دو فٹ کے فاصلے پر رہتے ہیں۔ ان سوراخوں میں سے اناس کی قلمیں زمین میں گاڑی جاتی ہیں۔ کاغذ کو بچھا کر ان کے کنارے کسی نہ کسی چیز سے دبادیے جاتے ہیں تا کہ کاغذ اڑنے سے بچا رہے۔ پودے اس طرح لگائے جاتے ہیں کہ وہ اپنی ہی قطار میں ایک سیدھ میں رہیں۔ انگوروں' پھول‌دار پودوں اور دیگر آمدنی بڑھانے والے پودوں پر بھی کاغذ کے یہ تجربات کیے گئے ہیں جس سے ہر پودے کی پیداوار ہی نہیں بڑھی بلکہ پھلوں اور پتیوں کی جسامت' ان کی تعداد

اور تازگی میں بھی معتدبہ اضافہ ہوگیا ہے۔

اس طریق کار میں جو حقیقت کارفرما ہے وہ یہ ہے کہ پودوں کے کاغذ سے ڈھک جانے کے باعث ان کی جڑوں کی تپش یکساں رہتی ہے نیز جڑوں پر سایہ رہتا ہے۔اس طرح گرمی اور نمی جو پودوں کی نشو و نما کے لیے ضروری ہے ضائع نہیں ہونے پاتی۔ دوسرا فائدہ یہ رہتا ہے کہ پودنے تو کاغذ کے سوراخوں سے نکل کر ہوا اور روشنی سے مستفید ہوسکتے ہیں لیکن ان کو نقصان پہنچانے والی گھاسیں دب کر مرجاتی ہیں اور کھیت میں نلائی کرنے کی حاجت نہیں رہتی۔ جزایر ہوائی میں انناس کی کھیتی وہیں ہوسکتی تھی جہاں گرمی بہت پڑتی تھی لیکن اس طریق کو استعمال کرنے سے سرد پہاڑوں پر بھی انناس نشو و نما پاسکتا ہے۔ کاغذ حرارت کے لحاظ سے غیرموصل ہے۔ اس لیے کاغذ کے سبب سردی جڑوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ جڑوں کی گرمی اور نمی بالعموم یکساں قائم رہتی ہے۔ اس طریق کی بہ‌دولت فلاریڈا میں تمباکو کی پیداوار کسی کسی کھیت میں ۷۱ فی‌صدی زیادہ ہوگئی ہے۔ اور ٹماٹر کی پیداوار حالات کے مطابق ۲۱ فی‌صدی سے ۱۶۸ فی‌صدی تک بڑھ گئی ہے۔

چونکہ زمین کاغذ سے ڈھکی رہتی ہے اس لیے اس کی نمی خارج نہیں ہونے پاتی اور کھیت کو بار بار سینچنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ نلائی اور گوڈائی کا کام بھی گھٹ جاتا ہے۔ مٹی پر پپڑی نہیں جمتی۔ کھیت کی نمی کے قائم رہنے سے وہ حرارت بھی ضائع ہونے سے بچ‌جاتی ہے تو نمی کے اخراج کے وقت اس کو بخارات بنانے میں صرف ہوتی تھی۔ یہ نمی اور حرارت پودے کی نشو و نما کے لیے بہت ضروری ہے۔ اس لیے پودا خوب پنپتا ہے۔ بارش' شبنم وغیرہ کی بوندیں کاغذ پر پڑتی ہیں۔ اس لیے مٹی سکڑنے اور اکٹھی ہونے سے بچی رہتی ہے۔بعض دفعہ کاغذ میں ننھے ننھے سوراخ کردیے جاتے ہیں جس سے اوس' کہر اور بارش کا پانی آہستہ آہستہ زمین میں جذب ہوتا رہتا ہے اور پودوں کو فائدہ پہنچاتا رہتا ہے۔ الغرض کاغذ کا استعمال بہت مفید نتائج پیدا کرتا ہے۔ دیکھو غور و فکر بھی کیا عمدہ صفت ہے۔ اس کی بہ‌دولت ایک معمولی سی چیز سے کس قدر فوائد حاصل کیے گئے ہیں۔

کاغذ بچھانے کی کئی ترکیبیں ھیں۔ لوھے کی چھڑوں میں کاغذ لپیٹ کر ایک آدمی بچھاتا جاتا ھے اور دوسرے آدمی اس کے سروں کو مٹی سے دباتے جاتے ھیں۔ مشین سے بھی کاغذ بچھایا جاتا ھے جس کو گھوڑے کھینچتے ھیں۔ اس طرح کاغذ خود بہ خود بچھتا جاتا ھے اور آپ ھی آپ اس کے سرے مٹی کے نیچے دبتے جاتے ھیں۔ اگر کھیت بہت چوڑا ھو تو کئی مشینیں کاغذ بچھانے کا کام انجام دیتی ھیں۔

---

# تبصرے

(۱) آسان اردو۔ مرتبہ انجمن ترقی اردو، حیدرآباد دکن، ناشر معتمد انجمن ترقی اردو، جوبلی هل، بنجارا روڈ، حیدرآباد دکن۔ قیمت ۸ آنے

یہ کتاب جیسا کہ نام سے ظاهر هے، ابتدائی اردو کی ایک کتاب هے جس کی حیثیت بہت کچھ درسی کتاب کی سی هے، لیکن یہ کتاب کم سن بچوں کے لیے نہیں لکھی گئی هے۔ اس کے اصلی مخاطب بالغ عمر کے نو آموز هیں۔ اس میں "حالات زندگی"، "سماجی کہانیاں"، "علمی تحریریں" اور "نظمیں" کے چار عنوانات قائم کیے هیں۔ هر ایک عنوان کے تحت متعدد سبق هیں۔ کتابت جلی اور طباعت دیدہ زیب هے۔ مختلف اسباق مختلف اصحاب نے تحریر فرمائے هیں۔ حصہ نظم میں انیس، امجد، حالی، اکبر، اقبال وغیرہ کے کلام سے اقتباس کیا گیا هے۔

چونکہ کتاب انجمن کی طرف سے شائع هوئی هے اس لیے هر لحاظ سے اس کو معیاری هونا چاهیے۔ کتابت اور املا کی غلطیاں اس میں نہ هونا چاهیے۔ اس لیے یہ دیکھ کر افسوس هوا کہ ان غلطیوں نے اس میں راہ پائی۔ چنانچہ املا کے سلسلے میں "جوشیلا" کو 'جوشیلہ'۔ "ملتے جلتے" کو 'ملتے جھلتے'۔ "جمگھٹا" کو 'جم گھٹا'۔ "لا ابالی" کو 'لاؤبالی'۔ "رنگ رلیوں" کو 'رنگ ریلیوں'۔ "تعویذ" کو 'تعویز' لکھا گیا هے جو صریحاً کتابت کی غلطی هے۔

بعض جگہ انشاء بھی قابل گرفت هے؛ مثلاً "غلیظ مقاموں کی پانی میں بساند ہو هوجاتی" هے۔ اس کو یوں هونا چاهیے تھا۔ "غلیظ مقاموں کے پانی میں بساند آجاتی هے۔" اصطلاحیں زیادہ نہیں هیں پھر بھی چند اصطلاحیں آ گئی هیں؛ مثلاً "ڈکٹیٹر

یعنی سردار مطلق» لکھا ہے۔ اس کی بجائے «آمر» یقیناً مختصر اور آسان ہے۔ اسی طرح «رِبا خواروں» سے «سود خواروں» زیادہ مشہور اور آسان ہے۔ بہرحال غنیمت ہے کہ ایسی لغزشیں زیادہ نہیں ہیں۔ دوسری اشاعت میں ان کو درست کردینا لازم ہے۔

کتاب بہ‌حیثیت مجموعی اپنے مقصد کو پورا کرتی ہے۔

(۲) ایثار۔ از نورالحسن صاحب، ناشر معتمد انجمن ترقیٔ اردو، حیدرآباد دکن۔ قیمت ۸ آنے۔

یہ ایک افسانہ ہے جو معلوم ہوتا ہے کہ عورتوں کے حقوق کی حمایت اور تعدد ازدواج کے خلاف لکھا گیا ہے۔ لیکن پلاٹ میں کوئی خوبی نہیں پائی جاتی۔ مکالمے بےجان نظر آتے ہیں۔ ایثار محض تصوری اور خیالی معلوم ہوتا ہے۔ یہ محسوس ہوتا ہے کہ ہم کو زندگی میں ایسے واقعات سے دوچار ہونا نہیں پڑتا۔ خیالات جو پیش کیے گئے ہیں وہ زیادہ کھرے نہیں ہیں۔ زبان بھی قابل اصلاح ہے۔ املا اور انشا کی غلطیاں متعدد موجود ہیں۔

(۳) لاسلکی دنیا۔ از میر حبیب‌اللہ صاحب اے۔ایم، آئی۔ای، (ریڈیو انجنیر) مصنف سے وائرلس رسیور ہاؤس، چادرگھاٹ، قریب اعظم پورہ مارکٹ، حیدرآباد دکن سے ۱؍۱۲ آنے میں کتاب مل سکتی ہے۔

یہ کتاب جیسا کہ نام سے ظاہر ہے، لاسلکی دنیا کی گویا ابجد ہے۔ پیش لفظ نصیر احمد صاحب عثمانی، ریڈر طبیعیات جامعہ عثمانیہ نے لکھا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ لاسلکی یا ریڈیو کا چرچا جتنا زیادہ ہوتا جاتا ہے اتنا ہی لوگوں کو اس سے واقفیت حاصل کرنے کی خواہش بڑھتی جاتی ہے۔ اردو میں چونکہ ایسی کتابوں کی ابتدا ہے اس لیے امید ہے کہ یہ کتاب ایک کمی کو پورا کرے گی۔

شروع میں عنصر، سالمہ، جوہر وغیرہ سے بحث کی ہے۔ برق کے ابتدائی اصول بھی بیان کیے ہیں۔ جا بجا شکلیں دے کر مضمون کو واضح کیا ہے۔ اصطلاحات بھی اسی حد تک استعمال کی گئی ہیں جس حد تک ضروری تھیں اور آخر میں فرہنگ اصطلاحات بھی دے دی ہے۔

زبان صاف ہے - پیرایہ بیان بھی سہل ہے۔ کتاب کی لکھائی چھپائی بھی اچھی ہے - امید ہے کہ کتاب مقبول ہوگی -

(۴) ریڈیو ریسیور۔ از آغا بشیر احمد صاحب، آل انڈیا ریڈیو دہلی۔ ملنے کا پتہ اور قیمت درج نہیں -

یہ تقریباً تین سو صفحہ کی چھوٹی تقطیع کی کتاب ہے جس میں ریڈیو ریسیور کے متعلق جملہ امور درج کیے گئے ہیں - کتاب کو تین حصوں پر تقسیم کیا گیا ہے: پہلے حصہ میں برق اور مقناطیسی کے متعلق ضروری امور بیان کیے گئے ہیں۔ دوسرے حصے میں ریڈیو رسیور بیان کیا گیا ہے۔ تیسرے حصے میں اس کی بیماریاں اور علاج بیان کیے ہیں -

کتاب قابلیت سے مرتب کی گئی ہے۔ معلومات کافی بہم پہنچائی ہیں، جابجا مضمون کو واضح کرنے کے لیے صاف شکلیں بھی دی ہیں -

اس کتاب میں جو چیز سب سے زیادہ تکلیف دہ ہے وہ یہی ہے کہ اصطلاحات کل کی کل انگریزی کی استعمال کی ہیں۔ حتیٰ کہ "موجوں" یا "لہروں" کی بجائے "ویوز" استعمال کیا ہے - "تار" کے لیے بھی "وائر" استعمال کیا ہے - یہ کوئی اردو زبان کی خدمت نہ ہوئی۔ اردو اب ایسی تہی مایہ نہیں ہے کہ اس کو یوں خراب کیا جائے - یہ کتاب ایسے لوگوں کے لیے نہیں ہے جو صرف حرف شناس ہوں بلکہ کتاب کا معیار ایسا ہے کہ صرف وہی لوگ فائدہ اٹھاسکتے ہیں جو تھوڑی بہت تعلیم حاصل کرچکے ہیں۔ ایسی صورت میں اس کا اہتمام کرنا کہ اردو کی کوئی اصطلاح نہ آنے پائے اردو کے ساتھ یقیناً ظلم کرنا ہے - اردوخوانوں کے لیے "فریکوینسی" (frequency) ویسا ہی مشکل لفظ ہے جیسا کہ "تعدد"۔ لیکن اگر اردو اصطلاحوں سے ایسے ہی بچا جائےگا تو کبھی کوئی اصطلاح مروج نہیں ہوسکتی۔ انگریزی اصطلاحات خود اتنی بوجھل ہیں کہ زبان ادق ہوگئی ہے اور کیا سے کیا بن گئی ہے۔ ایسی صورت میں بہتر تھا کہ کتاب شائع ہی نہ کی جاتی۔

(۵) ڈائینمو، آرمیچر، وائنڈنگ۔ از سمیع اللہ و شجیع اللہ صاحبان، ناشر محمد اسداللہ

اینڈ سنز، بازار شربانوالہ، لاھور۔ قیمت مجلد تین روپے۔

اس کتاب میں اے سی (متبادل رو) اور ڈی سی (مستقیم رو) دونوں کے لیے آرمیچر وائنڈنگ کا حال مفصل طور پر بیان کیا گیا ھے۔ جابجا تصویریں، شکلیں اور نقشے دیے ھیں جن سے کتاب کی قدر بڑھ جاتی ھے۔ مصنفین نے دیباچہ میں لکھا ھے کہ:

"جب اردو زبان میں سائنس کی کتابوں کو منتقل کرنا پڑے تو سب سے بڑی دقت کا سامنا کرنا پڑتا ھے۔ اردو کا دامن مصطلحات علمیہ سے بالکل خالی ھے۔ اس لیے سوائے اس کے چارہ نہیں کہ انگریزی مصطلحات ھی بعینہ استعمال کرلی جائیں۔۔۔۔"

مصنفین نے متن میں خود ھی اپنے قول کی تردید کردی ھے۔ یعنی امالہ، مقناؤ، نفوذ وغیرہ کی اصطلاحیں استعمال کی ھیں لہذا یہ دعوی "کہ اردو کا دامن مصطلحات علمیہ سے بالکل خالی ھے" باطل ھوجاتا ھے۔ بلکہ ان کو معلوم ھونا چاھیے کہ ھندستان کی زبانوں میں صرف اردو ھی ایک ایسی زبان ھے جس کا دامن جامعۂ عثمانیہ کی بہ‌دولت اصطلاحات سے پر ھے۔ کوئی فن اور کوئی علم ایسا نہیں ھے جس کی اصطلاحیں اردو میں موجود نہ ھوں اور یہ صرف اردو اور صرف اردو ھی کو حاصل ھے۔ ایسی صورت میں انگریزی اصطلاحوں حتی کہ انگریزی ھندسوں کا استعمال ھرگز درست نہیں قرار دیا جاسکتا۔ اگر یہ دعوی کیا جائے کہ اردو میں اصطلاح سازی ایک فن بن گئی ھے تو بے‌جا نہ ھوگا۔ اس کے اصول مرتب ھوچکے ھیں اور وھی اصطلاح‌سازی میں برتے جاتے ھیں۔ مثال کے طور پر ھم (Permeability) کو پیش کرتے ھیں۔ جہاں (-able) کا لاحقہ آئےگا وھاں ھم "پذیر" کا لاحقہ لگائیں۔ اس لیے اس کا ترجمہ ھوگا "نفوذ پذیری"۔ 'Permeable' "نفوذ پذیر" ھوگا۔ کتاب میں جابجا اصطلاحوں کے ترجمے بھی دیے گئے ھیں۔ یکسانیت کے لحاظ سے یہی بہتر ھوتا کہ ھر اصطلاح کے ساتھ یہی عمل کیا جاتا۔ البتہ چونکہ اردو میں ابھی ابتدا ھے ساتھ ساتھ حاشیہ پر یا اخیر میں انگریزی اصطلاحات بھی درج کردی جاتیں تاکہ لوگ اردو اصطلاحات سے واقف ھوجاتے اور ان کی نامانوسیت دور ھوجاتی۔

اصطلاحوں کے بنانے یا حاصل کرنے میں دشواری پیش آئے تو جیسا کہ پیشتر بھی

اعلان کیا جاچکا ہے ادارہ سائنس اس خدمت کے لیے ہر وقت تیار ہے۔

(۶) عصابیات ۔ از ڈاکٹر خورشید حسن صاحب ایم بی ' سی ایچ بی ' فرسٹ سرجن دواخانہ عثمانیہ افضل گنج' و پروفیسر جراحی عثمانیہ میڈیکل کالج ' حیدرآباد دکن۔ مطبوعہ اعظم اسٹیم پریس ' حیدرآباد دکن ۔ قیمت ۱ روپیہ ۸ آنہ ۔

یہ کتاب 'عصابیات' یا پٹی باندھنے کے فن پر ابتدائی رسالہ کی حیثیت رکھتی ہے۔ کتاب دو بابوں پر مشتمل ہے : پہلے باب میں عصابہ یعنی پٹی کی تعریف' تاریخ ' استعمال ' اقسام اور قواعد وغیرہ بیان کیے ہیں۔ دوسرے باب میں جسم کے مختلف حصوں پر پٹیاں باندھنے کے طریقے بیان کیے ہیں۔ جابجا شکلیں دے کر بیان کو واضح کیا گیا ہے۔ امید ہے کہ معلم اور متعلم دونوں کے لیے یہ رسالہ مفید ہوگا۔

اصطلاحات زیادہ تر جامعہ عثمانیہ کی استعمال کی گئی ہیں۔ آخر میں فہرست اصطلاحات بھی درج کی گئی ہے۔ لیکن اس میں ترتیب انگریزی حروف تہجی کی رکھی ہیں۔ اگر اردو کے حروف تہجی کی ترتیب سے فہرست دی جاتی تو ہماری رائے میں زیادہ مفید ہوتا۔ اسی طرح کتاب کے متن میں اردو اصطلاح کے ساتھ ہی انگریزی اصطلاح کا درج کردینا کوئی اچھا طریقہ نہیں۔ پھر جہاں جہاں وہ لفظ آئے وہاں انگریزی بھی درج کرنا خواہ مخواہ کی طوالت ہے۔ اگر متن میں انگریزی درج کرنا ہی ہو تو ہر لفظ کے صرف ایک ہی جگہ انگریزی مترادف لکھ دینا کافی ہوگا۔ اس کو بار بار لکھنا بےکار سی بات ہے اور کتاب چونکہ طالبان فن کے لیے ہے اس لیے ہم تو اسی کو ترجیح دیں گے کہ متن میں کہیں بھی انگریزی الفاظ نہ درج کیے جائیں۔

کتاب کی لکھائی چھپائی قابل تعریف ہے۔

اوپر کہا جاچکا ہے اس فرد کی بالغ اور اخلاقی ذات سے مطابقت نہیں رکھتیں۔ اب جس چیز کو ہم خواہشی اظہار[1] کہہ سکتے ہیں اس کے دو حصے ہوتے ہیں: ایک تو خالصۃً توانائی کا عنصر ہوتا ہے جس کو فرائڈ "تاثری مجموعہ[2]" کہتا ہے۔ اس کو میں اس سے قبل تحریکی توانائی[3] کہہ آیا ہوں۔ دوسرا خیالی حصہ ہوتا ہے مثلاً دوپہر کے وقت اگر مجھ میں کھانا کھانے کی خواہش پیدا ہوتی ہے تو میں اس اظہار کو توانائی (کم و بیش غیر مفترق ترغیب) اور خیال (رات کے کھانے کی بجائے دوپہر کے کھانے کا خیال، مخصوص کھانوں کا خیال، کھانے کی حرکات کی تمثالات جہاں سے کھانا دستیاب ہوتا ہے اس کا خیال وغیرہ)۔

تحویلی ہسٹیریا میں خیالی عناصر دبے ہوئے (لاشعوری) رہتے ہیں اور توانائی کا عنصر (لبڈو[4]) جسم کو عصبی توانائی مہیا کرتا ہے۔ اس سے احساسات پیدا ہوتے ہیں یا حرکات۔ یہ فعلیت کی تحریک کرتا ہے یا اس کو روکتا ہے۔ اس طرح اس سے ایک خالصۃً جسمانی علامت مثلاً درد، بےحسی، تشنج، فالج وغیرہ پیدا ہوتی ہے۔ مریض کی تحلیل سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاص مقام ضرورت سے زیادہ عصبی توانائی حاصل کرلینے کے بعد ان خواہشات کی ماہیت اور ان کے مشمول سے مخصوص تعلقات پیدا کرلیتا ہے جن کا رخ اس طرح بدل چکا ہے اور یہی ان خواہشات کو پورا کرنے کی کوشش کو ظاہر کرتا ہے۔ جن مثالوں میں یہ تحویل مکمل ہوتی ہے ان میں مریض ان علامات کی طرف سے اسی طرح بےپروا ہوتا ہے جیسا کہ وہ ہسٹیریا میں ہوا کرتا ہے۔ لیکن ہو سکتا ہے کہ تحریکی توانائی کا کوئی حصہ جسم میں تحویل نہ ہو اور مختلف درجوں کے تاثرات (تشویش، پستی وغیرہ) کو پیدا کرے۔ مثلاً ایک مریضہ نے بیان کیا کہ اس کے پیٹ میں سخت درد ہوتا تھا، لیکن اس کے ساتھ ہی وہ ہنستی بولتی رہتی تھی اور اپنی تکلیف کی پروا نہ کرتی تھی۔ لیکن ایسی ہی ایک اور مریضہ اس تکلیف سے

---

۱ Wish-presentation ۲ Affectsum

۳ Activation Energy ۴ Libido - شہوانی بھوک جنسی جبلت کا ذہنی پہلو۔ فرائڈ اس کو نفسی جنسی توانائی کے لیے مخصوص سمجھتا ہے۔ لیکن اور مصنفین اس کو نفسی توانائی کے ہم معنی قرار دیتے ہیں۔

پریشان ہوجاتی تھی ' یہ پوچھتی تھی کہ یہ درد سرطان کا تو نہیں ۔ اس کو اندیشہ تھا کہ اس کا مرض لا علاج ہے ۔ وہ ایسی دوا کی خواہش‌مند تھی جس سے اس کی تکلیف رفع ہوجائے ۔ چوں کہ مکمل تحویل کی صورت میں کوئی تاثرات پیدا نہیں ہوتے لہذا کہا جاسکتا ہے کہ ضبط کامیاب تھا ۔ کیوں کہ ضبط کا کام ہی یہ ہے کہ وہ مریض کو دردناک تاثرات سے بچاتا ہے ۔

تشویشی ہسٹیریا اور جبری عصبی مرض میں ضبط لازماً ناکام رہتا ہے ۔ دبے ہوئے اظہار کا خیالی مشمول شعور میں داخل نہیں ہونے پاتا ۔ یہ دبا رہتا ہے - لیکن تحریکی توانائی (لبڈو) تاثر کی پیدائش میں مدد دیتی ہے ۔ مقدم الذکر عصبی مرض میں یہ پوری کی پوری خوف کی اتنی ہی مقدار میں بدل جاتی ہے ۔ موخرالذکر میں بھی کمی کچھ واقع نہیں ہوتی ۔ اس سے جو تاثرات پیدا ہوتے ہیں وہ لبڈو کے تناسب سے ہوتے ہیں ۔ یہ تاثرات خوف یا کسی اور ' بالعموم ناخوشگوار ' حسیت یا ہیجان کی صورت اختیار کرتے ہیں ۔ دونوں حالتوں میں دبے ہوئے خیال کی جگہ کوئی اور خیال فرد کے شعور میں پیدا ہوتا ہے ۔ دوسرے لفظوں میں ضبط صرف یہ کرتا ہے کہ مخصوص خیالات کو رفع دفع کردیتا ہے ۔ اخراج ۱ کے آلے کے ذریعے سے یہ توانائیاں بہ‌ذات خود ضبط کو توڑکر شعور میں اپنا پورا اظہار کرتی ہیں ۔

جبری علامت میں (خواہش ' خوف ' حکمی ہیجان ' امتناع ' رکاوٹ وغیرہ) میں خارج شدہ توانائی دراصل ایسی توانائی ہوتی ہے جو غلط مقام منتخب کرتی ہے ۔ یعنی یہ کہ اس کا اظہار اس فعلیت میں نہیں ہونا چاہیے تھا جس میں کہ فی‌الواقع ہورہا ہے ۔ اس طرح یہ علامات عوضی فعلیتیں ہوتی ہیں جو اس فعلیت کی جگہ لیتی ہیں جو روک لی گئی ہے ۔ مندرجہ ذیل مثالوں پر غور کرنے سے ہمارا مطلب واضح ہوگا :

پہلے میں بعض ایسی مثالیں بیان کروں گا جن میں خواہشی اظہار کا ضبط سے واپس آنے والا توانائی کا حصہ جوں کا توں یعنی خواہش ہی کی صورت میں داخل ہوا - ان مثالوں میں «جبر» کا انحصار اس واقعہ پر تھا کہ یہ خواہشی توانائی شعور

---

۱ Displacement

میں کسی نئے خیالی مشمول کے ساتھ متعلق ہوجاتی ہے۔ یعنی یہ کہ اس کا رخ اس چیز کی بجائے جس کی دراصل خواہش ہے، کسی اور چیز کی طرف ہوجاتا ہے۔ اس طرح کے جبر سے ہم اس سے قبل اس عورت کی مثال میں واقف ہوچکے ہیں جس میں نشے والی چیزیں کھانے کی نیم خواہش تھی۔ ایسی ہی مثال اس عورت کی ہے جس کو روٹی کھانے کی «طلب» ہوتی ہے اور بچوں کی طرح بچپن میں اس عورت کے دل میں بھی خیال پیدا ہوا تھا کہ عورت کو حاملہ بنانے والا مادہ منہ کے راستے سے عورت میں داخل ہوتا ہے۔ یعنی یہ کہ عورت کا حمل اس طرح قرار پاتا ہے کہ وہ کوئی بیج یا دوا نگل لیتی ہے۔ اس خیال کے مطابق آسانی کے ساتھ مردانہ آلۂ تناسل کی علامت بن سکتی تھی۔ اس میں یہ جبر اس وقت پیدا ہوا جب اس کے خاوند کا انتقال ہوا اور وہ بے اولاد رہ گئی - پہلی شادی کے بعد چوں کہ وہ خوش نہ رہی تھی لہذا دوسری شادی کرنے کی اس کو ہمت نہ ہوئی۔ لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جنسی تشفی اور ماں بننے کی خواہش طبعی طریقے سے اپنا اظہار نہ کرسکی۔ اس طرح اس نے ایک عوضی فعلیت کی صورت اختیار کی۔ یہ تو بالکل ظاہر ہے کہ اس عوضی فعل کی علامت میں توالد و تناسل کے ابتدائی فعل کے متعلق کچھ خیالات تو بچوں کے تھے اور کچھ جوانوں کے۔

صاف ظاہر ہے کہ ان مثالوں میں ضبط نے صرف یہ کیا کہ خواہشی توانائی یا لبڈو کو طبعی خیالی لوازم سے ہٹاکر ایک نئے خیال کے ساتھ متلازم کردیا اور اس طرح ایک جبری خواہش اور جبری فعل پیدا ہوئے۔ جبر کی ایک اور قسم ہے جس میں ضبط خواہش کو اس کے طبعی خیالی لوازم سے الگ ہی نہیں کرتا بلکہ خواہشی توانائی کو تشویش کی صورت میں تبدیل کردیتا ہے۔ اس طرح ایک جبری خوف پیدا ہوتا ہے۔ مذکورہ بالا مثالوں میں سے پہلی مثال میں اس طرح کے خوف کا پیدا ہونا کچھ مشکل نہ تھا۔ یعنی یہ کہ وہ عورت نشے والی چیزوں کی خواہش کرنے کی بجائے ان سے خوف کھانے لگتی یا یہ کہ اس کو اندیشہ ہوتا کہ کوئی شخص اس کو زہر دے گا۔ اس طرح کے خوف اور اندیشے کم یاب نہیں اور بالعموم ان کا بھی بعینہ وہی جنسی مفہوم ہوتا

ہے جس کو ہم نے اوپر بیان کیا ہے ۔ اس وقت مجھے ایک بن بیاہی جوان عورت کی مثال یاد آرہی ہے جس کو خاک کے خوف کا مرض تھا ۔ اس کو یہ اندیشہ خصوصیت کے ساتھ تھا کہ کہیں وہ خاک کھا نہ جائے ۔ اپنا کھانا پکالینے کے بعد وہ اس کو ایک رومال سے اچھی طرح ڈھک دیتی تھی اور کھانا کھانے کے وقت تک وہ اس کو اسی طرح ڈھکا رہنے دیتی ۔ کھانا کھانے سے پہلے وہ اپنے کپڑے اچھی طرح جھاڑ لیتی ' میز کی چادر صاف کرلیتی اور رکابیوں کو خوب دھو کر پوچھ لیتی ۔ یہ سب کچھ وہ خاک پھانکنے سے بچنے کی خاطر کرتی تھی ۔ اس کو اپنے اس خوف کی لغویت کا پورا علم تھا ' چناں چہ وہ اکثر اپنے آپ کہتی : " میں خاک سے کیوں ڈروں ؟ اس سے مجھے کیا نقصان پہنچ سکتا ہے ۔ یہ تو بالکل بے ضرر چیز ہے بلکہ انجیل مقدس کی رو سے تو ہم سب خاک ہی سے تو بنے ہیں ۔ اگر یہ صحیح ہے تو یہ کیوں کر مضر ہوسکتی ہے ؟" ۔

خود مریضہ اپنے ان خیالات کی تعبیر و تاویل نہ کرتی تھی ۔ لیکن انہیں خیالات میں اس کے جبر کے معنی نہاں ہیں ۔ خاک وہ چیز ہے "جس سے ہم سب بنے ہیں" ۔ لہذا یہ اس چیز کی علامت ہے جس سے عورت حاملہ ہوتی ہے ' یعنی مرد کی منی ۔ ظاہر ہے کہ ایک بن بیاہی عورت کے لیے یہ کسی طرح مضر نہیں ہوسکتی ۔ علامت کے لحاظ سے اس عورت کا خاک پھانکنے کا خوف مذکورہ بالا مثالوں کے خوف کے مشابہ ہے ۔ یہ بھی بچوں کے اس نظریے پر مبنی ہے کہ عورت کا حمل منہ کے ذریعے سے قرار پاتا ہے ۔

یہ خیال رکھنا چاہیے کہ قبل شعور[1] بالکل بےکار نہیں رہتا ۔ یہ صرف یہی نہیں کرتا کہ ان خیالات کو چھپالے جو شعور کے نزدیک قابل اعتراض ہیں ' برخلاف اس کے یہ ایک کارکن اور ایجابی قوت ہے ۔ ایک خواہش کسی مخالف خواہش کی مسلسل فعلیت کی وجہ سے دبی رہ سکتی ہے ۔ جتنی مثالیں ہم نے اب تک بیان کی ہیں ' ان سے یہ بات اجاگر نہیں ہوتی ۔

---

1 Pre-Conscious ذہن کا وہ حصہ جس میں ایسی یادداشتیں ہیں جو آسانی کے ساتھ شعور میں لائی جاسکیں ۔

اس واقعہ کی بدولت کہ ضبط کارکن اور ایجابی قوت ہے' ہم اکثر بلکہ کہنا چاہیے کہ ہمیشہ دیکھتے ہیں کہ جبر میں جس توانائی یا ترغیبی قوت کا اظہار ہوتا ہے اس کو صرف ضبط کی ہوئی قوت ہی مہیا نہیں کرتی بلکہ اس کا کچھ حصہ ضبط کرنے والی قوتوں کی طرف سے آتا ہے۔ اس بیان کا اطلاق ہسٹیریا یا تشویشی ہسٹیریا کی بہ نسبت جبری عصبی مرض پر زیادہ صحت کے ساتھ ہوتا ہے۔

یہ واقعہ مندرجہ بالا پہلی مثال میں بالکل نمایاں ہے۔ اس میں اس عورت کو اکثر محسوس ہوا کہ خود اپنے آپ کو بیمار بنانے کی خواہش اپنے آپ کو سزا دینے کے ہیجان پر ایک حد تک مبنی تھی۔ یہ گویا ایک ناکام کوشش تھی ان خیالات و اعمال کی تلافی کی جن کو وہ گناہ سمجھتی تھی۔ یہ ایک ٹھیٹ مثال ہے۔ عام طور پر ہر جبر دو طرح کی قوتوں کا حاصل ہوتا ہے۔ ایک تو وہ جس کو وہ ضبط شدہ خواہشات ظاہر کرتی ہے جو ضبط کو توڑ کر باہر نکلنا چاہتی ہے اور دوسری وہ جو اس فرد کی ذات کے اخلاقی جمالی حصے میں پیدا ہوتی ہے اور ضبط کرنے والی قوت کے مقابل ہوتی ہے۔ یہ موخرالذکر قوت مقدم‌الذکر قوت کی بالکل مخالف ہوا کرتی ہے۔ ذیل میں اس کی بہترین مثال بیان کی جاتی ہے :

ایک جوان بن بیاہے پیشہ‌ور شخص کو ملامت ذات کی شکایت ہوئی۔ یہ شکایت محبت میں ایک ناکامی کے بعد اچانک پیدا ہوئی۔ یہ شخص بہت ہی معمولی باتوں پر اپنے‌آپ کو ملامت کرتا تھا اور عام طور پر اس کی حالت یہ تھی کہ کبھی وہ ایک بات پر اپنے آپ کو ملامت کرتا کبھی دوسری بات پر اور کبھی کسی اور نئی بات پر۔ بہ ہر حال وہ ہر وقت بہ ظاہر مبالغہ آمیز طریقے سے اپنے آپ کو کسی نہ کسی بات پر ملامت کرتا رہتا تھا۔ ایک دن وہ ایک ٹوپی خریدنے کے لیے ایک دکان پر گیا۔ اس نے ایک ٹوپی پسند کی اور اس کو اوڑھ کر چلا آیا۔ ابھی وہ دکان سے باہر نکلا ہی تھا کہ اس کو خیال آیا "مجھے یہ ٹوپی نہ خریدنی چاہیے تھی" بہ ظاہر یہ لغو سی بات معلوم ہوتی ہے' مگر واقعہ یہ تھا کہ اپنی یہ غلطی اس کو بہت زیادہ شدت کے ساتھ محسوس ہوئی۔ راستے بھر وہ اپنے‌آپ کو سمجھاتا آیا کہ یہ خیال بے‌ہودہ اور یہ کہ اس نے

کوئی گناہ نہیں کیا، لیکن اس کے باوجود ملامت ذات کا احساس باقی رہا۔ آخر میں تو اس کی تکلیف اتنی بڑھی کہ وہ دکان کی طرف اس خیال سے واپس لوٹا کہ اس کو واپس کرکے کوئی دوسری ٹوپی لے۔ لیکن اب اس کے دل میں نئے شبہات پیدا ہوئے۔ اس نے سوچا: "کیا اسی ٹوپی کو رکھ لینا مناسب نہ ہوگا؟ کیا اس کو واپس کرنا غلطی نہ ہوگی؟" دکان تک پہنچتے پہنچتے اس نے ٹوپی کو رکھ لینے کا فیصلہ کیا۔ لہذا وہ پھر اپنے گھر کی طرف پلٹا، تھوڑی ہی دور جانے کے بعد غلطی کا وہی پرانا احساس عود کر آیا، لہذا وہ پھر دکان کی طرف واپس چل پڑا اور وہاں پہنچ کر آخر ٹوپی بدل لی۔ اس طرح کرنے سے اس کو بہت کچھ اطمینان ہوا۔ ایک اور موقع پر بھی اس کی یہی حالت ہوئی۔ اس مرتبہ وہ نئی چک بک لینے کے لیے بنک گیا تھا۔ نئی چک بک لیتے ہی اس کو محسوس ہوا کہ اس کو یہ چک بک نہ لینی چاہیے تھی، یہ کہ اس کو اسے واپس کردینا چاہیے، اور یہ کہ دیر کرنے میں وہ سخت غلطی کررہا ہے۔ ایک اور موقع پر اس کے کسی دوست نے اس سے کہا کہ اس کو فوج میں بھرتی ہوجانا چاہیے۔ اس مسئلہ پر سنجیدگی کے ساتھ غور کیے بغیر اس نے جواب دیا "ممکن ہے کہ جلد ہی میں بھرتی ہوجاؤں" لیکن دوست کے پاس سے اٹھتے ہی اس کو خیال آیا "مجھے یہ ہرگز نہ کہنا چاہیے تھا۔ مجھے فوج میں بھرتی نہ ہونا چاہیے" اس کے بعد جب تک کہ دوست کے پاس جاکر اس نے اپنے الفاظ واپس نہ لیے اس کو چین نہ آیا۔ اس پر بھی اس کو اطمینان نہ ہوا، اور برابر سوچتا رہا "ممکن ہے بھرتی ہوجانا ہی بہتر ہو۔ ممکن ہے کہ مجھے یہ نہ کہنا چاہیے تھا کہ میں بھرتی نہ ہوں گا"، وغیرہ اب پھر وہ اپنے آپ کو ملامت کرتا رہا۔ دو تین دن کے بعد وہ اپنے اسی دوست کے پاس پہنچا اور کہا کہ آخر اس نے بھرتی ہوجانے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ اب پھر وہی قدیم ملامت ذات عود کر آئی، لہذا اس کو پھر اپنا فیصلہ منسوخ کرنا پڑا، وغیرہ۔

یہ یاد رکھنا چاہیے کہ یہ مریض لکھا پڑھا اور بہت عقلمند تھا۔ لیکن اس کے باوجود ان لغو شبہات اور خوفوں کے مقابلے میں وہ بے بس تھا۔ اگرچہ غلطی اور

گناہ کا احساس اس پر ہر وقت مسلط رہتا تھا لیکن وہ کسی صورت میں بھی یہ نہ بتا سکتا تھا کہ جو کچھ اس نے کیا ہے اس میں کیا غلطی تھی نہ وہ یہ معلوم کر سکتا تھا کہ وہ اپنے آپ کو گناہ گار کیوں سمجھتا ہے اور اپنے آپ کو ملامت کیوں کرتا ہے۔ میں تو یہاں تک کہنے کے لیے تیار ہوں کہ اس کی زندگی میں کوئی واقعہ ایسا نہ تھا جس کی وجہ سے گناہ گاری کا یہ احساس پیدا ہوتا کیوں کہ وہ اپنے اخلاقی اصول کا سختی سے پابند تھا اور ہر شخص اس کو پسند کرتا تھا۔

لیکن اس کا مطلب یہ نہیں کہ اس کی علامات ناقابل توجیہ ہیں۔ اگر ہم اس کی ذہنی زندگی کی بعض ان باتوں کو پیش نظر رکھیں جو اس کے شعور میں واضح نہ تھیں تو یہ توجیہ بہت آسان ہوجاتی ہے۔ ہم پہلے کہہ چکے ہیں کہ اس کو اپنی محبت میں ناکامی ہوئی تھی۔ جن حالات میں یہ ناکامی ہوئی تھی وہ ایسے تھے کہ اس کو نہ صرف اپنی محبوبہ بلکہ اپنے تمام خاندان اور خصوصیت کے ساتھ اپنے باپ پر بہت غصہ آتا تھا۔ باپ کے ساتھ اس کی عداوت دراصل اس عداوت کی صدا بازگشت تھی جو بچپن میں پیدا ہوئی تھی۔ بچپن میں اس کا باپ اس کی بہت روک تھام کرتا تھا اور اس کو بہت سزا دیتا تھا۔ یہ تمام باتیں بہت بڑی حد تک ضبط ہو کر اس کے شعور سے خارج ہوچکی تھیں۔

اس معاندانہ یا سادیتی* رجحان کے وجود کا علم ہی مذکورہ بالا علامات کی توجیہ کے لیے کافی ہے۔ ہم کو ان علامات کی پیدائش کے متعلق مزید تفصیل کی ضرورت نہیں۔ اس کے جبر کی وجہ بہت ہی معمولی اور بےہودہ سی ہے۔ جو ٹوپی کہ اس نے پہلے خریدی تھی اس کے اندر پسینے سے حفاظت کی غرض سے چمڑے کی پٹی لگی تھی۔ اس پٹی پر پیچھے کی طرف سرخ ریشمی فیتے سے پھول بنا ہوا تھا۔ یہ پھول دور سے خون کا دھبہ معلوم ہوتا تھا۔ اس طرح اس ٹوپی کو اوڑھنے کا مطلب

* Sadistic - سادیت (Sadism) کسی دوسرے فرد کو ذہنی یا جسمانی تکلیف پہنچا کر یا ایسی تکلیف کو دیکھ کر خوشی اور تشفی محسوس کرنا۔ بعض لوگ اس کو اس طرح پیدا ہونے والی جنسی تشفی کے لیے مخصوص سمجھتے ہیں۔

اس کے خیال میں یہ تھا کہ اس نے خون اپنے سر لے لیا یہی بنا تھی اس کی ملامت ذات کی کیوں کہ اگر وہ ان معاندانہ ہیجانات کو بہ روئے کار لے آتا جن کو اس نے دبا رکھا تھا تو حقیقت میں اس کے سر ایک خون ہوتا یعنی یہ کہ اس نے ایک شخص کو قتل کردیا ہوتا۔

چک بک کا حادثہ بھی اسی طرح کے ایک تلازم پر مبنی تھا۔ جو نئی چک بک اس کو بنک سے ملی تھی اس کی جلد سرخ تھی جو خون کی یاد دلاتی تھی۔ اس کو رکھ لینے کا مطلب یہ تھا کہ اس نے خون سے ہاتھ رنگ لیے۔ جب اس نے ایک واپس کرکے زرد چک بک حاصل کرلی تو اس کو اطمینان ہوا۔

اسی طرح فوج میں بھرتی ہونے کا خیال قتل کرنے کے ضبط شدہ رجحان سے متعلق ہوا کیوں کہ اس کے ذہن میں خیال گزرا تھا۔ فرض کرو میں فوج میں بھرتی ہوجاؤں اور کہیں ہڑتال یا بلوہ ہوجائے اور فوج بھیجی جائے۔ اس حالت میں مجھے کسی نہ کسی کو قتل کرنا پڑے گا۔

لہذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس کا جبری تذبذب دو متخالف اور خارج شدہ رجحانات سے پیدا ہوا۔ جس رجحان کی وجہ سے اس نے ٹوپی خریدنے، چک بک حاصل کرنے، یا فوج میں بھرتی ہونے کا وعدہ کرنے پر اپنے آپ کو ملامت کی، وہ اس کی شعوری، اخلاقی اجتماعی اور تاثری ذات کی طرف سے آیا۔ دوسرا رجحان ان وحشیانہ غیر اجتماعی اور ابتدائی ہیجانات سے مرکب تھا جو بہ راہ راست اپنا اظہار نہ کر سکتے تھے، لیکن جو پوری طرح ضبط بھی نہ ہوئے تھے۔ اسی رجحان کی عدم تشفی کی وجہ سے اس نے ٹوپی اور چک بک وغیرہ واپس کرنے کے خیال پر نظر ثانی کی اور اسی کی وجہ سے ان کو واپس کرنے کے بعد بھی اس کو پورا اطمینان نصیب نہ ہوا۔

اس مثال پر غور کرنے سے معلوم ہوا ہوگا کہ تشکیل علامت کے لیے ضبط شدہ قوت کی بہ نسبت ضبط کرنے والی قوت نے زیادہ توانائی مہیا کی ہے۔ اس کا جبر دراصل ایک طرح کی ضرورت سے زیادہ تلافی ہے، جو اس کی شعوری شخصیت نے اس

کی لاشعوری سادیت کی کی۔ اس میں صورت حال ایسی تھی گویا اس نے قتل کرنے کے تحت دھلیزی میلانات کو غیر واضح طور پر معلوم کیا، لہذا اس کے لیے ضروری ہوا کہ وہ نہ صرف واقعی قتل سے اپنے آپ کو بچائے، بلکہ ہر اس چیز سے بھی پرہیز کرے جس کو قتل سے دور کی نسبت بھی ہے۔

اب ہم اسی مثال کے سلسلے میں جبری عصبی مرض کے مریضوں کی بعض تاریخ کی مخصوص خصوصیات کو واضح کریں گے۔ ہم کہہ آئے ہیں کہ یہ شخص معمولاً اخلاقی قوانین و آئین کا بہت پابند تھا۔ وہ اپنے ماں باپ کا بہت فرماں بردار بیٹا تھا اور اس کو اپنے والدین سے بہت محبت بھی تھی۔ بہ ظاہر وہ نیک مزاج، باضمیر اور غیظ و غضب کی، بہ نسبت حلم اور انکساری کی طرف زیادہ مائل تھا۔ لیکن یہ خیال رکھنا چاہیے کہ یہ تمام خصائص اس کی شعوری شخصیت کے تھے۔ اوائل عمر میں اس کی سوانح عمری اس سے بالکل مختلف ہے۔ بچپن میں وہ بہت شریر، حاسد اور زود رنج تھا۔ غصہ بھی اس کو بہت سخت اور بہت جلد آتا تھا۔ بعض اوقات وہ دوسرے بچوں اور جانوروں کے ساتھ بہت بے رحمی سے پیش آیا کرتا تھا۔ بعض اوقات وہ اپنے بھائی سے اتنا جلتا تھا کہ اس کی موت کی دعائیں مانگا کرتا تھا اور ایک دفعہ غصے کی حالت میں تو اس نے اس کو مار ہی ڈالا تھا۔

عجیب بات یہ ہے کہ جبری عصبی مرض کی ہر مثال میں فرد کے بچپن کے حالات کچھ اسی طرح کے ہوتے ہیں۔ غور سے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ نام نہاد سادیتی ہیجان (یعنی جنگ جوئی، غیظ وغضب، تشدد اور بے رحمی کا میلان جو کسی نہ کسی درجے میں ہر شخص میں پایا جاتا ہے) ان مریضوں کے اوائل عمری ہی میں بہت شدت کے ساتھ ظاہر ہوتا ہے۔ لیکن یہ ہیجان ابتدا ہی میں منہ‌زور ہوجاتا ہے۔ والدین کے اصلاحی احکام جو عام طور پر سختی کے ساتھ صادر کیے جاتے ہیں، اس کو دبانے کی کوشش کرتے ہیں۔ نتیجہ لازماً یہ ہوتا ہے کہ قبل از وقت اور بنیادی طور پر ضبط کرلیا جاتا ہے۔ اس کے اس طرح ضبط ہوجانے کی ایک وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ اس کا اظہار بھی ان میں بہت قبل از وقت ہوتا ہے۔ بچہ پانچ یا چھے برس

کا ہوتا ہے کہ یہ ضبط اکثر مکمل ہوجاتا ہے ۔ اس کے بعد سادیتی میلانات کا اظہار کرنے کی بجائے وہ بہت ہی زیادہ باضمیر اور فرماں بردار ہوجاتا ہے ۔ والدین کی فرماں برداری میں تو یہ مبالغہ تک کرنے لگتا ہے ۔ اصلی صورت حال کچھ ایسی ہوتی ہے : سادیتی ہیجان کو ضبط کرنے سے یہ ہیجان فنا نہیں ہوجاتا ، بلکہ یہ شعور سے لاشعور میں صرف منتقل ہوجاتا ہے ۔ یہاں شعوری استدلال کے اعتدال آفریں اثر سے باہر ہوجانے کے بعد یہ ہیجان اور اس سے پیدا ہونے والے فنطاسیا * نہ صرف یہ کہ فنا نہیں ہوتے ، بلکہ ان کی شدت و قوت میں اضافہ ہوجاتا ہے ۔ اس طرح فرد کی شعوری زندگی ہر قسم کی ملامت سے بالاتر تو ضرور ہوجاتی ہے ، لیکن اس زندگی کے ساتھ ساتھ اس فرد کی ایک اور زندگی ہوتی ہے جس میں غصے، نفرت، عداوت اور انتقام کے ہیجانات اور ان سے پیدا ہونے والے فنطاسیا بہت قوی ہوتے ہیں ۔ ان رجحانات کی تلافی کے لیے محبت ، ہمدردی ، اعتدال اور حزم و احتیاط کی شعوری صفات غیرمعمولی درجے تک ترقی کرجاتی ہیں اور ضبط کو قائم اور باقی رکھنے میں مدد دیتی ہیں ۔

یہ زمانہ بہ‌ظاہر تو طبعی زندگی کا ہوتا ہے ۔ لیکن بہ‌باطن یہ کامیاب ضبط کے دن ہوتے ہیں ۔ عام طور پر یہ دن کم و بیش آزاد سادیتی فعلیت کے بعد آتے ہیں اور کسی نہ کسی قسم کے عصبی مرض پر ان کا خاتمہ ہوا کرتا ہے ۔ اب ضبط کچھ ناکام ہوجاتا ہے ۔ لہذا مخالفانہ رجحانات ایک حد تک شعور، میں بھیس بدل کر اور مسخ شدہ صورت اختیار کرکے ، داخل ہوجاتے ہیں ۔ ضبط سے چھوٹنے کے بعد جو علامات پیدا ہوتی ہیں ان کا کچھ حصہ تو نفرت ، عداوت وغیرہ کی صورت میں وہ ہیجانات مہیا کرتے ہیں جو لاشعور سے آتے ہیں اور کچھ حصہ محبت ، باضمیری ، کے شعوری اور قبل شعوری ہیجانات کی طرف سے آتا ہے جو مذکورہ بالا ہیجانات کے رد عمل کا کام دیتے ہیں ۔

یہ واقعہ کہ مخالفانہ جوابات زیادہ تر لاشعور تک محدود رہتے ہیں ، ایک عجیب و غریب حالت پیدا کرتا ہے ۔ یعنی یہ کہ یہ فرد ایک ہی شخص سے ایک ہی

---

* Phantasy

وقت میں محبت بھی کرتا ہے اور نفرت بھی اور دونوں کیفیتیں بہت شدید ہوتی ہیں۔ لیکن یہ شدید محبت نفرت کو توڑ نہیں سکتی، کیوں کہ یہ لا شعور میں پوشیدہ رہتی ہے۔ اس طرح ضبط ٹوٹنے نہیں پاتا۔

اس شدید محبت کی زندگی کا پہلا اثر یہ ہوتا ہے کہ "ارادہ ضعیف" ہوجاتا ہے، یعنی مریض ان معاملات میں فیصلہ کرنے کے قابل نہیں رہتا جن کو محبت سے تعلق ہوتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ لاشعوری عداوت ان تمام افعال کے صدور میں مانع آتی ہے یا مزاحم ہوتی ہے جن کی تحریک محبت کی طرف سے ہوتی ہے۔ اس طرح اہم فیصلہ کن افعال تو ملتوی کردیے جاتے ہیں اور کم اہم افعال عدم تیقن اور تذبذب کے ساتھ صادر ہوتے ہیں اور ان کے صدور کے ساتھ تشفی اور اطمینان کا احساس بھی نہیں ہوتا۔ محبت سے متعلق بڑے بڑے فیصلوں سے دامن بچانے کے بعد مریض اپنی تمام قوتوں کو ان حرکات کے لیے جمع کرتا ہے جن سے فیصلہ کرنے میں مدد ملتی ہے۔ لیکن یہاں پھر تذبذب اور فیصلہ کرسکنے کی ناقابلیت ظاہر ہوتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ مریض ان چھوٹی چھوٹی باتوں تک میں کچھ حاصل نہیں کرسکتا۔ فیصلہ کرسکنے کی یہ ناقابلیت اصلی محبت کے مسائل تک بہت دیر تک محدود نہیں رہتی۔ یہ رفتہ رفتہ مریض کے زندگی کے ہر شعبے کو حاوی ہوجاتی ہے۔

عدم فیصلہ، تذبذب اور شبہ جس قدر آگے بڑھتے جاتے ہیں اتنی ہی زیادہ قابلیت فکر اور اتنی ہی کم قابلیت عمل ہوتی جاتی ہے۔ فیصلہ ماند ہوکر فکر کی زردی اختیار کرلیتا ہے۔ شبہ عمل کی جگہ لے لیتا ہے اور "سوچنا" "کرنے" کی۔

خود جبر محبت کی زندگی میں شبہ اور تنازع کی تلافی کرنے کی کوشش کو ظاہر کرتا ہے۔ محبت اور نفرت کے متخالف ہیجانات کے باہمی تنازع کی وجہ سے رکی ہوئی توانائی باہر نکلنے کا راستہ برابر ڈھونڈتی رہتی ہے۔ جب یہ اپنے آپ کو ان افعال کی صورت میں خارج نہیں کرسکتی جو اس کی صفات کے موزوں ہیں تو یہ اپنے لیے باہر نکلنے کے نئے راستے بنا لیتی ہے بلکہ اس طرح جیسے پانی کی رو ایک جگہ سے رک جانے کے بعد دوسرا راستہ پیدا کرلیتی ہے۔ چناں چہ ہم دیکھتے ہیں

کہ توانائی کی بہت بڑی مقدار ایسے راستوں سے خارج ہوتی ہے یا خارج ہونے کی کوشش کرتی ہے جو ذہنی یا جسمانی فعلیتوں کو ظاہر کرتے ہیں - یہ تمام فعلیتیں بذات خود اس قدر کم وقیع اور اہم ہوتی ہیں کہ ان کے لیے اس قدر زیادہ توانائی خرچ کرنا کسی طرح بھی مناسب نہیں ہوسکتا - پھر ان فعلیتوں میں توانائی کا وہ ذخیرہ خرچ ہوتا ہے جو محبت و نفرت کے ہیجانات کے مقابل ہوا کرتا ہے - ان ہی فعلیتوں کو جبر کہا جاتا ہے - بعض اوقات ان سے معاندانہ ہیجان ظاہر ہوتا ہے اور بعض اوقات محبت کا ' لیکن قاعدہ یہ ہے کہ جو فعلیت جبری ہوجاتی ہے وہ محبت و نفرت کے ہیجانات کو کم و بیش ایک ہی وقت میں خارج کرتی ہے اس طرح ان دونوں میں بظاہر اتحاد قائم ہوجاتا ہے -

مختصر یہ کہ جیساکہ ہم پہلے بھی کہہ آئے ہیں ' جبر عوضی فعلیت ہوتی ہے جو اخراج کا نتیجہ ہوا کرتی ہے لیکن جو توانائی خارج ہوتی ہے وہ محبت اور نفرت کے ہیجانات سے حاصل ہوتی ہے اور یہ دونوں ہیجانات ایک دوسرے کو روکتے ہیں - اگر فکر نے عمل کو بہت بڑی حد تک خارج کیا ہے تو جبری فکر یا « خیالات » (آسیب) پیدا ہوتے ہیں ' نہ کہ محدود معنوں میں جبری افعال ' جبری فعلیتیں' حکمی خواہشات ' ہیجانات ' شبہات ' وغیرہ کی صورت اختیار کرتی ہیں ' یا خوفوں کی ' اس کا انحصار اس بات پر ہوتا ہے کہ ابتدائی توانائی نے اپنی اصلی صورت کو کم و بیش باقی رکھا ہے ' یا ضبط کی وجہ تشویش ' یا ایسے ہی کسی اور جذبے کا روپ اختیار کیا ہے -

اکثر مثالوں میں تو وہ چیز رونما ہوتی ہے جس کو «ثانوی تحفظ[1] کا طریقہ» کہا گیا ہے - یہ طریقہ ایسی فعلیتیں ہوتی ہیں جو ضبط کی ناکامی کے بعد صادر ہوا کرتی ہیں - بظاہر ان کا رخ خود علامتوں کی طرف ہوتا ہے -

چناں چہ بعض دفعہ ہوتا ہے کہ جبری خوف کا مریض خوف پیدا کرنے والے واقعے کو روکنے کے لیے کچھ وظیفہ پڑھتا ہے ' دعا مانگتا ہے یا کوئی رسم ادا کرتا ہے - لیکن ثانوی تحفظ کے طریقوں اور اوّلی علامتوں میں طب یا نفسیات کی رو سے

1 "Measure of Secondary Defence"

بہت زیادہ فرق نہیں ہوتا۔ کیوں‌کہ ان کی تحلیل سے معلوم ہوا ہے کہ ان کی تحریک بھی ان ہی ہیجانات سے ہوتی ہے جن سے اوّلی علامت پیدا ہوتی ہے اور جن سے بچنے کے لیے یہ طریقے استعمال کیے جاتے ہیں۔ ایک شخص کے دل میں خیال جم گیا تھا کہ اس کی شکل بہت کچھ عورتوں کی سی ہے۔ اس نے سوچا کہ اگر وہ خصیوں کے مادے کا انجکشن لے لے تو اس کی صورت پر مردانہ‌پن آسکتا ہے۔ اس خیال کی تحریک میں جو معاندانہ عناصر تھے ان سے قطع نظر بھی کرلی جائے تب بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ مستقل خیال ایک ضبط شدہ ہم‌جنسی رجحان پر موقوف تھا۔ اس طرح زنانہ شکل و صورت سے بچنے کے لیے جو طریقہ اس نے سوچا وہ جماع کے عمل کے مشابہ تھا جس میں «عورت» مریض نے مرد کی منی کو حاصل کیا۔ دوسرے لفظوں میں یہاں ہم‌جنسی میلان کے ضبط‌شدہ داخلی ادراک کی جگہ خارجی ادراک نے لی۔

جبری عصبی مرض کی ہر مثال میں «دو طرفی جبری افعال» لازماً پیدا ہوتے ہیں جن میں محبّت و نفرت کی تحریک یکے بعد دیگرے ہوتی ہے۔ یہ اصل میں دو طرفی[1] تاثر کی حالت کو ظاہر کرتے ہیں جس میں ایک ہی فرد کے تعلق سے محبت و نفرت کے متخالف میلانات ایک ہی فرد میں بہ‌یک وقت پائے جاتے ہیں۔ فرائڈ نے اس کی مندرجہ ذیل بیان کی ہے۔ ایک جوان افسر سڑک پر جارہا تھا کہ ایک پتھر سے اس نے ٹھوکر کھائی اتفاق سے اسی دن اس کی معشوقہ باہر جارہی تھی۔ اس کو خیال آیا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ سٹیشن جاتے ہوئے اس کی گاڑی ادھر سے گزرے اور اس پتھر سے ٹکراکر ٹوٹ جائے اور اس طرح اس کو چوٹ آئے اس خیال کے آتے ہی اس نے یہ پتھر اٹھایا اور ایک طرف کو پھینک دیا۔ لیکن اس کے بعد فوراً ہی اس کے دل میں گزرا کہ اس کی یہ حرکت بہت احمقانہ تھی۔ اب وہ واپس لوٹا اور پتھر کو سڑک پر ٹھیک اسی مقام پر رکھ دیا، جہاں وہ پہلے تھا۔

[1] Ambivalence - تفصیل کے لیے دیکھو - انڈکس بابت اپریل ۱۹۳۸ء -

بالکل یہی حالت میرے اس مریض کی تھی جس نے ٹوپی خریدی تھی۔ ایسی تمام مثالوں میں تشکیل علامت کی وہ قسم نظر آتی ہے جو عام طور پر تحویلی ہسٹیریا یا تشویشی ہسٹیریا میں نہیں پائی جاتی۔ موخرالذکر امراض میں قاعدہ یہ ہے کہ اتحادات ایک ہی احضار میں مخالف رجحانات کی تشفی کرتے ہیں، لیکن مقدم‌الذکر مرض میں متخالف ہیجانات یکے بعد دیگرے ظاہر ہوتے ہیں، اگرچہ ان کے تضاد و تخالف کو رفع کرنے کی بظاہر کوشش کی جاتی ہے۔ فرائڈ کے مریض کا سڑک پر سے پتھر اٹھا کر ایک طرف کو پھینکنا بہت زیادہ ترقی‌یافتہ ہیجانات محبت کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن اس پتھر کو پھر اس کی قدیم جگہ پر لا رکھنا اس بات کا نتیجہ نہ تھا کہ اس نے اپنی اس حرکت کی لغویت کو معلوم کرلیا تھا نہ اس سے اس بات کی طرف اشارہ ہوتا ہے کہ اس نے اپنی اس لغو حرکت کو محو کیا تھا۔ ممکن ہے کہ خود مریض اس کو ایسا ہی سمجھتا ہو۔ حقیقت میں یہ حرکت بذات خود جبر کا ایک حصہ تھی۔ یہ ایک لغو حرکت کا جزو تھی یہ پہلی حرکت کے متخالف رجحان کا نتیجہ تھی۔ پہلا جزو تو گویا اس خیال کا اظہار تھا کہ "میں چاہتا ہوں کہ میری معشوقہ کو چوٹ نہ لگے"۔ لیکن دوسرے جزو کا یہ مطلب نہ تھا کہ "مجھے اس کے متعلق اس قدر احمقانہ تشویش نہ ہونی چاہیے" خود مریض کا غالباً یہی خیال۔ اصل میں اس کا مطلب یہ تھا کہ "خدا کرے اس کو چوٹ لگ جائے"۔

دو طرفی تاثر کی حالت جبری عصبی مرض کے مریض کی امتیازی خصوصیت ہے۔ یہ جنسی جبلت کے سادیتی جزو کے زور پکڑنے کا نتیجہ ہوتا ہے۔ ان مریضوں میں عداوت کی ایک ذیلی رو ہر تعلق میں پائی جاتی ہے۔ یہ در اصل اس قوی سادیتی رجحان کا سلسلہ ہوتی ہے۔ جس کو بچپن میں قبل از وقت اور شاید بہت زیادہ وسیع پیمانے پر دبا دیا گیا تھا۔ خود عصبی مرض ان جنسی ہیجانات کی ترقی کے ایک خاص درجے میں جماؤ[1] یا اس کی طرف رجعت[2] کے ہم معنی ہوتا ہے جو آخری تناسلی تنظیم سے قبل ہوا کرتا ہے۔ ہم کو معلوم ہے کہ بلوغت سے قبل تمام جنسی

Regression ۲. Fixation ۱

هیجانات ایک دوسرے سے کم و بیش آزاد ہوتے ہیں ۔ تناسلی منطقے کی سرداری میں متوازن طور پر عمل کرنے والے سلسلے کی صورت میں اِن ہیجانات کی مکمل ترکیب جنسی بلوغت کی ابتدا سے قبل پیدا نہیں ہوتی ۔ تاہم اس آخری ترکیب سے پہلے نامکمل تنظیم یا ترکیب کی حالتیں ہوتی ہیں اور جبری عصبی مرض ان ہی میں سے کسی طرف رجعت کا نتیجہ ہوتا ہے ۔ یہ وہ زمانہ ہوتا ہے جس میں وہ فرد نمایاں طور پر خود عشقی[1] درجے سے گزر چکتا ہے اور اشیا کی محبت مستقل طور پر قایم ہوچکتی ہے ۔ لیکن ابھی تک جنسی منطقے کی سرداری پوری طرح پیدا نہیں ہوتی ۔ جنسی ہیجانات دو متخالف جماعتوں میں تقسیم ہوجاتے ہیں ۔ ایک، طبعی بالغ‌العمر شخص کی زندگی میں ان کو « مردانہ » اور « زنانہ » کہتے ہیں ۔ لیکن اس درجے پر ان جماعتوں کو ان ناموں سے ممیز نہیں کیا جاسکتا ۔ ان کو دراصل « فعلی » اور « انفعالی » کہنا چاہیے ۔ فعلی یا سادیتی جماعت ' اکتساب اور غلبے کی جبلتوں کے ہم‌معنی ہوتی ہے ۔ جسمانی حیثیت سے ان کے مقابلے میں ارادی عضلاتی[2] کی اور حراحساسی[3] نظامات ہوتے ہیں (جس طرح بالغ‌العمر فرد کی تنظیم میں تناسلی نظام ہوا کرتا ہے ) اس کے مقابلے میں انفعالی جماعت میں مقعدی منطقه سب سے بڑا جسمانی مرکز ہوتا ہے ۔ ان جماعتوں میں ہرایک کی ایک خاص جنسی شے ہوتی ہے جو لازمی نہیں کہ مشابہ ہو ۔ تناسلی تنظیم سے قبل کے مقررہ قدیم راستوں کی طرف لبڈو کی رجعت جبری عصبی مرض کے ظہور کی لازمی‌شرط ہے ۔

فرائڈ نے واضح کیا ہے کہ کچھ ایسی ہی رجعت بعض اوقات ان عورتوں میں بھی دکھائی دیتی ہے جن کے ایام ماہواری بند ہوچکے ہیں اور اس لیے ان کا تناسلی وظیفه ختم ہوچکا ہے ۔ ایک طرف تو وہ ترش‌رو' بدمزاج' جھگڑالو' ظلم توڑنے والی اور کینہ سوز ( سادیتی خصائص ) ہوجاتی ہیں اور دوسری طرف حاسد اور ضدی ( مقعدی[4] عشقی خصائص ) اگرچہ ہوسکتا ہے کہ اِس سے قبل انھوں نے ان خصائص

---

۱ Auto-erotic ۲ Muscular ۳ Kinesthetic ۴ Anal-erotic

میں سے کسی کا بھی اظہار نہ کیا ہو اس طرح فرائڈ نے واضح کیا ہے کہ یہ خصوصیات (جو ہیجانات کی سادیتی مقعدی عشقی تنظیم کے مقابل ہوتے ہیں) نہ صرف جنسی زندگی کے تناسلی پہلو کی پیش رو بلکہ اس کا حاصل بھی ہوسکتی ہیں۔ لیکن اس عظیم تغیر کے بعد رجعت کی اس فرد کی طرف سے کوئی خاص مخالفت نہیں ہوتی کو جبری عصبی مرض میں اس کی مزاحمت کی جاتی ہے۔ اس کو لاشعوری میں دھکیل دیا جاتا ہے اور اس طرح اس سے تنازعات رداعمال کی تشکیل، اتحادات[۲] تلافیاں وغیرہ پیدا ہوتی ہیں کہا جا سکتا ہے کہ جبری عصبی مریض کا مزاج دراصل ایک ایسے بدمزاج اور عمداً ظلم کرنے والے بچے یا ایسی جھگڑالو اور نفرت کرنے والی بوڑھی عورت کا ہوتا ہے جس پر ذکاوت و نزاکت حس باضمیری اور بااخلاقی کی طرح کی صفات کا اصلاحی رنگ چڑھا دیا گیا ہو لیکن جس رنگ کو ذیلی یا لاشعوری رجحانات مٹانے کی برابر کوشش کررہے ہوں۔ مختصر یہ کہ جبری عصبی سادیتی ابتذال کی ضد ہے۔

سادیتی ہیجان کی طرح استعجالی[۳] ہیجان کی بنا بھی اکتسابی اور تسلطی ہیجانات پر ہوتی ہے۔ جبری عصبی مرض کے مریضوں میں یہ استعجالی ہیجان بہت زیادہ ترقی یافتہ ہوتا ہے اور ہوسکتا ہے کہ مریض کے مزاج پر اس کا بہت اثر پڑے۔ یہ مریض بہ لحاظ عقل و ذہانت اوروں سے بہت آگے ہوتے ہیں۔ یہ بہت بڑے سوچنے والے ہوا کرتے ہیں اگرچہ ان کے عقلی اعمال سے مرض کے ظہور کے کم از کم بعد کوئی محسوس یا اہم بات پیدا نہیں ہوتی۔ لیکن لبڈو کا وہ بڑا حصہ، جو کم رکے ہوئے اشخاص میں فعل کی صورت میں خارج ہوتا وہ ان راستوں میں منتقل ہوکر جن کو استعجالی ہیجان پیدا کرتا ہے۔ فکر کی صورت میں اپنے آپ کو خرچ کرتا ہے۔ اگر کسی جبری عصبی مریض کی ساخت میں استعجالی ہیجان غالب ہوتا ہے تو سقیم غور و فکر اس کے عصبی مرض کی بڑی علامت ہوتی ہے۔ خود استدلالی عمل جنسی بن جاتا ہے اور وہ جنسی مسرت جو پہلے ہی سے مفکور سے متعلق ہے اب عمل فکر کی طرف رخ کرتی ہے اس طرح ایک عقلی عمل کی تکمیل بصورت جنسی

Curidsity Impulsez ۳ Compromises ۲ Sadistic-anel-erotic ۱

تشفی کے محسوس ہوتی ہے۔ استعجابی ہیجان اور استدلالی عمل کا یہ تعلق جن جن جبری عصبی امراض میں کارفرما ہوتا ہے ان میں یہ ہمیشہ استدلال کی طرف مائل ہوتا ہے اور حصول مسرت کے امکان کی حالت میں تو خصوصیت کے ساتھ ایسا ہوا کرتا ہے۔ یہ اصل میں وہ توانائی ہوتی ہے جو بصورت فعل اپنے آپ کو ظاہر کرنے کی ناکام کوشش کررہی تھی۔ فرائڈ کا خیال ہے کہ جبری عصبی مرض کی ایسی مثالیں پائی جاتی ہیں جو سادیتی ہیجان پر نہیں، بلکہ استعجابی ہیجان پر موقوف ہوتی ہیں۔

توہم‌پرستی اور دوسرے اشخاص کی موت کا امکان جبری عصبی مرض کی ایک اور خصوصیت ہے۔ ان مریضوں کی بہت بڑی تعداد ویسے تو مادیت کی طرف مائل اور غیرمذہبی ہوتی ہے، لیکن باوصف اس کے تقریباً ہمیشہ یہ توہم پرست بھی ہوتی ہے۔ ان کی توہم‌پرستی ان کے مادی فلسفے کے ساتھ ساتھ اور اس فلسفے کے باوجود پائی جاتی ہے۔ بہ قول فرائڈ وہ ایک ہی وقت میں توہم پرست ہوتے ہیں اور نہیں ہوتے یعنی ایک ہی مسئلے کے متعلق ان کے دو خیالات ہوتے ہیں۔ لیکن اکثر مثالوں میں ان کی توہم پرستی غیر تعلیم یافتہ لوگوں کی توہم پرستی سے مختلف ہوتی ہے۔ یہ ان کی ذاتی ہوتی ہے؛ ان کی بنیاد بھی وہی ہوا کرتی ہے جو ان کے عصبی مرض کی ہوتی ہے۔

اسی طرح جبری عصبی مرض کے مریض دوسروں کی موت کے امکان پر غور کرتے رہتے ہیں۔ شروع میں تو ان کی توہم پرستی کا کوئی اور مشمول نہ تھا اور نہ اس کی اصلیت مختلف تھی۔ اپنے غیر حاصل شدہ تنازعات کے حل کے لیے ان کو موت کے امکان کی ضرورت پڑتی ہے۔ ان کی لازمی خصوصیت یہ ہے کہ وہ فیصلہ نہیں کرسکتے، محبت کے معاملات میں تو بالخصوص وہ اس لحاظ سے بہت پیچھے رہتے ہیں۔ وہ ہر فیصلے کو ملتوی کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ وہ نہیں جانتے کہ کس شخص کے حق میں یا کس شخص کے خلاف فیصلہ کرنا چاہیے یا فیصلہ کرنے میں کس اصول کی پابندی کرنی چاہیے۔ اس میں ان کا طریق کار بالکل وہی ہوتا ہے جو قدیم جرمن

عدالتوں کا ہوا کرتا تھا یعنی یہ عدالتیں فیصلہ صادر کرنے سے قبل فریقین میں سے ایک کو مروا ڈالتے تھے۔ یہ لوگ بھی بالکل اسی طرح اپنے تنازعات کے حل کے لیے انتظار کرتے رہتے ہیں کہ وہ شخص مرجائے جو ان کے لیے اہم ہے۔ بالعموم یہ شخص ان کا محبوب ہوتا ہے' یہ محبوب ان کے والدین ہوں یا ان کا رقیب یا ان اشیا میں''سے ایک جس کے متعلق وہ فیصلہ نہیں کرسکتے۔

ان مریضوں کی توہم پرستی خود اپنی خواہشات کی اطلاقی قدر ہر یقین سے تعلق رکھتی ہے یا زیادہ‌تر اس یقین پر موقوف ہوتی ہے۔ یہ یقین واضح طور پر بیان نہیں کیا جاسکتا اور زیادہ‌تر لاشعوری ہوتا ہے۔ یہ خواہشت خصوصیت کے ساتھ دوسروں کے متعلق بری خواہشات ہوتی ہیں۔ لیکن یہ خیال رکھنا چاہیے کہ یہی خصوصیات بعض اوقات دوسری قسموں کے عصبی امراض اور اکثر بالکل تندرست اشخاص میں بھی پائی جاتی ہیں۔

عصبی امراض کی پیدائش میں لاشعور کی اہمیت اور بعض مثالوں میں اس کی عدم اہمیت کے متعلق بہت کچھ لکھا اور کہا جاچکا ہے۔ یہاں ہمیں صرف اس قدر کہنا ہے کہ جبری عصبی مرض میں اصولاً جن قریبی وجوہ سے مریض میں مرض پیدا ہوا ہے وہ ضبط ہوکر نذر نسیان نہیں ہوجاتے' جیسا کہ وہ ہسٹیریا میں ہوجایا کرتے ہیں۔ ان کی روک تھام ایک مختلف قسم کے حفاظتی طریقے سے ہوتی ہے۔ جبر کی مثالوں میں "عصبی مرض کے زمانۂ شیرخواری کے پیش رو (اکثر نامکمل) نسیان کے نذر ہوجاسکتے ہیں۔ اس کے برخلاف مرض کی قریبی علت یاد رہتی ہے۔ یہاں ضبط ایک مختلف اور حقیقت میں سادہ‌تر طریقہ اختیار کرتا ہے۔ جراحت[1] کو بھلاوے دینے کی بجائے یہ اس تاثر سے دست‌بردار ہوجاتا ہے جو اس جراحت سے متعلق ہے اس طرح شعور میں صرف خیالی مشمول باقی رہ جاتا ہے جو غیراہم محسوس ہوتا ہے۔ فرق اس نفسی عمل کا ہوتا ہے جس کو ان مظاہر کے پس پشت فرض کہا جاسکتا ہے نتیجہ اس کا تقریباً وہی ہوتا ہے جو ہسٹیریا میں ہوا کرتا ہے کیوں‌کہ اس قسم کے غیر اہم خیالات شاذ ہی دوبارہ پیدا ہوتے ہیں لہذا مریض کے فکری اعمال میں ان کی کوئی اہمیت

1 Rauma

نہیں رہتی۔ ضبط کی ان دونوں قسموں میں تمیز کرنے کے لیے ہم مریض کے اس یقین کو استعمال کرسکتے ہیں کہ جن خیالات کا تحلیل میں احیا ہوا ہے وہ ایک صورت میں تو یاد رہتے ہیں اور دوسری صورت میں بالکل بھلا دیے جاتے ہیں"۔

"لہٰذا یہ بات نادرالوقوع نہیں کہ جبر کے جن مریضوں کو ملامت ذات ستاتی ہے اور جنھوں نے ان تاثرات کو غلط علتوں کے ساتھ متعلق کردیا ہے، وہ ڈاکٹر سے صحیح واقعات بیان کرتے ہیں۔ ان کو معلوم نہیں ہوتا کہ ان کے اعترافات ہی سے ان کی ملامتوں کو مستنبط کیا جاسکتا ہے، اور جب ان سے اس تعلق کی نوعیت بیان کی جاتی ہے تب بھی ان کی سمجھ میں نہیں آتا۔ وہ کہتے ہیں: "مجھے اس کا فکر نہیں۔ اس نے مجھے کبھی نہیں ستایا"۔

اس وقت اس کی ایک بہت عمدہ مثال میرے ذہن میں آئی ہے۔ اس مریض کی تحلیل اگرچہ میں نے خود نہیں کی، تاہم یہ مثال بہت اذعان بخش ہے۔ ایک دن میں کورنل یونیورسٹی میں شعبۂ عصبیات کے کمروں میں داخل ہورہا تھا کہ میں نے ایک بظاہر عقلمند اور ذہین جوان عورت کو بنچ پر بیٹھے دیکھا۔ یہ مجھے دیکھتے ہی اٹھ کھڑی ہوئی اور مجھے روک کر کہا:

"ڈاکٹر صاحب، آپ کے شعبے میں کوئی شخص ایسا بھی ہے جو مجھ پر ہپناطیقی عمل کرسکے؟"

میں: "ہاں ہے، لیکن تم نے یہ سوال کیوں کیا؟"

وہ: "اس لیے کہ میں چاہتی ہوں کہ میں سگرٹ پینا بند کردوں، لیکن میں ایسا نہیں کرسکتی۔ مجھے خیال آیا کہ ممکن ہے ہپناطیقی عمل سے مجھے کامیابی ہوجائے۔ مجھے ان سے اب بہت تکلیف ہوتی ہے۔ لہٰذا کسی نہ کسی طرح میں اس عادت کو ترک کرنا ہی چاہتی ہوں"۔

میں: "بہت اچھا، میرے ساتھ آؤ، ہم دیکھیں گے کہ کیا ہوسکتا ہے"۔

اس کے بعد بیٹھ کر میں نے حسب معمول اس کے حالات دریافت کرنے شروع کیے۔

میں: "تمھاری عمر کیا ہے؟"۔

وہ: "۲۵ برس"۔

میں: "تمھارا پیشہ کیا ہے؟"۔

وہ: "میں رنڈی ہوں"۔

میں: "تم کو کون کون سے مرض ہوئے؟"۔

وہ: "مجھے آتشک اور سوزاک ہوا۔ آج کل سوزاک کا علاج کروا رہی ہوں"۔

میں: "کیا تم شراب پیتی ہو؟"۔

وہ: "ہاں' بہت پیتی ہوں۔ میں چرس پیتی ہوں اور کوکین کا نسوار لیتی ہوں' لیکن مجھے ان کی عادت نہیں"۔

میں: "سگرٹ پیتے ہوئے تم کو کتنا عرصہ ہوا؟"۔

وہ: "پانچ سال"۔

میں: "ایک دن میں کتنے سگرٹ پیتی ہو؟" (میرا خیال تھا کہ وہ چالیس یا پچاس کہے گی)۔

وہ: "سات یا آٹھ"۔

میں: "لیکن یہ تو بہت نہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ سات یا آٹھ سگرٹ تمھیں نقصان نہیں پہنچا سکتے' مارڈالنا تو بہت بڑی بات ہے"۔

وہ: "لیکن مجھے معلوم ہے کہ وہ مجھے حقیقت میں مارے ڈال رہے ہیں۔ ان کی وجہ سے مجھے بہت تشویش ہے۔ مجھے ہر وقت خیال لگا رہتا ہے کہ میں عنقریب مرنے والی ہوں۔ یہ سب سگرٹوں کا نتیجہ ہے۔ اگر میں نے جلدی یہ عادت ترک نہ کی تو میں یقیناً مرجاؤں گی"۔ اس کا لہجہ بہت سنجیدہ تھا۔

میں: "لیکن ہوسکتا ہے کہ یہ خیال کسی اور چیز سے پیدا ہوا ہو' مثلاً اس زندگی سے جو تم بسر کررہی ہو' یا سوزاک سے۔ یہ تمھارا محض وہم ہے کہ سگرٹوں نے تمھاری گت بنائی ہے"۔

وہ: ہرگز نہیں۔ یہ سب سگرٹوں ہی کی کارستانی ہے۔ بھی مجھے مارے

ڈال رہے ہیں - مجھے یہ یقین اس لیے بھی ہے کہ سگرٹ پینے سے قبل میری یہ حالت نہ تھی "۔

میں : "جو زندگی کہ تم اب بسر کررہی ہو ' اس کو کتنے دن ہوئے ؟"۔

وہ : " پانچ برس - اس سے پہلے میں بالکل نیک لڑکی تھی "۔

میں : "لیکن قریب قریب اتنے ہی زمانہ سے تم سگرٹ پی رہی ہو۔ کیا یہ صحیح ہے؟"

وہ : " ہاں یہ صحیح ہے "۔

میں : "۔ تم نے سگرٹ پینا اور یہ پیشہ ایک ہی وقت میں شروع کیا - تم کو کیسے معلوم ہوا کہ سگرٹ نے تمھاری یہ گت بنائی ہے؟ رنڈی ہونے ' سوزاک اور آتشک کے امراض پیدا ہونے سے ایک لڑکی کو زیادہ تشویش ہوسکتی ہے چند سگرٹ پینے سے ایسا نہیں ہوسکتا - کیا یہ ممکن نہیں کہ تمھارا یہ حال ان تمام باتوں کا نتیجہ ہو نہ کہ سگرٹ پینے کا ؟ "۔

وہ : " میں تمھارا مطلب سمجھتی ہوں - لیکن مجھے تم سے اتفاق نہیں - یہ باتیں کسی اور شخص کو ستا سکتی ہیں' لیکن مجھ پر ان کا کوئی اثر نہیں ہوسکتا - اگر میں سگرٹ پینا بند کرسکوں تو میں بالکل اچھی ہوجاؤں گی یہی مجھے مارے ڈال رہے ہیں "۔

یہ بات بالکل ظاہر تھی کہ وہ یہ یقین رکھتی تھی اور یہ کہ کوئی استدلال بھی اس کو اس کے خلاف نہ منوا سکتا تھا ' حالانکہ یہ لڑکی کم عقل اور بےوقوف نہ تھی -

اس مثال میں مریضہ نے " صحیح اعتراف " تو کیا ' لیکن اس کو یہ نہ معلوم ہوا کہ اس کا یہی اعتراف ان تاثرات کا منبع ہے جو اس کو ستا رہے ہیں - ظاہر ہے کہ وہ یہ نہ بھول سکتی تھی کہ وہ رنڈی ہے اور امراض خبیثہ کی مریض ہے - دوسرے الفاظ میں وہ ان باتوں کو بالکل بھلا کر ناخوشگوار تاثرات کے ان سرچشموں سے اپنے آپ کو محفوظ نہ کرسکتی تھی - ان کے وجود سے انکار ( نسیان ) کے بعد دوسرا بہترین طریقہ اپنے آپ کو بچانے کا یہ تھا کہ ان کی اہمیت سے انکار کردیا جائے - " یہ

باتیں کسی اور شخص کو ستاسکتی ھیں، لیکن مجھ پر ان کا کوئی اثر نہیں ھوسکتا ،۔ ضبط اس چیز کو یقیناً پیدا کرسکتا ھے۔ اب تاثرات کو اپنی اصلی صورت میں جاری رھے ، لیکن وہ اپنے آپ کو تسلی دلا سکتی تھی کہ یہ سب ایک نسبۃً بےضرر چیز، یعنی سگرٹ پینے کا نتیجہ ھیں ۔

اس حفاظتی طریقے سے مجھے ایک قصہ یاد آیا ۔ ایک کھلاڑی شخص ایک طبیب کے پاس گیا ، کیوں‌کہ وہ کچھ بیمار سا معلوم ھوتا تھا ۔ اچھی طرح دیکھنے بھالنے کے بعد ڈاکٹر نے کہا : " میاں صاحب‌زادے ، تم بہت جلد بازی کررھے ھو ۔ یہی تمھارا سب سے بڑا مرض ھے ۔ شراب ، عورت اور گانا بجانا تمھیں مارے ڈال رھے ھیں "۔ اس شخص نے جواب دیا : " بہت اچھا ڈاکٹر صاحب میں گانا بجانا بند کردوں گا "۔

اس قصے سے حفاظتی اخراج کے متعلق ایک اھم بات روشنی میں آتی ھے ۔ اگر یہ جوان شخص اپنی اصلاحی کوششوں کو غیراھم بات ، یعنی گانے بجانے تک محدود رکھتا ھے تو وہ ان باتوں کو ترک کرنے سے محفوظ رہ سکتا ھے جو مسرت آفریں ھونے کی وجہ سے بہ‌آسانی ترک نہیں کی جاسکتیں ۔ اسی طرح مذکورہ بالا جوان نے اپنے سگرٹ پینے کو اتنی اھمیت دی کہ اپنی زندگی کے اور شعبوں کی اصلاح کی ضرورت سے اپنے آپ کو بچا لیا جس طرح کی زندگی وہ بسر کررھی تھی، اس سے جو جنسی تشفی یا مالی فائدہ اس کو حاصل ھورھا تھا، اس کے بدلے میں وہ بیماری بھگت رھی تھی ۔ اگر وہ اپنے ضمیر کے مطالبات کے مطابق زندگی اختیار کرتی ھے تو اس کو موجودہ زندگی اور اس سے پیدا ھونے والی مسرتوں کو خیرباد کہنا پڑتا ھے ، لیکن اس کی جبلتیں اور اس کی معاشی حالت اس کو اس کی اجازت نہیں دیتیں۔

یہاں تک ہم نے جبر کے نفسیاتی اصول کو واضح کیا ھے ۔ اگلی صحبت میں ایک مخصوص مثال کی مفصل تحلیل سے ان اصول کی مزید توضیح کی کوشش کی جائےگی۔

---

# پرندوں کی زندگی

(۱)

(نشرگاہ لاسلکی حیدرآباد سے نشر کی گئی)

(تقریر)

از:— محشر عابدی صاحب بی-اے، ایم-ایس سی- (عثمانیہ)

تعارف :—

اگر دنیا میں پائے جانے والے تمام حیوانوں کی زندگی پر ایک سرسری نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوگا کہ وہ اپنی شکل و صورت، عادات و اطوار، غذا حاصل کرنے، مسکن تعمیر کرنے اور بچوں کی پرورش اور نگہداشت کے طریقوں کے لحاظ سے مختلف گروہوں اور جماعتوں میں منقسم ہوگئے ہیں۔ مثلاً ایک مچھلیاں ہیں جو پانی میں رہتی ہیں؛ دوسرے، جل تھلیے (Amphibia) جو خشکی اور پانی دونوں میں رہتے ہیں۔ مثلاً مینڈک، سالمنڈر (Salamander) وغیرہ۔ تیسرے، حشرات (Reptiles) جن میں گرگٹ، سانپ اور مگر وغیرہ شامل ہیں۔ چوتھے، پرندے اور پانچویں، پستانیے (Mammals) یعنی دودھ پلانے والے حیوان جن میں چھوٹے سے چھوٹے چوہے اور گلہری اور بڑے سے بڑے ہاتھی اور وہیل (Whale) شامل ہیں۔ چنانچہ اگر حیوانوں کے ان مختلف گروہوں کی زندگی پر ایک سرسری نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوگا کہ پرندوں کی زندگی میں جس قدر رنگینی، دلکشی اور رومان پایا جاتا ہے وہ حیوانات کی کسی دوسری جماعت میں نہیں ملتا۔ پرندوں کے انس و محبت کے اظہار ان کی آپس کی لڑائیوں، تفریحوں، مسکن تعمیر کرنے اور بچوں کی پرورش اور تربیت کرنے میں وہ عجیب و غریب روح دوڑتی ہوئی نظر آتی ہے جو اصل رومان کی جان ہے، حالانکہ

موجودہ سائنس کی ترقیوں نے ہمارے علم کو وسیع کرنے میں غیر معمولی مدد دی ہے اور ہم کو حیوانوں کے متعلق بہت سی نئی نئی باتیں معلوم ہوچکی ہیں۔ اس کے باوجود پرندوں کی زندگی کے بعض اسرار ایسے ہیں جن کو نہ تو ہم سمجھ سکتے ہیں اور نہ بیان کرسکتے ہیں۔

**پرندوں کے پروں کی ساخت**

جب ہم کسی حیوان کو پرندہ کہتے ہیں تو فوراً سمجھ لیتے ہیں کہ اس کی سب سے اہم خاصیت اڑنے کی قوت ہے جو عام طور پر اس جماعت کے افراد میں پائی جاتی ہے (گو بعض مستثنیات بھی ہیں۔ مثلاً چمگادڑ جو ایک دودھ پلانے والا حیوان ہے پرندوں کی مانند اڑسکتا ہے) پرندوں کے بازو یا پنکھ دراصل اڑنے کے اعضا ہیں جو اس کے جسم کو ہوا میں اڑائے اڑائے پھرتے ہیں۔ پرندے کے بازو کی ہڈیوں اور جسم کے عضلات (Muscles) میں ایک خاص تعلق پایا جاتا ہے جو پنکھ کو حرکت دیتا ہے، اس کے علاوہ اس کے جسم کی بعض ہڈیوں میں خانے سے ہوتے ہیں جن کو ہوائی کھفے (Air-sacs) کہتے ہیں، ان میں ہوا بھری رہتی ہے، جسم کے اندرونی حصے میں بھی ہوا کی تھیلیاں موجود ہوتی ہیں جن کا تعلق سانس کی نالی سے ہوتا ہے۔ پروں کی بناوٹ کچھ اس طرح کی ہوتی ہے کہ ان کے بیچ بیچ میں کچھ جگہ چھوٹ جاتی ہے جس میں ہوا بھر جاتی ہے۔ اڑنے والے پرندوں کے پروں کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ پروں کے ریشے ایک دوسرے سے جڑے رہتے ہیں اور ہوا ان کے اندر سے گزر نہیں سکتی۔ ان تمام وجوہات سے پرندے کا جسم بہت ہلکا ہوجاتا ہے اور اس کو ہوا میں پرواز کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوتی۔ جب ایک پرندہ اڑتا ہے تو اسے ہوا میں راستہ بنانا پڑتا ہے۔ اس مقصد کے لیے اس کے جسم کے سینے کی ہڈی سامنے کی جانب نوکدار ہوتی ہے تاکہ اڑنے میں ہوا کی مزاحمت اور رکاوٹ کم ہوجائے۔ در اصل پرندے کی یہی وہ خصوصیات ہیں جن کو دیکھ کر انسان نے ہوائی جہاز کا تخیل پیدا کیا اور اس کی بدولت دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک اڑتا پھرتا ہے۔

آبی پرندوں کے پروں کی خاصیت یہ ہوتی ہے کہ ان میں ایک تیل کا سا مادہ پایا جاتا ہے جو ان کو چکنا رکھتا ہے اور ان کے پر پانی میں بھیگ نہیں سکتے۔

قوت پرواز کے لحاظ سے پرندوں کو پھر الگ الگ جماعتوں میں رکھا گیا ہے اور یہ بات تعجب خیز ہے کہ بعض پرندے، پرندے ہونے کے باوجود قوت پرواز سے محروم ہیں اور بعض اپنی قوت پرواز کے لحاظ سے خاص اہمیت رکھتے ہیں چناں چہ اڑنے والے پرندوں میں معمولی گھریلو چڑیوں سے لے کر بڑے سے بڑے عقاب (Eagle) اور سمندری پرندے مثلاً کارمورنٹ (Cormorant) پیلیکن (Pelican) اور لورزہ (Sea-gull) وغیرہ شامل ہیں۔ اور نہ اڑنے والے پرندوں میں آسٹریلیا اور امریکہ کے بڑے سے بڑے شتر مرغ (Ostrich)، کیوی (Kiwi) اور سمندر کے کنارے رہنے والا ایک پرند پنگوئن (Penguin) شامل ہے۔ پنگوئن کو اڑنے والے پرندوں کی جماعت میں شریک کیا جاتا ہے کیوں کہ اس کے جسم کی ساخت عام اڑنے والے پرندوں کی مانند ہوتی ہے، لیکن ماحول کے تغیرات اور ضروریات زندگی نے اس کو ہوا میں پرواز کرنے سے محروم کردیا ہے۔

اڑنے اور نہ اڑنے والے پرندوں کے پروں کی ساخت میں یہ فرق ہے کہ نہ اڑنے والے پرندوں کے پروں کے باریک باریک ریشے آپس میں جڑے ہوئے نہیں رہتے جس کی وجہ سے ہوا ان کے اندر سے گزر جاتی ہے۔ دوسری خصوصیت ان کے جسم کی ساخت ہے جو اڑنے والے پرندوں سے مختلف ہوتی ہے۔ چناں چہ شترمرغ ایسے پرندے ہیں جن کے پروں کے ریشے الگ الگ ہوتے ہیں اور ان کے سینے کی ہڈی نوکدار نہیں ہوتی تاکہ ہوا کی مزاحمت کو کم کرسکے بلکہ چپٹی ہوتی ہے۔

**پرندوں کی قوتِ پرواز**

تمام پرندوں میں اڑنے کی قوت یکساں نہیں ہوتی۔ بعض بعض کچھ دیر تک اڑنے کے بعد تھک جاتے ہیں اور درخت، پہاڑ یا دوسرے مقامات پر بیٹھ کر دم لیتے ہیں۔ بعض ان سے زیادہ دور تک بغیر تھکے ہوئے اڑتے ہیں اور بعض پرندے حیرت ناک طور پر بغیر وقفہ کے مسلسل میلوں اور گھنٹوں پرواز کرسکتے ہیں۔ مثال کے طور پر انگلستان میں پائے جانے وا

ایک چھوٹے سے ابابیل نما پرندے کو لیجیے جسے انگریزی میں سوفٹ (Swift) کہا جاتا ہے - یہ پرندہ ' انگلستان میں ' موسم گرما میں ' صبح ۳ بجے سے رات کے ۱۰ دس بجے تک یعنی ۲۴ گھنٹوں میں ۱۹ گھنٹے مسلسل پرواز کرتا رہتا ہے اور اپنی پوری قوت پرواز کے لحاظ سے ایک منٹ میں تین میل اڑسکتا ہے لیکن جب یہ بہت طول طویل سفر پر روانہ ہو ' جس کو ہجرت (Migration) کہتے ہیں تو ایک منٹ میں صرف ۱½ میل اڑتا ہے - یہ یقین سے نہیں کہا جاسکتا کہ یہ پرندہ بلا ٹھہرے اور دم لیے ہوئے کتنی دیر تک مسلسل پرواز کرسکتا ہے -

قوت پرواز کی ایک دوسری اچھی مثال کبوتروں کی ہے ' سائنس دانوں کی یادداشتوں اور روزنامچوں سے پتہ چلتا ہے کہ کبوتر ایک منٹ میں ایک میل پرواز کرتا ہے اور اسی رفتار سے وہ دو سو میل لمبا سفر بلا کسی وقفہ کے مسلسل طے کرسکتا ہے اگر وہ اپنی رفتار کو پچاس فی صدی گھٹا دے یعنی ایک منٹ میں صرف نصف میل پرواز کرے تو تمام دن بغیر تھکے ہوئے اڑ سکتا ہے -

ابابیل (Swallow) بھی اڑنے میں غیر معمولی مہارت رکھتی ہے - بیان کیا جاتا ہے کہ یہ پرندہ ایک گھنٹے میں نوے میل پرواز کر سکتا ہے اور ایک نہایت لمبا سفر یعنی وسطی افریقہ سے انگلستان تک بغیر تھکے اور بغیر کہیں ٹھہرے ہوئے طے کرسکتا ہے -

باغوں میں رہنے والے مختلف قسم کے پرندوں کی اوسط پرواز ۳۰ میل فی گھنٹہ سمجھی جاتی ہے - ایک مادہ باز کو اپنے قد کے برابر شکار لیے ہوئے سمندر کی سطح سے تین سو فٹ بلند پہاڑ کی چوٹی تک اڑ کر پہنچنے میں ذرا بھی دقت محسوس نہیں ہوتی - ایک عقاب ' بکری ' ہرن یا بھیڑ کے مردہ بچے کو لے کر زمین سے دو سو فٹ کی بلندی تک بلا کسی دشواری کے پرواز کرتا ہے اور درمیان میں کہیں نہیں ٹھہرتا - ان پرندوں کے علاوہ بعض دوسرے شکاری پرندے مثلاً چیل ' گدھ ' سمندر کے کنارے رہنے والے اور بعض شکاری پرندے بھی مسلسل میلوں پرواز کرنے میں نہیں تھکتے -

**نہ اڑنے والے پرندے** سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ بعض پرندے' پرندے ہونے کے باوجود قوت پرواز سے کیوں محروم ہیں یہ سوال ہماری توجہ ارتقائے حیات کے مسئلہ کی طرف مبذول کراتا ہے۔ یعنی ارتقا کے نقطہ نظر سے متعدد پرندوں کی جو بجائے اڑنے کے زمین ہی پر رہنے لگے' جسمانی ساخت و بناوٹ میں رفتہ رفتہ بعض ایسی تبدیلیاں پیدا ہوتی گئیں جن کی وجہ سے ان کی قوت پرواز سلب ہوگئی چنانچہ اب ایک شتر مرغ کے متعلق یہ خیال کرنا کہ وہ اڑ سکے گا تعجب خیز امر ہوگا لیکن یہ ایک نا قابل انکار حقیقت ہے کہ ہزاروں برس پہلے شتر مرغ بھی اڑ سکتے تھے۔ لیکن ان میں قوت پرواز کا بہت زیادہ ارتقا نہ ہوا تھا کیوں کہ مسئلہ ارتقا یہ ہے کہ پرندے بعض حشرات (Reptiles) کی متبدّلہ شکلیں ہیں۔ چنانچہ حشرات نے جب تنازع للبقا (Struggle for existence) سے بچنے کی کوشش کی تو بچاؤ کی ایک صورت یہ اختیار کی گئی کہ زمین سے ہوا میں پرواز کی جائے اور اس مسلسل کوشش سے رفتہ رفتہ ان میں پرواز کی قوت پیدا ہوتی گئی۔ چنانچہ شتر مرغ میں بھی اڑنے کی قوت کو زائل ہوکر صدیاں گزر چکی ہیں اور اب وہ بالکل اڑ نہیں سکتا۔ لیکن پرواز کی قوت کو کھونے کے بعد اس نے ایک دوسری قوت اپنے اندر پیدا کر لی اور یہ قوت "تیز رفتاری" ہے۔ سائنس‌دانوں کا عام طور پر یہ خیال ہے کہ حیوانی دنیا میں سب سے زیادہ تیز دوڑنے والوں میں شترمرغ بھی شامل ہے اور تیز رفتاری میں اس کا دوسرا درجہ ہے۔ تجربوں سے اس امر کی شہادت ملتی ہے کہ اگر شتر مرغ پوری رفتار سے دوڑ رہا ہو تو گھوڑا بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ چنانچہ جب ایک شتر مرغ دوڑنا شروع کرتا ہے تو پہلے وہ اپنے دونوں پنکھ اوپر اٹھاتا ہے اور پھر نیچے چھوڑ دیتا ہے اور اسی حالت میں دوڑتا رہتا ہے۔

دوسرا قابل ذکر پرندہ جو اڑ نہیں سکتا پنگوئن (Penguin) ہے۔ یہ شتر مرغ کے گروہ سے تعلق نہیں رکھتا بلکہ عام اڑنے والے پرندوں میں شامل کیا جاتا ہے اور عموماً سمندر کے کنارے رہتا ہے۔ سالہا سال قبل یہ بھی اڑ سکتا تھا لیکن اب یہ ہوا

میں اڑنے سے محروم ہوگیا ہے۔ اس کی بجائے پانی میں بڑی سہولت کے ساتھ پرواز کر سکتا ہے۔ چونکہ اس کو اپنی زندگی سمندر کی مچھلیوں پر بسر کرنی پڑتی تھی، اس لیے رفتہ رفتہ اس نے پانی کے اندر پرواز کرنے کی قوت اپنے اندر پیدا کر لی۔ اس کے دونوں اگلے پنکھ جو ہوا میں اڑنے کے لیے مخصوص تھے، رفتہ رفتہ مچھلیوں کے پروں یعنی (زعنفوں=Fins) کی شکل میں تبدیل ہوگئے اور پانی کے اندر پتوار کا کام دینے لگے۔ تعجب کی بات تو یہ ہے کہ یہ پرندہ پانی کے اندر اس قدر تیزی سے دوڑتا، حرکت کرتا اور مڑتا ہے کہ تیز رفتار سے تیز فتار مچھلیاں بھی اس کا مقابلہ کرنے سے قاصر ہیں۔

**پرندوں کی زبان** یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ پرندے بھی بولتے ہیں اور ایک دوسرے کو اپنا مطلب سمجھاتے ہیں۔ ان کی آواز طرح طرح کی ہوتی ہے۔ ہم ان کی بولی اور ان کا مطلب آسانی سے نہیں سمجھ سکتے۔ لیکن ان کی آواز کے مختلف تغیرات کو غور سے سننے کے بعد اندازہ ضرور کرسکتے ہیں کہ وہ کس وقت کس طرح کی آواز نکالتے ہیں اور اس سے ان کا کیا مطلب ہوتا ہے اور آیا دوسرے پرندے اور بچے ان کی آواز کا مطلب سمجھتے ہیں یا نہیں؟ جن پرندوں میں قوت گویائی کا زیادہ ارتقا (Evolution) ہوا ہے، ان کی باتیں تین مقصدوں کو پورا کرتی ہیں۔ ان کی گفتگو کا پہلا مقصد ایسی آوازیں نکالنا ہے جو دوسرے پرندوں کو خطرے سے آگاہ کرنے یا دشمن کو مقابلہ پر اکسانے یا اس سے لڑنے کا اظہار کرتی ہیں۔ یہ سب آوازیں آگاہی کی آوازیں (Alarm notes) کہلاتی ہیں اور یہ دوسری قسم کی آوازوں سے بہت آسانی سے پہچانی جاسکتی ہیں کیونکہ ان کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ان میں راگ یا ترنم نہیں ہوتا بلکہ یہ کرخت، مبہم اور تیز ہوتی ہیں اور مسلسل پیدا ہوتی رہتی ہیں۔ اگر کوئی دشمن دور سے بھی نظر آتا ہے تو آگاہ کرنے والی آوازیں ایک پرندہ یا کئی پرندے مل کر نکالتے ہیں تاکہ دوسرے پرندے خطرے سے آگاہ ہوکر روپوش ہوجائیں۔ بالکل ایسی ہی آوازیں اس وقت نکالی جاتی ہیں جب ایک خاص جماعت کے پرندے کسی خاص مقام پر قابض ہونے کے لیے آپس

میں لڑتے ہیں ۔ آگاہی کی آواز' خطرہ محسوس کرنے کی آوازیں اور لڑائی کی آوازیں سب ایک ہی گروہ میں شامل کی جاتی ہیں اور ان سب کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ یہ بہت غیر دلچسپ اور مبہم ہوتی اور بار بار دہرائی جاتی ہیں ۔

پرندے اپنے انڈوں اور بچوں کی حفاظت کرنے میں خاص قسم کی آوازیں نکالتے ہیں چناں‌چہ خطرے کے وقت کبوتر اور چڑیوں کی کرخت "چیں چیں" کی آواز ہر شخص نے سنی ہوگی ۔

جب پرندے ہجرت (Migration) کرتے ہیں یعنی مختلف موسموں میں ایک مقام سے دوسرے مقام کی طرف چلے جاتے ہیں اور موسم کا کچھ حصہ اس نئے مقام پر بسر کرتے ہیں تو اس سفر کے دوران میں اس جماعت کے سردار نہایت وحشیانہ قسم کی مگر سریلی صدائیں پیدا کرتے ہیں اس طرح بہت دور سے آنے والی "ماں باپ کی آوازیں" گھونسلوں میں انتظار کرنے والے بچوں کے لیے بڑی مسرت اور اطمینان کا پیام لاتی ہیں ۔

پرندوں کی باتوں کا دوسرا مقصد پکار (Call notes) ہے ۔ اس پکار میں ایک راگ اور دلکش لحن ہوتا ہے اور یہ اتنا صاف اور پاکیزہ ہوتا ہے کہ بڑی دور دور تک سنائی دیتا ہے ۔

**پرندوں کا نغمہ اور راگ** | اکثر پرندوں کی بولی کا تیسرا مقصد گانا ہے' گو بعض پرندے ایسے بھی ہیں جن میں راگ یا گانا ان کی بولی میں داخل نہیں ہے ۔ چناں‌چہ اکثر پرندوں میں راگ بہت ارتقائی حالت میں پایا جاتا ہے اور عموماً سکون' خوشی' اطمینان اور رفیق زندگی کی تلاش یا کسی منظور نظر کے سامنے گانا ان کی فطرت میں داخل ہوگیا ہے اور فعلیاتی نقطۂ نظر سے گانا اتنا ہی ضروری بن گیا ہے جتنا کھانا' پینا ۔ چناں‌چہ جب موسم بہار آتا ہے تو پرندوں کی نغمہ سرائی بھی لازمی طور پر شروع ہوجاتی ہے اور یہ پرندے ہر طرف گاتے پھرتے ہیں ۔ ان کا نغمہ' باغوں' جنگلوں' سبزہ‌زاروں' دریا اور سمندر کے کنارے' میدان اور پہاڑ غرض ہر جگہ طرح طرح کے راگوں اور سروں میں سنائی دیتا ہے حتیٰ کہ

قفس کے اندر بھی جہاں ان کو اڑنے اور پھرنے کا کوئی موقع نہیں ہوتا، وہ اسی جوش اور ولولے کے ساتھ گاتے ہیں، جیسے کہ ان کے ساتھی کھلی ہوئی فضاؤں میں

نغمہ سرائی، معاشقہ یعنی کورٹ شپ (Courtship) کے زمانے میں بڑی اہمیت رکھتی ہے کیوں‌کہ مادہ پرند نر کے گانے کو بڑے شوق سے سنتے ہیں۔

انسان کا نغمہ ایک فن لطیفہ خیال کیا جاتا ہے اور اس میں آواز کی خاص تربیت ہوتی ہے اور وہ خاص خاص سر اور لے میں گاتا ہے۔ پرندوں کو گانے کی نہ کوئی تعلیم دی جاتی ہے نہ تربیت۔ وہ خود بخود گاتے ہیں اور یہ گانا بالکل فطری ہوتا ہے۔

جب پرندے گاتے ہیں تو ان کو نہ تو کوئی شرم و حجاب دامنگیر ہوتا ہے نہ وہ اس کا احساس کرتے ہیں کہ وہ کیا گارہے ہیں۔ وہ ہر مخلوق کو اپنے دلنشیں اور دلکش راگ سناتے ہیں اور ان کو اس بات کا ذرا بھی احساس نہیں ہوتا کہ آیا ان کے راگ کو پسند کیا جاتا ہے یا نہیں۔

بعض پرندے دوسروں کی آوازوں کی نقل کرسکتے ہیں۔ مثلاً طوطا، مینا، کاکاتوا وغیرہ۔ بعض پرندے باتوں کو بڑی ہوشیاری سے سیکھ کر اسی لہجے میں ادا کرتے ہیں۔ لیکن یہ یقین سے نہیں کہا جاسکتا کہ آیا یہ پرندے جو کچھ بولتے ہیں اس کا مطلب بھی سمجھتے ہیں یا نہیں۔ اگر بعض باتیں جو ان کو شروع سے سکھائی جاتی ہیں، حرکات کے ساتھ بتائی جائیں تو البتہ کسی حد تک ان کا مطلب بھی ان پرندوں کے ذہن نشیں کرایا جاسکتا ہے۔

**پرندوں کا معاشقہ**

ہم ابھی بیان کرچکے ہیں کہ بہار کے موسم میں نر پرندے بڑے ذوق شوق سے گاتے ہیں کیوں‌کہ اس زمانے میں ان کو ایک ساتھی یا شریک زندگی کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ نظریۂ ارتقا کے بانی، چارلس ڈارون کا خیال تھا کہ گانے کی تخلیق ہی محض اس لیے ہوئی ہے کہ وہ معاشقہ میں مدد کرے۔ یعنی پرندوں میں گانا اظہار الفت کا ایک طریقہ ہے اور یہ بڑی حد تک صحیح بھی ہے۔

معاشقے کے زمانے میں نر پرندے مادہ کو نہ صرف اپنا گانا ہی سناتے ہیں بلکہ طرح طرح کی عجیب و غریب حرکتیں کرتے ہیں تاکہ مادہ کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائیں۔ وہ مادہ کو اپنے خوبصورت رنگین پر پھیلا پھیلا کر دکھاتے ہیں۔ کبھی اپنے اگلے خوبصورت حصوں کی نمائش کرتے ہیں اور کبھی پچھلے کی۔ کبھی اس کے سامنے جھومتے ہیں، کبھی رقص کرتے ہیں اور اس طرح مادہ کو موہ لینا چاہتے ہیں یہ تمام حرکتیں "نمائش" کہلاتی ہیں۔ چنانچہ مرغ مرغیوں کے سامنے اپنے رنگین اور خوبصورت پروں کو پھیلا کر خاص آوازیں نکالتے ہیں۔ کبوتر مادہ کے سامنے مترنم صداؤں کے ساتھ ناچتے ہیں۔ مور مورنی کے سامنے اپنی بےحد خوبصورت دم پھیلا کر جھومتے ہیں۔ بعض وقت ایک مادہ کو حاصل کرنے کے لیے کئی کئی نر ایک ساتھ گاتے اور ناچتے ہیں۔ مادہ ان کا رقص دیکھ کر اور گانا سن کر مسرور ہوتی ہے۔

بطیں پانی کے اندر رقص نہیں کرسکتیں۔ لیکن وہ رقص کرنے کی کوشش ضرور کرتی ہیں اور بار بار سر کو پانی کے اندر ڈالتی اور باہر نکالتی ہیں۔ بعض پرندے پانی چونچ میں بھر کر اوپر اچھالتے ہیں۔

راج ھنس (Swan) کے متعلق بہت قدیم زمانے میں یہ خیال کیا جاتا تھا کہ وہ صرف مرنے کے وقت گاتے ہیں اور یہ واقعہ ہے کہ وہ 'پھس پھس' کے سوا اور کوئی آواز نہیں نکالتے۔ اور اگر غور سے مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ وہ بہت دھیمی دھیمی آواز نکالتے ہیں جو نہ تو شور ہوتا ہے نہ گانا۔ لیکن جب نر اور مادہ میں ملاپ ہوتا ہے تو نر بڑی کرخت اور پُرشور آوازیں نکالتے ہیں۔

بعض پرندے جو گا نہیں سکتے، بہار کے موسم میں، اور کئی طریقوں سے عجیب و غریب آوازیں پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں؛ مثلاً کٹ پھوڑا (Wood-Pecker)۔ یہ درخت کی سوکھی ہوئی شاخ سے اپنی چونچ زور سے ٹکرا کر شور پیدا کرتا ہے۔ اسی طرح سارس بھی خاص قسم کی آواز پیدا کرتا ہے۔ بعض دوسرے پرندے بھی اپنی چونچ، پر اور پنکھوں سے طرح طرح کی آوازیں نکالتے ہیں اور یہ سب اس لیے ہوتی ہیں کہ مادہ کو اپنی طرف مائل کریں۔ ہمیشہ یہ ہوتا ہے کہ مادہ ان کی کوششوں اور نمائشوں کو سراہتی ہے اور ان کے ساتھ ہولیتی ہے۔

بہت کم صورتوں میں ایسا ہوتا ہے کہ دو نر ایک مادہ کے لیے لڑتے ہوں۔ اور ان میں جو فتح‌مند ہوتا ہے وہی مادہ کو اپنا حق سمجھتا ہے اور مادہ اسی کا ساتھ دیتی ہے۔ بہت کم پرندے ایسے ہوتے ہیں جن میں دو مادائیں ایک نر کے لیے لڑتی ہیں۔ بعض وقت جب کئی نروں کا مقابلہ ہوتا ہے تو انتخاب مادہ پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔ وہ کسی ایک کو پسند کرلیتی ہے۔ چنانچہ انگلستان کا ایک خوبصورت پرندہ اسکائی لارک (Sky-Lark) اس کی ایک اچھی مثال ہے۔

شکاری اور بہت بلندی پر اڑنے والے پرندوں، مثلاً عقاب، باز وغیرہ کا معاشقہ عجیب و غریب ہوتا ہے۔ اور یہ پرواز کے دوران میں، عمل میں آتا ہے۔ نر اور مادہ دونوں ایک ساتھ ہوا میں اڑتے ہوئے طرح طرح کے رقص اور تماشے کرتے ہیں اور گردش کرتے ہوئے آسمان کی بلندیوں میں اڑتے چلے جاتے ہیں جہاں پہنچ کر وہ اپنی پرواز کے انوکھے کرتب دکھاتے ہیں اور جب اپنی قوت پرواز کی پوری طرح نمائش کرچکتے ہیں۔ تو کسی ایک پہاڑ کی چوٹی پر بیٹھ جاتے ہیں اور ایک دوسرے سے انس و محبت کا اظہار کرتے ہیں اور "غوں غوں" کی سی آوازیں نکالتے ہیں۔

مادہ کوئل اپنے ساتھی کی دل‌کش آوازوں کا جواب بھی دل‌کش آواز میں دیتی ہے لیکن اسے حاصل کرنے میں نر کو بڑی کوشش اور جستجو کرنی پڑتی ہے اور وہ بےچارہ اس پتوں میں روپوش ہوجانے والی صدا کے پیچھے دربدر مارا مارا پھرتا ہے یہاں تک کہ اس کی حالت دیوانوں کی سی ہوجاتی ہے۔ اس کی ایک دوسری مثال پپیہے کی "پی کہاں" ہے جس سے ہرشخص واقف ہے۔ اسی طرح مادہ ماہی‌خور پرندہ بھی اپنے رفیق کو بہت ستاتا ہے اور اس کو بار بار پکار کر اڑجاتا ہے۔

شمالی امریکہ کے سنہری پنکھوں والے کٹ پھوڑے کا معاشقہ عجیب و غریب باتوں کا حامل ہوتا ہے۔ نر کٹ پھوڑا معاشقہ کے زمانے میں بھی اپنے رقیبوں کے ساتھ بڑا اچھا برتاؤ کرتا ہے چنانچہ یہ دیکھا گیا ہے کہ ایک ہی مادہ کو حاصل کرنے کے لیے کئی کئی نر بیک وقت اظہار محبت کرتے ہیں۔ لیکن وہ آپس میں لڑتے نہیں۔ یہ ان پرندوں کی زندگی کا ایک نہایت دل‌چسپ اور ساتھ ہی ساتھ مضحکہ‌خیز پہلو بھی ہے۔

(باقی)

# عبرانی زبان کا نیا جنم

(از جناب ڈاکٹر ی ۔ ا ۔ محمد حسین صاحب رکن دارالترجمہ جامعہ عثمانیہ ۔
حیدرآباد ۔ دکن)

اس زمانے میں جب کہ زبانیں نئے سانچوں میں ڈھل رہی ہیں اور ملک میں لسانیاتی جد و جہد کا ایک طوفان برپا ہے عبرانی زبان کی تجدید و احیا کے متعلق ذیل کا مضمون جو نہایت سبق آموز ہے، ناظرین " سائنس " کے لیے خالی از دلچسپی نہ ہوگا ۔ (مدیر)

پچھلے چند سالوں میں فلسطین تام اخبارات میں موٹی سرخیوں کے ساتھ شایع ہوتا رہا ہے ۔ عرب اور یہود کے متضاد اور مخالف سیاسی نصب العین اور ملک کے آیندہ دستور آئینی کے متعلق حکومت کی مختلف اسکیمیں فلسطین کو منصۂ شہود پر لے آئی ہیں ۔ لیکن سیاسی شہرت کی اس چکاچوند نے اس کے اس ثقافتی پس منظر کو اوجھل کردیا ہے جو ان سیاسی مقاصد کا اصلی سرچشمہ ہے ۔ اس سیاسی کشمکش نے جو کہ اس عرض موعود میں جاری و ساری ہے جدید تاریخ کے ایک نہایت ہی دلچسپ مظہر کو جس کا تعلق زبان عبرانی کی تجدید سے ہے۔ بہت سے مشاہدین کی نظروں کے سامنے سے ہٹادیا ہے ۔ عبرانی وہ زبان ہے جو پچھلے دو ہزار سال سے روزمرہ کی زندگی کے لیے استعمال نہیں کی گئی ۔

عبرانی ایک زندہ زبان کی حیثیت سے اس وقت ہی ختم ہوگئی جب کہ فلسطین کی آزاد یہودی ریاست رومی فتح کے بعد ختم ہوگئی - اس وقت سے یہودی دنیا کے تمام ممالک میں منتشر ہوگئے ۔ وہ انھیں ممالک کی زبان بولنے اور انھیں کی ثقافتی اور اقتصادی زندگی میں فاعلانہ حصہ لینے لگے ۔ عبرانی اب یہودیوں کے لیے کتاب مقدس اور نماز کی زبان کی حیثیت سے باقی رہ گئی یعنی وہ ایک مقدس زبان تھی جس میں

اگرچہ مذہبی زندگی کے متعلق الفاظ کا ایک کثیر ذخیرہ تھا مگر روزمرہ ضروریات کے الفاظ موجود نہ رہے اور کسان اور صناع کی زبان بالکل نسیاً منسیاً ہوگئی۔

لیکن جب یہودی قومی تحریک نے اسرائیل کے منتشر فرزندوں کو واپس بلانا شروع کیا اور تمام ملکوں کے یہودی جوق در جوق فلسطین میں آنے لگے تو قدرتی طور پر یہ سوال پیدا ہوا کہ ان کی باہمی زبان کیا ہوگی، ایک دوسرے کے ساتھ ان کا ذریعہ تفہیم کیا ہوگا۔ امریکہ، پولستان، جرمنی، یمن اور عراق کے یہودی ایک دوسرے کے ساتھ کیونکر اور کس زبان میں اظہار خیال اور گفتگو کرسکیں گے۔ ظاہر ہے کہ محض مشترکہ زبان ہی ایک واحد طریقہ تھا جو ان کو دوبارہ ایک ہم‌جنس قومی وحدت کے طور پر باہم منسلک کرسکتا تھا۔

مزید برآں یہودیوں کا نصب‌العین ایک ایسی ثقافت کی تخلیق تھی جو جدیدالعصر ہونے کے باوجود سخت قوم‌پرستانہ ہو اور سخت قوم پرستانہ ہونے کے باوجود جدیدالعصر بھی ہو، یعنی ایسی ثقافت جو کہ انسانی تگ و دو کی ساری پہنائیوں پر حاوی ہو۔ یہودی تزکہ زندگی کے ہر شعبہ، ہر فن اور صنعت اور علم اور مجلسی روابط میں سرایت کرجائے اور اس کی مشترکہ اساس قوی ہو جس کی شیرازہ بندی ایک مشترکہ زبان کے ذریعہ ہو۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہودیوں نے اس مقصد کے لیے دنیا کی کسی بڑی زندہ زبان کو کیوں منتخب نہیں کرلیا۔ مثلاً قدیم اور مقدس مگر مردہ عبرانی کے احیا کی بجائے ان کے لیے انگریزی زبان کو اختیار کرنا کہیں زیادہ آسان ہوتا نیز اس کے ذریعہ ہمسایہ اقوام کے ساتھ ان کے تعلقات زیادہ خوش‌گوار اور استوار ہوجاتے۔ پھر عبرانی زبان کس لیے اور کیوں منتخب کی گئی۔

یہودی قوم کے ایک حصہ کا فلسطین کو واپس آنا محض ایک حمل و نقل کا کارنامہ نہ تھا اور نہ اس کا مقصد محض اتنا ہی تھا کہ یورپ کی تباہ کن قوتوں سے گلوخلاصی حاصل ہو۔ دراصل یہ ایک مظہر تھا یہودی ثقافت کی نشاۃ ثانیہ کا۔ یہودیت کی اس نشاۃ ثانیہ میں یہود اپنی قدیم روایات و ثقافت کی تجدید چاہتے تھے جو کیا بلحاظ زبان کے اور کیا بلحاظ روح و تاثیر کے ایک عبرانی روایت تھی۔ عبرانی روایت

کتاب مقدس کے عظیم عبرانی نصب‌العین کی حامل ہے اور چوں‌کہ عبرانی زبان وہ ذریعہ تھی جس کی وجہ سے یہ قدیم روایات زندہ رہیں اور ان تک پہنچیں، لہذا یہودی اس بات کے خواہشمند تھے کہ وہ اپنے نفس کی گہرائیوں کو اس کے ساتھ وابستہ کردیں اور اپنی ہستی کے سرچشمہ سے زیادہ سے زیادہ قریب ہوجائیں۔

ان محرکات کی بنا پر جب انیسویں صدی کے آخر میں چند جوشیلے افراد نے پہلے پہل عبرانی کو روزمرہ کی زبان بنانے کا عزم ظاہر کیا تو یہ خیال ابتداءً بہت مضحکہ‌خیز نظر آیا۔ اس کو عملی جامہ پہنانے میں کس قدر دقتیں پیش آئیں اس کا اندازہ بن جہودہ کی زندگی کے ایک واقعہ سے کیا جاسکتا ہے جو جدید عبرانی زبان کا باوا آدم ہے۔ بن جہودہ فلسطین میں اپنی بیوی کے ساتھ وارد ہوا۔ یہ خاتون ہفت زبان تھی مگر اس کے باوجود عبرانی کا ایک حرف نہیں جانتی تھی۔ بن‌جہودہ خوب جانتا تھا کہ اس کی بیوی کو عبرانی سیکھنے کے لیے کافی عرصہ درکار ہوگا۔ بایں‌ہمہ اس نے عزم مصمم کیا کہ عبرانی کے سوا گھر میں کسی دوسری زبان کو داخل نہ ہونے دیا جائے۔ لہذا اس نے ایک سخت فیصلہ کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ دوسرے روز علی‌الصباح بن‌جہودہ نے اپنی بیوی کے ساتھ عبرانی بولنی شروع کردی۔ بیوی بیچاری بہت پریشان ہوئی۔ اب جہودہ نے اس کو عبرانی میں سمجھانا شروع کیا اور یقین دلایا کہ اب اس کے گھر میں سوائے عبرانی کے دوسری کوئی زبان نہیں بولی جائے گی۔ مسز بن جہودہ جس کے لیے یہ سب معاملہ معمہ بنا ہوا تھا، اپنے خاوند کو سمجھانے کی کوشش کرنے لگی کہ وہ اس کے فیصلہ کی انتہائی قدر کرتی ہے لیکن آخر ایک نئی زبان کو گھر میں رائج کرنا صرف تدریجی طور پر ہی ممکن ہے مگر بن جہودہ اپنی ہٹ پر قایم رہا۔ بیوی کے آنسو اور اس کی الحاح و زاری اس کے مضبوط ارادہ کو نہ ہلا سکے۔ بیوی نے مجبور ہوکر چند ہی ماہ میں اپنے خاوند کے اس لسانی جبر کے سامنے سر تسلیم خم کردیا۔ اب دونوں نے یہ تہیہ کیا کہ وہ اپنے احباب کے ساتھ صرف عبرانی میں گفتگو کریں گے، اگرچہ مخاطب کو یہ اختیار ہوگا کہ وہ چاہے کسی زبان میں جواب دے۔ جہودہ کا پہلا خاندان تھا جس نے اپنی روزمرہ کی زندگی

میں سختی کے ساتھ عبرانی کا استعمال شروع کردیا۔ چھے سال کے بعد مسز بن جہودہ یروشلم کے ایک بہترین مدرسہ میں عبرانی کی معلمہ ہوگئی۔

اس طرح حیات تازہ پائی ہوئی زبان میں ابتداءً قدرتی طور پر جدیدالعصر زندگی کے بہت سے شعبوں، مثلاً سائنس اور حرفت کے لیے الفاظ کی کمی تھی۔ لیکن ایک ہی نسل کے اندر ایک مہتم‌بالشان کام انجام پا گیا۔ اب ایک مخصوص مجلس لسانی قائم ہے جو گزشتہ صدیوں کے ادب کا باقاعدہ امتحان کرتی ہے اور مردہ عبرانی الفاظ کو ڈھونڈ کر نکالتی اور ان کا احیا کرتی ہے۔ جہاں ضرورت ہوتی ہے، نئے الفاظ تراشے جاتے ہیں جو کچھ تو ہم جنس زبان عربی کے سانچے پر ڈھال لیے جاتے ہیں اور کچھ یوروپین زبانوں سے اصلی شکل میں لے لیے جاتے ہیں اور عبرانی میں بٹھا لیے جاتے ہیں۔ مخصوص مضامین مثلاً مختلف صنعتوں اور حرفتوں کے لیے بھی لغتیں شایع ہوکر نشر ہوچکی ہیں۔ دنیا کے بڑے بڑے شاہکار عبرانی میں ترجمہ ہوچکے ہیں۔ تمام یہودی مدارس اور فلسطین کے جامعہ میں عبرانی واحد ذریعہ تعلیم ہے اور عدالت، ڈاک (ٹپہ) اور ریڈیو وغیرہ میں وہ سرکاری زبان کے طور پر مشتمل ہے۔ ایک نئی عبرانی نثر اور نظم جنم لے رہی ہے۔ وہ چیز جو محض ایک رومانی جدت پسندی کے طور پر شروع کی گئی تھی اب ایک محسوس حقیقت بن گئی ہے۔ نئی پود بھی تیار ہوچکی ہے۔ اب فلسطین میں ایسے بچے پیدا ہوتے ہیں کہ جن کی مادری زبان عبرانی ہے۔

اس عبرانی کے ٹیکنیکل پہلو کی تکمیل ہوچکی ہے۔ یہودیوں نے ثابت کردکھایا ہے کہ اب کوئی مفہوم نہیں جو عبرانی میں ادا نہ کیا جاسکے بشرطیکہ اس کو ادا کرنے کی کوشش کی جائے۔ میری میز پر دو فلسفیانہ مضامین ہیں۔ ایک میں بٹلر اور ہیوم کی (argument from analogy) اور دوسرے میں بریڈلے کی اخلاقیات پر بحث ہے۔ دونوں نہایت صاف و شستہ عبرانی میں لکھے ہوئے ہیں۔ عبرانی جامعہ یروشلم کے طلبا اعلٰے ریاضیات کے دقائق پر اور حیاتیاتی تحقیقات کی تفصیلات پر نہایت

ہی فصیح اور بلیغ عبرانی میں بحث کرتے ہیں اور علیٰ ہذاالقیاس ارسطو اور کینٹ (Kant) کی مابعد الطبیعات پر۔

قدیم اور مقدس عبرانی میں زندگی کی ایک نئی لہر دوڑانے کا کام دراصل ماضی اور مستقبل کا، مشرق اور مغرب کا یا جسم و جان کا وہ اتصال ہے جس کے لیے ہم سب اپنے اپنے طور پر کوشش کر رہے ہیں۔

(ماخوذ از انگریزی نیو ریویو بابت ماہ دسمبر سنہ ۳۹ ع)

---

# پودا اور پانی

از

محمد ریاض الحسین صاحب قریشی، ایم - ایس سی (عثمانیہ)

کیا پودے میں حیات ہوتی ہے؟ لفظ حیات سے جسم اور جان کے تعلق کا خیال ذہن میں پیدا ہوجاتا ہے۔ جاندار عموماً حرکت کرسکتا ہے، کھانا پیتا ہے، سانس لیتا ہے - سردی و گرمی کا احساس اس میں موجود ہوتا ہے۔ جسم سے بیکار مادے خارج ہوتے ہیں - اس میں نشوونما کی قابلیت پائی جاتی ہے - یہ اپنا ہم جنس پیدا کر لیتا ہے۔ اس میں دوران خون یا رس کی اندرونی حرکت پائی جاتی ہے۔ چنانچہ پودوں میں زندگی کی خاصیتیں پائی جاتی ہیں - انھیں بھوک پیاس محسوس ہوتی ہے۔ غذا نہ ملنے پر مر جاتے ہیں - پانی نہ ملنے پر شدت پیاس کے سبب مرجھا جاتے ہیں - پودے بیج پیدا کرکے اپنی نسل کی افزایش کرتے ہیں۔ بعض تو مثلاً موز (کیلا) اور کیانا اپنے ہی جیسی اولاد پیدا کرلیتے ہیں غرض یہ کہ نباتات میں بھی حیات ہوتی ہے اور حیوانوں کی طرح تمام افعال انجام دیتے ہیں۔ اب ہم صرف اس پر غور کریں گے کہ پودا اپنی پانی کی ضرروت کو کس طرح پورا کرتا ہے اور پودے میں پانی کس طرح چڑھتا ہے؟

یہ ہمارا روزمرہ کا مشاہدہ ہے کہ باغوں میں صبح اور شام پودوں کو پانی دیا جاتا ہے۔ پانی کے نہ ملنے پر پودا خشک ہوجاتا ہے۔ اب اس پر غور کریں گے کہ پودا گملے کے پانی سے کس طرح فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔ یاد رہے جس طرح حیوانات میں خون کی گردش ہوتی ہے اسی طرح نباتات میں یہ عمل ہوتا ہے۔ جڑیں جو پانی زمین سے چوستی ہیں وہ پتوں تک پہنچتا ہے۔ پتے پودے کے لیے معدہ کا کام

انجام دیتے ہیں۔ فضا سے حاصل کی ہوئی کاربن ڈائی آکسائیڈ جڑ کے ذریعے حاصل شدہ پانی سے ملتی ہے تو پودے کی غذا بنتی ہے جس کو استعمال کرکے وہ نشو و نما پاتے ہیں۔ پانی کی جو کچھ زائد مقدار باقی رہ جاتی ہے پتوں کے سوراخوں کے ذریعہ خارج ہوجاتی ہے۔

جڑ کا سب سے پہلا کام پودے کو زمین میں جما دینا ہے تاکہ تیز ہوا کے جھونکوں سے پودا زمین سے علیحدہ نہ ہوجائے۔ جڑ کا دوسرا کام زمین سے پانی چوسنا ہے۔ پانی میں طرح طرح کے دھاتی مرکبات حل شدہ ہوتے ہیں۔ اسی محلول کو جڑ جذب کرتی ہے اس عمل کو ذیل ہی ہم ایک مثال کے ذریعے واضح کریں گے۔

عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ کشمش کو حلوے وغیرہ میں استعمال کرنے سے پیشتر پانی میں ڈالا جاتا ہے۔ کشمش پر جھرّیاں پڑی ہوتی ہیں۔ کشمش پانی جذب کرکے دبیز ہوجاتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ دانے کی بیرونی دیوار پر باریک سی جِھلّی ہوتی ہے جس کے اندر شکر پائی جاتی ہے۔ پانی کے ساتھ شکر کا محلول تیار ہوتا ہے اور یہ پانی کو اندر کھینچنا شروع کرتا ہے۔ پانی جھلّی میں سے ہوتا ہوا اندر چلاجاتا ہے اور کشمش کا دانہ پانی اندر پہنچنے باعث دبیز ہوجاتا ہے۔

اسی عمل کو ایک اور تجربہ کے ذریعے واضح کیا جاسکتا ہے۔

شکل (۱) میں یہ دکھلانا مقصود ہے کہ کس طرح پانی پھکنے میں داخل ہوتا ہے۔

پانی کے گلاس میں شربت سے بھرا ہوا پھکنا لٹکا دیا جاتا ہے۔ تھوڑی دیر بعد پھکنے میں شربت کی سطح بڑھنے لگتی ہے۔




شکل ۱

اسی عمل کا تیسرا تجربہ یہ ہے کہ ایک قیف دار نلی کے سرے پر باریک جھلّی باندھی جاتی ہے ۔ اس میں شکر یا نمک کا محلول بھر کر نلی پر نشان لگادیا جاتا ہے۔ اس نلی کو صاف پانی کے برتن میں لٹکادینے سے تھوڑی دیر بعد معلوم ہوگا کہ نلی میں شربت کی سطح بڑھتی جارہی ہے۔




شکل ۲




اس سے ثابت ہورہا ہے کہ شکر یا نمک کا محلول پانی کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ پانی جھلی میں سے گزر کر اندرونی محلول سے مل جاتا ہے۔ یہ امر قابل ذکر ہے کہ جھلی میں کوئی سوراخ نہیں ہوا کرتا صرف محلول کی کشش کے باعث جس کو ولوجی دباؤ (Osmotic Pressure) کہتے ہیں' پانی اندر داخل ہوتا ہے۔ اگر گلاس میں پانی کی بجائے نمک یا شکر کا ہلکا محلول رکھا جائے اور قیف کے اندر مرتکز محلول تو اندر کا گاڑھا محلول باہر کے ہلکے محلول کو اندر کھینچ لےگا۔ اگر اس کے برعکس عمل کیا جائے تو ظاہر ہے برعکس عمل ہوگا۔

جڑ کو دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایک موٹی جڑ ہوتی ہے اس کے اطراف بہت سی چھوٹی چھوٹی جڑیں لگی ہوتی ہیں۔ ان کو جڑبال کہتے ہیں پانی کو یہی جڑبال جذب کرتے ہیں اور موٹی جڑیں جذب‌شدہ پانی کو تنوں تک پہنچاتی ہیں۔

شکل نمبر ۴ میں جڑبال دکھائے گئے ہیں۔ جڑ کو لپٹے ہوئے مٹی کے ذرات ہیں جو پانی کے پرت سے گھرے ہوئے ہیں۔ ان کے اطراف ہوا ہے۔ بارش کے بعد یا پودوں کو پانی دینے پر مٹی کے ذروں کے لیے پانی کی مقدار زیادہ ہوجاتی ہے۔

زمین خواہ کتنی ہی خشک کیوں نہ ہو اس کے ذرے پانی سے گھرے ہوئے ہیں۔

یہ پانی دراصل مختلف قسم کے عناصر اور مرکبات کا محلول ہوتا ہے جس کی پودوں کو ضرورت ہوتی ہے۔ یہ محلول جڑ کے محلول سے ہلکے ہوتے ہیں اس لیے اچھی طرح جڑبالوں کی جھلی میں سے گزرکر اندر داخل ہوجاتے ہیں اور




شکل ۲۔

آہستہ آہستہ تنے میں پہنچ جاتے ہیں ۔ زمین کا پانی کچھ سورج کی گرمی سے بخارات بن کر اڑ جاتا ہے اور کچھ پودوں کے کام آتا ہے ۔ جب پانی کی مقدار زمین میں بہت کم ہوجاتی ہے تو پودے خشک ہوجاتے ہیں ۔

ولوجی دباؤ کے علاوہ اور مختلف طریقوں سے پانی یا رس پودوں میں چڑھتا ہے اب ہم ان کو یہاں پر مختصراً بیان کریں گے ۔

**بیخی انجذاب** ابھی ہم نے بیان کیا ہے کہ بیخی بال پانی جذب کرنے والے اعضا ہیں۔ لیکن بیخی انجذاب کے لیے آزاد آکسیجن اور موزوں تپش کی

موجودگی لازمی ہے - بیخی انجذاب تپش کے اضافہ کے ساتھ ساتھ زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ پانی میں اگر حل‌شدہ نمک بہت زیادہ ہوں تو بیخی انجذاب میں رکاوٹ ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ دلدلوں میں جڑوں کو نقصان پہنچتا ہے۔

پودے کو احتیاط کے ساتھ جلاکر اس کی راکھ کا تجزیہ کریں تو معلوم ہوگا کہ اس میں مختلف قسم کی دھاتیں موجود ہیں مثلاً کیلسیم، پٹاسیم، سوڈیم، لوہا وغیرہ۔ ان کو پودا اپنی ضرورت کے لیے زمین سے مرکبات کی شکل میں حاصل کرتا ہے۔ ایک ہی قسم کی زمین میں اُگنے والے پودے مختلف حل‌شدہ مادوں کو مختلف تناسب میں جذب کرتے ہیں کیونکہ پودوں کی ضروریات مختلف ہوتی ہیں - گیہوں، چاول به نسبت شلجم، مولی، چقندر، آلو کے زمین سے نائٹروجن، چونا، پوٹاش نصف سے کم مقدار میں جذب کرتے ہیں اور ان میں سلیکن زیادہ مقدار میں جذب کیا جاتا ہے۔

تجربہ | گل مہندی کے پودے کو ایک برتن میں جس میں رنگین پانی ہے رکھ دیا گیا۔ تھوڑی دیر بعد اگر ہم تنے کو کاٹ کر دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ تنا رنگین ہوگیا ہے - اس سے پتہ چلا کہ پانی چڑھتا ہے۔ اس طرح اگر اور تھوڑی دیر تک اس کو رکھ چھوڑا جائے تو ہم دیکھیں گے کہ پتے کی رگیں بھی رنگین ہوگئی ہیں۔

اس تجربہ سے ایک بات اور معلوم ہوتی ہے - ترشے ہوئے حصہ کا بغور مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ تنے کا صرف ایک حصہ رنگین ہے۔ کسی پودے کی عرضی تراش لیں تو معلوم ہوگا کہ اس میں چھوٹے چھوٹے خانے شہد کے چھتے کی مانند بنے ہوئے ہیں۔ ان خانوں کو خلیے (Cells) کہتے ہیں جو مختلف قسم کے ہوتے ہیں۔ ان کو مختلف نام دیے جاتے ہیں - ہر ایک سلسلہ کا خاص کام ہوتا ہے مثلاً وہ جن کا کام صرف سقہ‌گری یعنی جڑ کے ذریعہ جذب شدہ پانی کو پودے کے تمام حصوں تک پہنچانا ہے ان کو ہم خشبہ کے نام سے موسوم کرتے ہیں - گل‌مہندی کا خاص حصہ جو رنگین ہوا ہے وہی خلیے خشبے کے ہیں - اس کے ثبوت کے لیے ایک عمل اس طرح کیا جاسکتا ہے کہ ایک پودے کے تنے کو خشبے کے خلیے تک تراش دیں اور اس کو پانی میں رکھیں تو معلوم ہوگا کہ پانی چڑھتا

ہے۔ لیکن اگر ان مخصوص خلیوں کو تراش دیا جائے اور دوسرے تمام خلیوں کو قائم رکھ کر پودے کو پانی میں رکھیں تو پودا پانی کی رسد نہ ہونے سے مرجھا جائے گا۔

**بیخی دباؤ** جڑ کی قشری کعبی بافت کے خلیوں میں دباؤ پیدا ہوتا ہے۔ خلیے سکڑتے وقت پانی چوبی بافتوں یعنی خشبوں میں زور کے ساتھ پھینک دیا جاتا ہے۔ اس کے بعد خلیوں میں تناؤ پیدا ہوجاتا ہے۔ تناؤ کے ایک حد تک پہنچنے کے بعد وہ پھر سکڑتے ہیں۔ اس طرح ہم خیال کرسکتے ہیں کہ پانی چوبی بافت میں مسلسل




شکل ۳ جڑ کی عرض تراش

پمپ کیا جاسکتا ہے۔ اس دباؤ کو جو جڑ میں موجود ہوتا ہے اور پانی کو چوب یا خشبے میں اوپر کی طرف دوڑ آتا ہے بیخی دباؤ کہتے ہیں۔

**سریان**

علی الصباح گھاس پر شبنم کے موتی نما قطرے دکھائی دیتے ہیں۔ یہ قطرے پتوں کے سوراخوں کے ذریعہ جن کو دھن کہتے ہیں، خارج ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ تجربہ سے ظاہر ہے کہ پودے کے جسم سے پانی کا اخراج (سریان) ہوتا رہتا ہے۔ اگر پودا اس نقصان کی تلافی نہ کرے تو وہ بہت جلد مرجائے گا۔ لیکن



شکل ۶



شکل ۷

یہ معلوم ہونا چاہیے کہ جس قدر پانی بھاپ کی شکل میں خارج ہوتا رہتا ہے اتنا ہی جڑوں کے ذریعے پودے میں داخل ہوتا ہے۔ اگر ایسے پودے کو جس میں سریان ہورہا ہو ایک ٹھنڈے کانچ کے استوانے میں بند کردیں تو پانی کی بھاپ جو پودے کے جسم سے نکلتی ہے، استوانے کی اندرونی سطح پر پانی کی شکل میں جم

جائے گی جس طرح کہ ہم کسی ٹھنڈے شیشے پر سانس لیں تو بھاپ پانی میں تبدیل ہوجاتی ہے۔

بعض اوقات موسم گرما میں جب سریان تیز ہوتا ہے تو زمین سے جڑ اس قدر پانی جذب نہیں کرتی کہ سریان کے سبب پانی کا جو نقصان ہوتا ہے اس کی تلافی ہوسکے۔ اس وقت خشبے میں منفی دباؤ ہوتا ہے۔ اس کا ثبوت اس طرح ملتا ہے کہ تنے کی تراش لی جائے تو خلیوں سے پانی نہیں نکلتا۔ اس کے برخلاف گرمی میں رات کے وقت بیخی انجذاب تیزی سے عمل میں آتا ہے اور سریان گھٹ جاتا ہے۔ ان حالات میں بیخی دباؤ اتنا زیادہ ہوتا ہے کہ پتوں سے پانی کے قطرے نکل پڑتے ہیں جن سے زاید پانی کا اخراج ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے گھاس، نسترن وغیرہ کے پتوں پر علی الصباح پانی کے قطرے دکھائی دیتے ہیں۔ پانی دھن کے ذریعہ خارج ہوتا ہے۔ ہم اس عمل کو مصنوعی طور پر بھی پودے پر پارے وغیرہ کا دباؤ ڈال کر دکھا سکتے ہیں۔

حاصل کلام یہ کہ سریان پانی کے اوپر چڑھنے میں معاون ہوتا ہے کیوں کہ پانی اوپر کھینچتا ہے اور نیچے سے بیخی دباؤ دھکیلتا ہے۔ شکل سے ظاہر ہے کہ اوپر کے خلیے سے پانی خارج ہوتے ہی نچلے خلیے سے اس کی جگہ لے لیتا ہے۔ اس طرح سلسلہ جاری رہتا ہے۔

**سر جگدیش بوس کا نظریہ**

ہندستانی ماہر نباتیات سر جگدیش بوس آں جہانی کے خیال کے مطابق رس نبضہ (Pulsation) کے باعث چڑھتا ہے۔ برقی کریدنی (Probe) کو آہستہ آہستہ تنے میں داخل کیا۔ اس کھونٹی کا تعلق رو پیما (Galvanometer) سے تھا۔ اس میں کریدنی کا اثر برابر نظر آرہا تھا لیکن خشبہ آتے ہی کوئی نبضہ نظر نہ آیا کیوں کہ خشبہ مردہ اور ساکت ہوتا ہے۔

**شعریاتی عمل**

ایک گروہ کا خیال یہ ہے کہ پانی چراغ کی بتی میں تیل کی طرح چڑھتا ہے۔ ایک نہایت باریک سوراخ والی نلی کو پانی کے برتن میں رکھیں تو نلی میں پانی نہایت تیزی کے ساتھ اوپر چڑھتا ہے۔ لیکن اس نظریے پر اعتراضات کیے گئے ہیں۔

**نظریہ ڈکسن**

آج کل ڈکسن کے 'سنہ ۱۹۰۹ع کے نظریے کو تسلیم کیا جاتا ہے۔ اس مفروضہ کے لحاظ سے "تبخیری عمل پتوں سے پانی کو ایک مسلسل ستون کی شکل میں کھینچتا ہے"۔

پانی کے اس ستون کو ایک رسی سے تشبیہ دی جاسکتی ہے۔ اس میں جیسے جیسے پتوں سے تبخیر ہوتی جاتی ہے وہ کھینچتی جاتی ہے۔ یعنی یہ مفروضہ پانی کے قوت اتصال پر منحصر ہے۔ پانی کے سالمات ایک دوسرے سے نہایت مضبوطی سے متصل ہوتے ہیں۔ نیز ان خلوی دیواروں سے لگے رہتے ہیں۔ بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہوا کے بلبلے جو ان خلیوں میں موجود ہوتے ہیں پانی کے اوپر چڑھنے میں مزاحم ہوں گے لیکن واچل (Votchel) کا خیال ہے کہ پانی کے بلبلے مزاحمت پیدا کرنے کی بجائے پانی کے ستون کو اوپر چڑھنے میں کمانی کی طرح عمل کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ خلیوں میں عرضی دیوار بھی ہوتی ہے جو شاید مزاحم ہوتی ہوگی لیکن ان میں باریک باریک سوراخ ہوتے ہیں اور ہرایک خلیہ چوں‌کہ بالکل بھرا رہتا ہے ' اس طرح پانی تسلسل میں رہتا ہے۔

بہر صورت یہ نظریہ مختلف اعتراضوں کے باوجود اب بھی مقبولیت کا مدعی ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ بیخی دباؤ ' شعریت ' فضائی دباؤ اور سریان پانی اوپر چڑھنے میں مدد ضرور کرتے ہیں لیکن سب سے زیادہ عامل قوت سریان کا تبخیری کھنچاؤ ہے۔

---

# سائنسی قبیلہ کی بعض رسوم کا نفسیاتی تصور*

از

جناب ع ۔ ح ۔ جمیل علوی صاحب ۔ ایم اے ۔ ممبر برٹش سائیکالوجیکل سوسائٹی ۔
صدر شعبۂ نفسیات ۔ ٹیچرز ٹریننگ انسٹی ٹیوشن ۔ کابل ۔

## خلاصہ

۱ ۔ تمہید ۔
۲ ۔ قبیلہ کی اصل ۔
۳ ۔ ان کی رسوم کا نفسیاتی تجزیہ ۔
۴ ۔ نتائج ۔
۵ ۔ شکریہ جات ۔

### ۱ ۔ تمہید ۔

پروفیسر سگمنڈ فرائڈ نے اپنے نظریات کو مستحکم اور واضح کرنے کے لیے بعض ایسے حقائق کو بھی استعمال کیا ہے جن کو کسی صورت میں بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا ۔ ایسے حقائق کے لیے ضروری ہے کہ وہ تغیر اور تبدل کے عمل سے یکسر مبرّا ہوں ور اپنی اصلی حالتوں میں موجود ہوں ۔ ایسے حقائق غیر متمدن اشخاص کے مطالعہ سے حاصل کیے جاتے ہیں ۔ ایسے قبیلوں کے مطالعہ سے جو غیر مہذب، قدیم اور وحشی

* یہ مضمون " انڈین سائنس کانگرس " کے چھبیسویں سالانہ اجلاس سنہ ۱۹۳۹ ء بمقام لاہور کے شعبہ نفسیات میں بزبان انگریزی پڑھا گیا ۔

ہیں، ہم ایسے حقائق حاصل کریں گے جو نسبتاً بہت ہی کم تبدیل ہوئے ہیں۔ ان کے برعکس مہذب اور متمدن افراد کے رسم و رواج کی شکل کافی بگڑی ہوئی ہوتی ہے۔

خانہ بدوش اور جرائم پیشہ اقوام پنجاب کی آبادی کا ایک نہایت ہی دلچسپ عنصر ہیں۔ وہ خاص طور پر محض اس لیے ہی دلچسپی کا باعث نہیں کہ انھوں نے اپنی قدیم رسوم اور اعتقادات کو بالخصوص بجنسہٖ قائم رہنے دیا ہے، بلکہ اس لیے بھی کہ ان اقوام کا ہر ایک قبیلہ اغلباً اپنے مختتم اصل کے لحاظ سے قدیم ہے۔ ان کے رسم و رواج اور اعتقادات کا مکمل ریکارڈ تجزیۃالنفسی نقطہ نگاہ سے بہت ہی دلچسپ اور عجیب قسم کی معلومات سے پُر ہوگا۔ ان کے بغور مطالعہ سے ہم طبعی اشخاص کی ذہنی کیفیت کا اندازہ بخوبی لگا سکتے ہیں۔

جرائم پیشہ اقوام کے ایکٹ کی رو سے جو جو قومیں اس ایکٹ کے اندر رجسٹرڈ ہیں وہ منیا، بلوچ، باورے، ہارنی، سانسی، بھکی‌واس اور کرمنگ ہیں۔ یہ تمام قبیلے برادری سے خارج کیے ہوئے ہیں۔ زیادہ تر اس لیے کہ وہ لومڑی، گیدڑ، کچھوے، بلّے اور اسی طرح کے تمام ناپاک جانور کھاجاتے ہیں۔ ان جرائم پیشہ قبیلوں میں نفسیاتی مطالعہ کے لیے سانسی خاص طور پر ہمارے مطالعہ کے مستحق ہیں۔ یہ قبیلہ شکاری ہے اور بالعموم خانہ بدوش جو جنگل میں رہتے ہیں اور مختلف جرائم خصوصاً چوری کے مرتکب ہوتے رہتے ہیں۔

سانسی مختلف ناموں سے موسوم کیے جاتے ہیں۔ مثلاً، سانسی۔ ہربورا۔ بھیریا۔ بھاتو۔ بھیڈکٹ۔ کیکن اور کنجر وغیرہ۔ اپنی اصل کو چھپانے کے لیے سانسی اپنے مختلف نام رکھ لیتے ہیں۔ مثلاً نٹ۔ پیرنا اور بازی‌گر وغیرہ۔ بھیڈکٹ یعنی بھیڑ مارنے والے ان خانہ بدوش سانسی قبیلوں پر مشتمل ہیں جنھوں نے اپنے قدیم اور وحشی رسم و رواج کو مکمل حد تک محفوظ رکھا ہے۔ (۱) ہم سانسیوں کے اس خاص قبیلے کو مطالعہ کے لیے منتخب کرتے ہیں۔

## ۲ ۔ قبیلہ کی اصل

تمام سانسی اپنے تئیں سانس مل کی اولاد خیال کرتے ہیں جس کے متعلق کہا جاتا ہے

کہ وہ راجپوتی ریاست بھٹیانہ کے شہر بھاٹنر کے قرب و جوار کی راجپوت شہزادی کا ولدالزنا تھا ۔ یہ راجپوت ریاست دریائے گھگھر کے کنارے پر تھی، جو اب خشک ہوچکا ہے ۔ سانس مل کا باپ ایک نیچ قوم کا فرد تھا ۔ راجپوت شہزادی اس کے ساتھ جنگل میں بھاگ گئی ۔ وہاں ہی اس کے بطن سے سانس مل پیدا ہوا ۔ ہندو ذات پات کے قواعد کے ماتحت اس عورت کی اولاد نیچ اور اچھوت قرار دے کر راجپوت برادری سے خارج کردی گئی ۔ آہستہ آہستہ ان کا ریاست میں داخل ہونا ممنوع قرار دیا گیا (۲) انھوں نے خانہ بدوش ہوکر کسب معاش کے لیے تمام حیلوں یعنی رہزنی ، چوری ، ٹھگی ، ڈکیتی ، گداگری کو اپنا پیشہ بنا لیا ۔

ان لوگوں کی زبان اور معاشرت و تمدن بہت کچھ ان کے اصل پر روشنی ڈال سکتے ہیں ۔ بھیڈکٹ اپنے کو بھٹی کہلاتے ہیں ۔ علاوہ ازیں آپس میں ایک دوسرے کو مخاطب کرتے وقت ایک لفظ بولتے ہیں جو تمام سانسیوں کے لیے یکساں ہے ۔ وہ لفظ « بھٹوا » ہے ۔ پنجاب میں راجپوتوں کی ایک بڑی قوم بھٹی راجپوت ہے جو مختلف اضلاع میں پھیلی ہوئی ہے اور جس قوم کا ایک مشہور فرد دُلّا بھٹی ایک تاریخی ہیرو کی حیثیت رکھتا ہے ۔ راجپوتانہ میں سانسی « بھارت » یا «بھاٹ» کہلاتے ہیں ۔ « بھاٹ » ایک نہایت مشہور قوم ہے جو قصہ گوئی اور رجز خوانی کا کام کرتی ہے اور جس کے مشہور افراد آج کل بھی زمینداروں کے منظور نظر ہیں جو اپنی بدیہہ گوئی اور بذلہ سنجی سے آج بھی امرا کی محفلوں کی رونق بڑھاتے ہیں ۔ راجپوتانہ میں سانسی بالکل بھاٹ کا کام کرتے ہیں اور بھاٹوں ہی کی طرح راجپوتوں کے خاندان کا شجرہ نسب بھی یاد کرتے ہیں اور بہ وقت ضرورت دھراتے ہیں ۔ یہی لوگ میراثیوں کی طرح کلان بھی کرتے ہیں ۔ چنانچہ اس حقیقت کی طرف پنجابی کے مشہور شاعر وارث شاہ نے « ہیر » میں اشارہ بھی کیا ہے ۔ ع

«وارث شاہ کلیان ایڈی کتھوں سکھیو ای جوتوں کھادی آکسے بھٹ دی اے » ۔

اب ہم یہاں سے یہ نتیجہ اخذ کرسکتے ہیں کہ بھٹوا ۔ بھاٹ ۔ بھارت ۔ یا بھٹی

ایک ہی چیز ہیں اور تمام کے تمام راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۱۔ بعض راجپوت چندر بنسی خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ ہندوؤں کی دیو مالا کی رو سے چندرماں اور ''بدھ'' یعنی بھیڈ یا بھیڑ کا نہایت ہی گہرا تعلق ہے۔ چندرماں کو ہمیشہ تصویر میں اس جانور پر سوار دکھایا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بھیڈ کٹوں نے اپنا نام اس حیوان کے نام پر رکھا ہے یعنی اس خاندان نے اس خاص حیوان سے جو ان کے مورث اعلیٰ کے ساتھ گہرا تعلق رکھتا ہے۔ اپنا نام حاصل کیا ہے۔ گویا ان کا باپ یہ حیوان یعنی بھیڑ تھی۔ یہی بھیڑ اس قبیلے کا ٹوٹم[2] ہے جس کے متعلق یقین کیا جاتا ہے کہ یہ بھیڈ کٹ قبیلے کا مورث اعلیٰ تھا۔

## ۳۔ سانسیوں کی رسوم کا نفسیاتی تجزیہ

اگر ہم نفسیاتی مطالعہ کے لیے کسی قدیم قبیلے کو لیں تو معلوم ہوگا کہ ان کی رسوم اور اعتقادات میں ''اوڈی پس'' کا مولف (Complex) نمایاں حصہ لیتا ہے۔ یہی حال بھیڈکٹوں کا ہے جن کے رسم و رواج اوڈی پس کے مولف سے پیدا ہوتے ہیں۔ بھیڈکٹ فرقے میں سب سے پہلے ہمیں یہ عجیب بات نظر آئے گی کہ وہ ہر قسم کی ناپاک اور گندی اشیا بڑے شوق سے کھا جاتے ہیں۔ لیکن صرف ایک حیوان کا کھانا ان کے نزدیک ممنوع ہے۔ یہ حیوان بھیڑ ہے جس کو وہ نہیں کھا سکتے۔ بھیڑ کا گوشت وہ صرف چند خاص مذہبی موقعوں یا کسی رسم کی ادائگی کے وقت ہی

---

۱ ''پنجاب کی بعض اچھوت قومیں'' کے صفحہ ۱۳ کے یہ الفاظ قابل غور ہیں: ''راجپوتانہ میں تو سانسی اپنے آپ کو کہلاتے بھی بھاٹ ہیں جن کا پیشہ ہی راجپوتوں کا شجرۂ نسب یاد رکھنا اور بیان کرنا ہے۔ نیز پنجاب میں بعض زمینداروں کو بھی کام سانسی یا بھٹوا دیتے ہیں۔''

یہاں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان کا اصلی مسکن ریاست بھاٹنیر تھا جو کہ بیکانیر کے کہیں نزدیک ہی تھی۔ اگرچہ آج کل کے ملکی نقشوں میں اس کا کوئی ذکر نہیں اور نہ ہی اس کی جغرافیائی حیثیت باقی ہے لیکن ''بھاٹنیر'' کی تاریخی حیثیت مسلمہ ہے جس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

۲ Totem مظاہر فطرت میں سے کوئی چیز خصوصاً کوئی جانور یا پودا جسے کسی قدیم قبیلے نے باطنی تعلق کے اعتقاد کی بنا پر اپنا نشان قرار دیا ہو اور اس کا عام حالتوں میں کھانا حرام قرار دیا ہو۔

کھاتے ھیں۔ ان کے لیے بھیڑ کا گوشت یعنی بھیڑ ممنوع ھے۔ امتناع یا تحریم کی اصل کے سلسلے میں فرائڈ تحریر کرتے ھیں: "امتناع کی اصل ایسا ممنوع فعل ھے جس کے لیے بےشعوری میں زبردست خواھش موجود ھو"۔ (۳) ھم اوپر یہ بھی دیکھ چکے ھیں کہ بھیڑ کے متعلق یہ خیال کیا جاتا ھے کہ یہ ان کا مورث اعلیٰ ھے اور حقیقت بھی یہ ھے کہ بھیڈکٹ سانسی کہلانے کی بجائے اپنے تئیں بھیڈکٹ کہلانا زیادہ پسند کرتے ھیں۔ بھیڈکٹ گویا اپنے مورث اعلیٰ سے خائف ھیں۔ اس لیے وہ اس کا گوشت استعمال نہیں کرتے۔ یعنی وہ بھیڑ کے سقیم خوف میں مبتلا ھیں۔ اب سوال یہ پیدا ھوتا ھے کہ وہ بھیڑ سے کیوں خائف ھیں؟ فرائڈ نے اپنے ایک مریض چھوٹے ھانس کے تجزیہ کے سلسلے میں، جو گھوڑوں سے بہت خائف تھا، یہ دریافت کیا تھا کہ ھانس گھوڑوں سے اس لیے خائف ھے کہ اس نے گھوڑے کو اپنے باپ کی بجائے خیال کیا ھے۔ یعنی ھانس فی‌الحقیقت اپنے باپ سے خائف تھا۔ یہ تبدل جس نے دو طرفی تاثر کے نزاع کو احسن طریقے سے حل کیا ھے ھانس کے بچپن میں اس لیے ممکن قرار دیا گیا ھے کیونکہ بچپن میں ٹوٹمی خیالات کے اساسی نشانات اس وقت میں آسانی سے تجدید کیے جا سکتے ھیں (۴)۔

تخیلات اور سوچ بچار میں غیر متمدن قدیم لوگ بچوں سے بہتر نہیں ھیں۔ بھیڑ ان کا مورث اعلیٰ ھے۔ یعنی تبدل کے عمل سے بھیڑ ان کے باپ (مورث اعلیٰ) کی جابجا ھے جس کو (باپ کو) کھانے کی زبردست خواھش ان میں موجود ھے۔ بھیڑ دو طرفی تاثر کے نزاع کے باعث حرام قرار دی گئی ھے۔ ان مشاھدات کے مطابق یعنی تحریم والے حیوان سے مکمل مناسبت اور اس کے متعلق دو طرفی تاثر کے احساسات، ھم ٹوٹم حیوان کی بجائے باپ (یا مورث اعلیٰ) کو قائم مقام قرار دینے میں حق بجانب ھیں۔ اس دریافت کے نتائج حیرت انگیز ھیں۔ اگر ٹوٹم حیوان باپ ھے تو ٹوٹمیت کے دو بڑے اوامر اپنے مافیہ میں اوڈیپس کے دو اھم جرائم سے ملتے ھیں۔

اس خوف کے باوجود جس کے ذریعے اس جانور کی جان کی حفاظت کی جاتی ہے جسے کسی خاص قبیلے کا مورث اعلیٰ خیال کیا جاتا ہے یہ اشد ضروری ہے کہ اس جانور کو خاص رسمی مجالس میں مارا جائے اور قبیلے کے تمام افراد کے درمیان اس کے مقدس گوشت کو تقسیم کیا جائے۔ اس عجیب و غریب رسم کی اصل جس میں قبیلے کے تمام آدمی اپنے باپ (مورث اعلیٰ) کو کھانے کے لیے جمع ہوتے ہیں' یہ ہے۔

ڈارون کے نظریہ کے مطابق جب حاسد باپ (مورث اعلیٰ) نے تمام نوجوان بیٹوں کو (صنفیت کی بنا پر) قبیلہ سے باہر نکال دیا تو نکالے ہوئے تمام بھائیوں نے متفقہ طور پر اپنے باپ پر حملہ کردیا اور اسے جان سے ماردیا۔ پھر یہ لڑکے اس سے آیندہ نجات حاصل کرنے کے لیے اس کو کھا گئے۔ فی‌الحقیقت ان آدم خور حبشیوں نے اپنے شکار کو خوب اڑایا۔ ٹوٹمی دعوت جو انسان کی پہلی مذہبی رسم ہے' اس غیر فراموش اور مجرمانہ فعل کی تقریب کی یادگار اور اعادہ ہے جس سے بےشمار چیزوں کی ابتدا ہوئی۔ مثلاً معاشری تنظیم' اخلاقی پابندیاں اور مذہب وغیرہ۔ باپ کو کھا جانے کے بعد بیٹوں نے باپ کے اس سفاکانہ قتل پر افسوس اور ندامت کا اظہار کیا۔ ندامت کے اس احساس نے انھیں تزویج محرکات سے لطف اندوز ہونے سے باز رکھا جو درحقیقت اس فعل (قتل عمد) کا باعث تھا۔ اسی احساس نے ہی انھیں آیندہ ایسے قتل اور فعل سے منع کردیا (۵)۔

ایک تاریخی حقیقت اس نظریہ کو اور بھی مستحکم کردیتی ہے۔ یعنی یہ کہ سانس مل اور اس کے خاندان کو اس کے والد (راجہ) نے بدچلنی کے باعث جلاوطن کردیا تھا۔ قدرتاً یہ جلاوطن صنفیت کی بنا پر اپنے باپ سے متنفر ہوگئے۔

سانسیوں کے کسی فرد کی موت پر بھی دو طرفی تاثر کو ملاحظہ کیا جاسکتا ہے۔ بھیڈ کٹ اپنی میّت کا منہ چاندی کے سکوں سے بھردیتے ہیں۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد میّت کو جب قبر میں رکھتے ہیں تو اس کو میخوں کی مدد سے گاڑدیتے ہیں تاکہ مردہ دوبارہ آکر اپنے وارثوں کو نہ ستائے۔ اس کی وجہ یقیناً ایسی بےشعور عداوت ہے جو محبت کے پردے میں پنہاں ہے۔ اس قسم کی محبت تقریباً ان تمام

صورتوں میں موجود ہوتی ہے جن میں کسی خاص شخص کے ساتھ شدید اطاعت کا رشتہ قایم ہوتا ہے یعنی شدید اطاعت کی موجودگی میں وہ عداوت کو ظاہر نہ کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ اس عداوت کے دفاع کے ساتھ ایسے اخراج کا ہونا ضروری ہے جس کا تعلق عداوت کے موضوع یعنی مردے کے ساتھ ہو۔ اس دفاعی عمل کا نام "عمل تظلیل" ہے۔ اس جذباتی رد فعل کی قدیم اور پُر از ندامت صفات اپنا اظہار اس صورت میں کرتی ہیں کہ یہ لوگ مرد سے خائف ہوجاتے ہیں۔

جس طریقے سے یہ اپنی پنچایت قائم کرتے ہیں اس سے مولف اوڈی پس پر اور زیادہ روشنی پڑتی ہے۔ تمام ارکان ایک دائرے کی صورت میں جمع ہوتے ہیں اور ان کے درمیان ان کا سردار یعنی لمبردار ہوتا ہے۔ اس کے ہاتھ میں ایک عصا ہوتا ہے جس کو وہ "بھالا" کہتے ہیں۔ یہ ضروری ہے کہ اس مجلس کا جو رکن کچھ بولنا چاہے وہ اپنے ہاتھ میں اس بھالے یا عصا کو ضرور پکڑے۔ اس کو ہاتھ میں لیے بغیر کوئی آدمی اپنی رائے کا اظہار نہیں کرسکتا۔ آخر میں جب لمبردار کو فیصلہ سنانا ہوتا ہے تو وہ اس عصا کو پھر اپنے ہاتھ میں لےلیتا ہے اور فیصلہ سنادیتا ہے۔ یہ عصا جس کا نام "بھالا" ہے، عضو تناسل کی بجائے ہے۔ عضو تناسل کے لیے لفظ "بھاہ" ان کے ہاں مخصوص ہے جو تلفظ میں بھالا سے ملتا جلتا ہے۔ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ قبل تاریخی زمانہ میں سردار یا باپ سے بچے اس کے بڑے عضو تناسل کی وجہ سے خائف تھے۔ عضو تناسل در اصل طاقت کا نشان تھا۔ اس حقیقت سے اب ہم یہ نتیجہ اخذ کرسکتے ہیں کہ بھالے کو ہاتھ میں پکڑنے سے مراد طاقت اور اقتدار ہے یعنی عضو تناسل کا خیال اب اس عصا پر منتقل ہوگیا ہے اور لوگ اب بھی اس عصا سے اسی طرح خائف ہیں جس طرح قبل تاریخی زمانے میں بچے باپ کے بڑے عضو تناسل سے خائف تھے۔ یہاں سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ قدیم قبایل کے افراد طاقت یا اقتدار اور صنفیت میں کچھ فرق نہیں کرسکتے۔

سانسیوں کا مقابلہ ان مریضوں سے بھی کیا جاسکتا ہے جو اکراہی عصبانیت میں مبتلا ہوں۔ ایسے مریضوں میں خصّی ہونے کا مولف نہایت ہی اہم حصہ لیتا ہے۔ یہ

ممکن ہے کہ قبل تاریخی زمانے میں خصّی کرنے کا عمل بذاتہٖ حقیقت ہو۔ یہ عمل باپ سرانجام دیا کرتا تھا۔ اس کا مقصد یہ ہوتا تھا کہ باپ صنفی معاملات میں مکمل آزاد رہ سکے اور بچے اس کام میں دخل ہی نہ دے سکیں۔ یہ عمل ایک تلوار جیسے ہتھیار سے کیا جاتا تھا۔ اب یہ ہتھیار تمام نوجوان بھائیوں کے لیے خوف کا باعث بن گیا اور اسی عمل سے یہ ہتھیار امتناع اور بےشمار طاقت کا ذخیرہ بن گیا۔ وہ افضل چیز جس کی سائنسی قسم اٹھا سکتا ہے وہ بھی تلوار کی قسم کا ہتھیار ہے۔ اس قسم سے اس کی مراد یہ ہوتی ہے: "میں اس ہتھیار پر جو ہمارے نزدیک طاقت کا مقدس ترین نشان ہے، قسم کھاتا ہوں اور اگر کبھی میں اس قسم سے پھر جاؤں تو میں اسی ہتھیار سے خصّی ہوجاؤں"۔ ہم عام آدمی بھی خدا کی قسم اس لیے کھاتے ہیں کہ ہم خدا کو طاقت‌ور ترین ہستی خیال کرتے ہیں۔ اس قسم کی بنیاد بھی خدا کے خوف پر ہی ہے جو اس کے علاوہ بہت بڑی عقلمندی بھی ہے جیسا کہ پیغمبراعظم نے فرمایا ہے۔ «رأس الحکمۃ مخافۃ اللّٰہ»۔

ہم اس خصّی کیے جانے کے مولّف کو سائنسی مردوں اور عورتوں کے باہمی جھگڑوں میں بھی ملاحظہ کرسکتے ہیں۔ ان جھگڑوں کا فیصلہ بھی سردار ہی کرتا ہے۔ جب وہ فیصلہ سنادیتا ہے تو ایک تنکا اٹھاکر اس کا ایک سرا گُڑ (شکر) میں رکھتا ہے اور پھر اسے توڑدیتا ہے۔ ان کا یہ فیصلہ قطعی اور آخری ہوتا ہے جس کی کہیں بھی اپیل نہیں ہوسکتی۔ اس عمل سے وہ اتنا پختہ اور قطعی ہوجاتا ہے کہ اس کے بعد کسی شخص کو کچھ کہنے کی گنجائش باقی نہیں رہتی اور نہ ہی اس میں معمولی سا رد و بدل بھی کیا جاسکتا ہے کیونکہ آدمی کی قسمت کا فیصلہ اس کو خصّی کردینے سے ہوجاتا ہے۔ تنکا اس کے عضو تناسل کو ظاہر کرتا ہے اور "گڑ" عورت کی شرم‌گاہ کو۔ یہی عمل اس وقت بھی دہرایا جاتا ہے جب دو یا اس سے زیادہ آدمی ایک ہی عورت کا مطالبہ کریں۔ سردار ایک شخص کے حق میں فیصلہ دیتا ہے اور اب دوسرے اس حق سے یکسر محروم قراردیے جاتے ہیں کہ وہ اس خاص عورت سے کسی قسم کے تعلقات قائم رکھیں ان کو (گویا) خصی کردیا گیا اور وہ مباشرت سے حظ

اٹھانے سے عاجز رہ جاتے ہیں۔ تنکے کو اب گُڑ یعنی مہبل (شرمگاہ) سے جدا کیا جاچکا ہے اور اس طریقہ سے وہ اس لطف اور حظ سے محروم ہوجاتا ہے جو صنفی الاصل ہو۔

لوڈی پس کا دوسرا جرم تزویج محرمات تھا[1]۔ ہم اس قبیلے میں آسانی سے اس جرم کو بھی ملاحظہ کرسکتے ہیں۔ سانسی عورتوں میں زنا کا رواج بالعموم بہت ہی عام ہے۔ زنا کو مطلقاً گناہ نہیں خیال کیا جاتا۔ خاوند کی عدم موجودگی میں دوسرے بھائیوں کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنے بھائی کی عورت سے اختلاط کریں اور عورت ایسا کرنے سے انکار نہیں کرسکتی۔ لیکن تزویج محرمات سے بچنے کی خاطر بہت سخت قوانین بنائے گئے ہیں۔ لڑکی کی شادی کے بعد باپ اس گھر سے نہ تو کچھ کھا ہی سکتا ہے اور نہ ہی وہاں بہت زیادہ عرصہ اس کے پاس ٹھہرسکتا ہے۔ اسی طرح جب بیٹا جوان ہوجاتا ہے تو وہ علیحدہ زندگی بسر کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ وہ اپنی والدہ اور ہمشیرہ کے سامنے آنے سے حتی الوسع گریز کرتا ہے۔ کوئی سانسی اپنی ماں کے رشتہ داروں میں اپنی شادی نہیں کرسکتا۔ غالباً اسی وجہ سے سانسیوں کے دو قبیلے یعنی مالکا اور کالکا آپس میں شادی نہیں کرسکتے۔

شادی کی رسوم کے دوران میں ایک بھیڑ کو ذبح کیا جاتا ہے۔ اس کا گوشت حاضرین کے درمیان تقسیم کیا جاتا ہے اور دلہن کے کپڑوں پر اس خون سے نشان لگائے جاتے ہیں۔ اس رسم کو یہ «مردانہ» کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اس رسم کا مطلب یہ ہے کہ اب بیٹا اتنی طاقت کا مالک ہوچکا ہے کہ وہ اپنے باپ کی طاقت کو درہم برہم کرسکے۔ نیز وہ اس قابل ہوچکا ہے کہ وہ اپنے باپ کے نقش قدم پر چل کر صنفی تعلقات قائم کرسکے۔

جن رسوم کا تعلق ماں کی موت کے ساتھ ہے وہ بہت ہی عجیب ہیں۔ خاوند اپنی مردہ بیوی کے جسم کو چھو تک نہیں سکتا۔ اس کا بیٹا اپنی ماں کے منہ میں چند چاندی کے سکے بھرتا ہے۔ پھر اس کی لاش کو قبر میں رکھ کر اس کے ساتھ تمام اقسام

---

۱ یونانی روایات کے مطابق اوڈی پس نے بےخبری کی حالت میں اپنے باپ کو قتل کیا اور اپنی سگی والدہ سے نکاح کیا اور اس سے چند بچے بھی پیدا ہوئے۔

کی آرائش کی ضروریات مثلاً تیل، کنگھی، آئینہ وغیرہ رکھتا ہے۔ اس کے علاوہ وہ قبر میں ایک لمبی چھڑی یعنی بھالا بھی رکھتا ہے جو حقیقت میں "بولہ" یعنی عضو تناسل کا مخصوص نشان ہوتا ہے۔ یہ چھڑی اس لیے قبر میں اس کے ساتھ رکھی جاتی ہے کہ وہ قبر میں تنہائی کی زندگی بسر نہ کرے۔ جب ایسا کرلیا جاتا ہے تو اس کا بیٹا اپنی برادری کو جمع کرکے دعوت عام دیتا ہے۔ ان رسوم کے مطابق جن کا نام "درو ودہ" ہے ماں اب صرف بیٹے کی ملکیت ہوجاتی ہے۔ بیٹے نے اب اس کو نہایت ہی قیمتی تحفہ یعنی وہ چھڑی جس سے مراد عضو تناسل ہے دے دیا ہے۔ اسی قسم کے خیالات ہم بھیڈکٹوں کے مخصوص قصوں اور کہانیوں میں دیکھ سکتے ہیں جن کے مطابق سوتیلی ماں راج کنور کے ساتھ محبت کرتی ہے۔ لیکن جب وہ اس کی محبت کا جواب نہیں دیتا تو وہ اسے راجہ سے کہہ کر ملک بدر کروادیتی ہے۔

### ۴ ۔ "نتائج"

اس غیر متمدن قبیلے کا مطالعہ ہمارے لیے خاص دلچسپی کا باعث ہے کیونکہ ہم اس کی نفسی زندگی میں اپنے نشوونما کا ابتدائی درجہ واضح طور پر ملاحظہ کرسکتے ہیں۔ ان وحشیوں کا مقابلہ عصبی مریضوں سے کیا جاسکتا ہے۔ غیر متمدن لوگوں کے خیالات براہ راست فعل میں تبدیل ہوجاتے ہیں۔ گویا فعل ان کے لیے خیال کی جگہ ہے۔ ان کے یہ افعال یا رسم و رواج تکمیل‌گاہ خواہش ہیں۔ یہ ہمیشہ صنفی‌الاصل ہوتے ہیں۔ جس طرح اکراہی مریض کی رسوم موافق اوڈی پس کا نتیجہ ہیں اور صنفی‌الاصل ہیں، اسی طرح سانسیوں کے رسم و رواج قبیلے کی صنفی زندگی سے وابستہ ہوتے ہیں اور خوابوں کی طرح ہمیشہ مسخ شدہ ( تبدیل شدہ ) ہوتے ہیں۔ ہم اس سے ایک قدم اور آگے بھی جا سکتے ہیں اور وثوق سے کہہ سکتے ہیں کہ غیر متمدن قبیلوں کے رسم و رواج کی طرح متمدن اقوام کے رسم و رواج بھی تکمیل گاہ خواہش کا نتیجہ ہوتی ہیں۔

### ۵ ۔ شکریہ

اس مقالہ کے اختتام پر میں جناب ڈپٹی کمشنر صاحب جرائم پیشہ اقوام لاہور

کا شکریہ ادا کرنا چاہتا ہوں جنھوں نے مجھے بہت سی اطلاعات بہم پہنچائی ہیں۔ میں اپنے دوست مسٹر اے کے۔ نیاز کا بھی شکرگزار ہوں کہ انھوں نے مجھے اس مقالہ کے تیار کرنے میں مدد دی ہے۔ چودھری ککو جو اس بھیڈکٹ قبیلے کے لمبردار ہیں جن کے ساتھ میں مطالعہ اور اس مقالہ کی تیاری کی غرض سے کچھ عرصہ رہا ہوں میرے شکریہ کے خاص طور پر مستحق ہیں کہ انھوں نے اپنے قبیلے کی اصل اور رسم و رواج کے متعلق حتی الامکان کافی روشنی ڈالنے کی کوشش کی ہے۔

## 6- REFERENCES.


1. Kaul & Tomkin:- Criminal & Wandering Tribes. 1914, pp. 4-6.
2. Ibbetson, Sir Denzil:- Panjab Castes, 1916 pp. 144,45.
3. Freud, Sigmund:- Totem And Taboo.
4. Freud, Sigmund:- Inhibitions, Symptoms and Anxiety, pp.40,42.
5. Allen, C.:-Recent Advances in Medical Psychology, 1937.

# معلومات

**ایک درخت والا باغیچہ** میجر فرینک رے گڈ امریکہ کے زرعی صوبہ واری نارمل اسکول کے ایک معلم نے تیرہ سال قبل سیب پیدا کرنے والے صنعتی ادارہ کے لیے ایک زندہ یادگار کے طور پر "ایک درخت والا باغیچہ" پیدا کرنے کی کوشش شروع کی۔ انھوں نے اس امر کا تہیہ کرلیا تھا کہ نیوبرنسوک میں جس قدر اقسام کے سیب پیدا ہوتے ہیں ان سب کی قلمیں ایک ہی درخت کی مختلف شاخوں میں لگائی جائیں۔ چنانچہ اس کام کے لیے انھوں نے ایک جنگلی مضبوط قسم کے سیب کا درخت منتخب کیا جو کہ بیج سے پیدا ہوا تھا۔ پہلی فصل میں انھوں نے اس درخت پر سترہ مختلف قسم کے سیبوں کی قلمیں باندھیں۔ سنہ ۱۹۳۰ع کے ختم پر یہ درخت ۳۵ قسم کے مختلف سیبوں سے بارآور ہوگیا۔ تین سال بعد اس نے ۵۰ قسم کے سیب پیدا کیے۔ اس کے بعد ہر سال میجر گڈ اس درخت پر قلموں کا اضافہ کرتے رہے چنانچہ آج ان کے اس مشہور و معروف درخت پر ۱۴۴ قسم کی قلمیں نصب ہیں گویا اس ایک درخت سے وہ تمام قسم کے سیب جو نیو برنسوک میں پائے جاتے ہیں، پیدا ہوتے ہیں۔ یہ درخت بجائے خود ایک گلدستہ معلوم ہوتا ہے اور موسم خزاں میں اس ایک درخت پر رنگ برنگ کے مختلف سیب لٹکتے ہوئے بہت بھلے معلوم ہوتے ہیں۔ ان میں سے مشہور اقسام۔ "بن ڈیوس"۔ "یلو ٹرانسپیرنٹ"۔ "ناردرن اسپائی" اور "روم بیوٹی" ہیں۔

**"بجنے والا ٹایپ"** حال ہی میں امریکہ میں الگزنڈر روز نے ٹایپ کی ایک عجیب و غریب مشین ایجاد کی ہے۔ جو بجائے حروف کے سروں کے علامات کو ٹایپ کرتی ہے۔ ہر ٹایپ جاننے والا شخص اس کو بہ آسانی بجا سکتا ہے

یہ مشین بالکل مختصر سفری اور ٹایپ رایٹر سے مشابہ ہے۔ اس کے بجانے کے لیے جس طرح ٹایپ رایٹر میں حروف ٹایپ کیے جاتے ہیں اسی طرح ان کنجیوں کو دبانے سے نہایت سریلی آوازیں پیدا ہوتی ہیں اور ساتھ ہی ساتھ ان سروں کے علامات کاغذ پر چھپ جاتے ہیں۔ اس طرح موسیقی کے علامات کو علیحدہ سیکھنے کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ باجے کی کنجیاں جب دبائی جاتی ہیں تو اس سے اندر کی جانب تاروں کو حرکت ہوتی ہے اور ان سے جو نال و سُر پیدا ہوتے ہیں وہ زتھر (Zither) باجے سے مشابہ ہوتے ہیں

**شمار کنندہ آلہ** شہر نیویارک کی بین‌الاقوامی نمائش‌گاہ میں روزانہ آنے والے لوگوں کی تعداد کو ظاہر کرنے کے لیے ایک شمار کنندہ تیار کیا جا رہا ہے جو دنیا کے تمام شمار کنندوں سے بڑا اور دیدہ زیب ہوگا۔ اس کی خوبی یہ ہوگی کہ جیسے ہی کوئی شخص نمائش‌گاہ کے پھاٹک میں داخل ہوگا تو مشین جو چالیس فٹ بلند منارہ پر نصب ہوگی اس کی آمد کی اطلاع گھنٹی کے ذریعہ سے دے گی اور رجسٹر کا نمبر ہر داخل ہونے والے کے ساتھ ساتھ بدلتا جائے گا۔ یہ شمار کنندہ خود بخود دن رات آہستہ آہستہ گردش کرتا رہے گا تاکہ عوام کو روشن اندراجات سے یہ معلوم ہوسکے کہ آج کتنے لوگ نمائش‌گاہ میں آئے۔

**ٹائپ اور تسطیر حروف کی یکجائی** انگریزی تحریرات کو چھاپنے میں حروف کی تسطیر میں دقتیں پیش آتی تھیں' ان کا آسان حل امریکہ والوں نے یہ دریافت کیا ہے کہ ٹائپ رایٹنگ مشین کے ہمراہ حروف جمانے والی مشین بھی ملحق کردی ہے۔ چنانچہ جب کچھ چھاپنا مقصود ہوتا ہے تو ٹایپسٹ حسب معمول اس عبارت کو ایک جانب کاغذ پر ٹائپ کرتا جاتا ہے اور دوسری جانب یہی حروف اپنی جگہ سانچہ میں نصب ہوتے جاتے ہیں اس ایجاد سے اب پریس کو کمپوزیٹروں کی ضرورت باقی نہیں رہی اور وقت کی بھی کافی بچت ہوگئی۔

**زمین کی زرخیزی جانچنے والا آلہ** حال ہی میں جرمنی نے ایک ایسے آلہ کی ایجاد کا اعلان کیا ہے جس کے ذریعہ سے کسی زمین کی زرخیزی کے متعلق ضروری معلومات حاصل ہوجاتی ہیں۔ یہ زرخیزی پیما

(Fertility Meter) کے نام سے مشہور ہے۔ اس کی خصوصیت یہ ہے کہ جب کبھی مٹی کا نمونہ اس آلہ میں رکھا جاتا ہے تو چند سیکنڈ میں یہ معلوم ہوجاتا ہے کہ آیا زمین ترشئی (Acidic) ہے یا قلوی (Alkeline) اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی معلوم ہوجاتا ہے کہ اس میں فاسفورس اور دیگر اہم اجزا کی کس قدر کمی ہے۔ اس کو دیکھنے کے بعد ماہرین یہ مشورہ دیتے ہیں کہ اس زمین کی زرخیزی کے لیے کس قسم کی کھاد کی ضرورت ہے اور اس کی تعداد کیا ہونا چاہیے۔

**خوبصورتی کی بندوق** خوبصورتی کو دوبالا کرنے اور جلد کو صاف کرکے اس کو تروتازہ بنانے کے لیے ایک عجیب آلہ ایجاد ہوا ہے جس کو خوبصورتی کی بندوق کہا جاتا ہے۔ اس کے ذریعہ سے بھاپ، اوزون (Ozone) اور اکسیجن (Oxygen) کی ایک پھوار جلد اور بالوں میں سے ہوکر گزاری جاتی ہے جو جلد اور بالوں کو صاف کرکے ان کو ملایم اور خوبصورت بنادیتی ہے۔

**عجایب خانہ میں ایک خوفناک ڈھانچہ** حال ہی میں بوسٹن (امریکہ) کے هارورڈ عجائب خانہ میں ایک نہایت درجہ خوفناک ڈھانچہ ایک ساٹھ فٹی آبی دیو (Plesiosaur) کا رکھا گیا ہے جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ یہ سمندروں میں بارہ کروڑ برس قبل پایا جاتا تھا۔ اس آبی دیو کے منہ میں ۹۲ تیز اور نکیلے دانت اس طرح نصب ہیں کہ منہ بند کرنے وقت اوپر اور نیچے کے دانت باہم مقفل ہوجاتے ہیں۔

**سانپ کے زہر سے آنکھ کے امراض کا علاج** کوبرا اور دیگر زہریلے سانپوں کے زہر کو آنکھ کے امراض میں درد دور کرنے کے لیے استعمال کیا جارہا ہے۔ اس کو آنکھ کے اپریشن میں خون بند کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ مرض ٹریکوما اور آنکھ کے پھوڑوں کے لیے اس کو بہت مفید پایا گیا ہے۔

**رات کو جانوروں کی حفاظت کی ایک انوکھی ترکیب** ایک انگریز کسان کے بہت سے جانور رات کو اندھیری سڑکوں پر

چلتے پھرتے لاریوں اور موٹروں سے دب کر مرگئے۔ اس پریشانی کی حالت میں اس کو ایک عجیب و غریب ترکیب سوجھی۔ اس نے اپنے تمام جانوروں کے سینگوں اور دموں پر بجلی کے چھوٹے چھوٹے لیمپ لگادیے تاکہ مزرعہ کی سڑکوں پر سامنے اور پشت سے موٹر چلانے والوں کو ان جانوروں کی موجودگی کا علم ہوسکے۔

**دودھ سے چینی کی تشتریوں کو جوڑنا**

اس امر کا تجربہ کیا گیا ہے کہ اگر تازی درکی ہوئی چینی کی تشتریوں کو مکھن نکلے ہوئے دودھ میں ڈال کر جوش دیاجائے تو ان کی درکی ہوئی آواز جاتی رہتی ہے اور استعمال میں یہ ویسی ہی دیرپا ثابت ہوتی ہیں جیسی نئی تشتریاں۔

**زنگ دور کرنے کی آسان اور موثر ترکیب**

امونیم سائٹریٹ (Amonium Citrate) کا محلول زنگ دور کرنے کے لیے بہترین ثابت ہوا ہے۔ اگر یہ محلول گرم استعمال کیاجائے تو زنگ ایک دو منٹ میں ہی دور ہوجاتا ہے اور اگر سرد استعمال کیا جائے تو رات بھر میں زنگ آلود شے بالکل صاف کردیتا ہے۔ اگر کسی چیز کو محلول میں ڈالنے میں سہولت نہ ہو مثلاً لمبی تلوار یا دوسری کوئی بڑی زنگ آلود شے تو اس کے لیے مناسب یہ ہے کہ ایسی چیز پر کپڑا لپیٹ دیا جائے اور اس کپڑے پر گرم محلول ڈال دیا جائے جس سے زنگ آلود شے بالکل صاف ہوجائے گی۔

**طوفان گریز مکان**

شدید طوفانوں اور تیز آندھیوں سے محفوظ رہنے کے لیے نیویارک کے میر تعمیر (Architect) مسٹر ایڈون اے کوچ نے ایک گردش کرنے والا گھر تیار کیا ہے جو ان مقامات کے لیے نہایت موزوں ہے جہاں شدید قسم کے طوفان آتے رہتے ہیں جن سے مکان کی چھتیں اڑجاتی ہیں، درخت منہدم ہوجاتے ہیں اور دیہات اجڑ جاتے ہیں۔ یہ مکان سامنے سے تکونا بنا ہوا ہے اور طوفان کے وقت یہ ہوا سے اس طرح مقابلہ کرتا ہوا معلوم ہوتا ہے جیسے ہوائی جہاز ہوا کو چیرتا ہوا پرواز کرتا ہے۔ ہوا کے جھکڑ اس کے بازوؤں پر سے ہوکر گزر جاتے ہیں اور مکان بالکل محفوظ رہتا ہے۔ اس مکان کی بنیاد پہیوں پر ہے جو پٹریوں

پر به وقت ضرورت گول دائرہ میں گھوم سکتا ہے۔ یہ مکان یوں بھی آرام دہ ہے ۔ اس کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ گرد و پیش کے مناظر کی تفریح ایک ہی مقام پر بیٹھے بیٹھے کی جا سکتی ہے ۔ ذرا سی کل دبانے سے مکان کا رخ بدل جاتا ہے اور مناظر کا وہ حصہ آپ کے سامنے آجاتا ہے جس سے کسی خاص وقت میں آپ لطف اندوز ہونا چاہتے ہیں ۔

**آب دوز کشتی اور اس کی قیمت**

معمولی آب دوز کشتی کی قیمت پانچ لاکھ پونڈ (تقریباً ستر لاکھ روپیہ) ہوتی ہے۔ جاپان نے ایک "جیبی آب دوز" تیار کی ہے جس کی قیمت صرف گیارہ سو پونڈ (تقریباً پندرہ ہزار روپیہ) ہے ۔ اس کی دوڑ ۶۰۰ میل ہے اور دعویٰ کیا جاتا ہے کہ یہ اٹھارہ سو فیٹ کی گہرائی تک نیچے جاسکتی ہے ۔

**چائے کی پتی سے بنی ہوئی پیالی**

سائبیریا میں چائے کی ایسی پیالیاں استعمال کی جاتی ہیں جو خود چائے کی پتی کو خوب دبا کر تیار کی گئی ہیں۔ اس میں گرم پانی ڈالنے سے پیالی سے صرف اس مقدار میں چائے تحلیل ہوجاتی ہے جتنی ایک پیالی کے لیے ضرورت ہوتی ہے۔ اس طرح چائے کی پتی سے بنی ہوئی پیالی چھ ماہ تک کام دیتی ہے۔

**کلدار گھوڑا**

نیویارک کی بین قومی نمائش‌گاہ میں میسمور اور ڈیمن نے جو ذی‌روح مجسمہ تیار کرنے میں مہارت رکھتے ہیں ایک کلدار گھوڑے کی نمائش کی ہے جس کے محیرالعقول حرکات اور دوڑ سے عقلا اور سائنس‌داں دنگ رہ گئے ہیں ۔

**رنگ سے عورتوں کی مزاجی حالت کا اندازہ**

کسی عورت کی مزاجی حالت کا اندازہ کرنے کے لیے اس کے پسندیدہ رنگوں اور ملبوسات پر تجربہ سے یہ معلوم ہوا کہ خاص ذہنیت کی عورتیں خاص قسم کے رنگ پسند اور زیب تن کرتی ہیں چنانچہ عموماً دیکھا گیا ہے کہ گہرا سرخ رنگ پسند کرنے والی عورتوں میں شوخی اور تیزی بلا کی ہوتی ہے۔ گلابی رنگ پسند

کرنے والیاں محبت والی ہوتی ہیں۔ گہرا سبز رنگ پسند کرنے والی عورتوں میں رشک کا مادہ ہوتا ہے۔ نیلے رنگ کی طرف میلان رکھنے والی عورتیں عبادت گزار اور محبت کرنے والی ہوتی ہیں۔ ارغوانی رنگ کی شائق عورتیں خوددار اور شریف ہوتی ہیں۔ لیکن بعض اوقات ان میں جذبات عاشقی بھی پائے جاتے ہیں۔ ہلکے کاسنی، نارنجی اور زرد رنگ کی دلدادہ ذہین، ہوشیار اور علم دوست ہوتی ہیں۔ سیاہ یا گہرے بھورے رنگ سے مکر و فریب ظاہر ہوتا ہے۔ سبز رنگ پسند کرنے والی عورتوں میں جذبہ محبت پایا جاتا ہے۔

### "وادی جہنم" سے حصول قوت

اطالیہ کے شمالی حصہ میں ایک وادی ہے جو "وادی جہنم" کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے اس نام کی وجہ تسمیہ یہ بتلائی جاتی ہے کہ یہ مقام زمین دوز بھاپ کا مخزن ہے۔ اطالوی انجینیروں نے اب اس قدرتی ذریعہ سے کام لینا شروع کر دیا ہے۔ یہ بھاپ ۲۲۰ درجہ فارن ہیٹ پر زمین سے دستیاب ہوتی ہے۔ اس کے حصول کے لیے تقریباً تین سو کنوئیں کھودے جا چکے ہیں اور ان سے جو بھاپ برآمد ہوتی ہے ان سے روزانہ بارہ لاکھ کلوواٹ بجلی کی طاقت حاصل کی جاتی ہے۔ چونکہ وہ بھاپ جو کنوؤں سے براہ راست حاصل کی جاتی ہے، صاف نہیں ہوتی اور اس میں مختلف کیمیاوی اجزا بھی شامل ہوتے ہیں اس لیے اس بھاپ سے خالص پانی گرم کرکے جو بھاپ پیدا کی جاتی ہے اس کو مشینری وغیرہ کے چلانے میں کام میں لایا جا رہا ہے۔ کنوؤں سے جو بھاپ نکلتی ہے اس کو صحیح طریقہ پر صاف اور منجمد کرکے کیمیاوی اجزا علیحدہ کر لیے جاتے ہیں چنانچہ اس وقت تک ۸۰ لاکھ ٹن سے زیادہ کیمیاوی مفردات مثلاً "کاربونک ایسڈ"، "امونیا"، "بورک ایسڈ" وغیرہ اسی طریقہ پر برآمد کیے جا چکے ہیں۔

### سوتے ہوئے انسان کی حالت کا اندازہ

امریکہ میں اس امر پر متعدد تجربات ہو رہے ہیں کہ سوتے وقت انسان کی کیا حالت ہوتی ہے۔ اس مقصد کو ریکارڈ کرنے کے لیے متعدد آلے تیار کیے گئے ہیں۔ ایک آلہ سے اس امر کا پتہ چلتا ہے کہ نیند کے دوران میں انسان کتنی مرتبہ کروٹ لیتا ہے۔

دوسرے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ سانس کی رفتار میں کیا تغیرات ہوئے اور تیسرے سے سوتے وقت انسان کے جسم اور چہرہ کی مختلف کیفیات کا علم ہوتا ہے جس سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ کسی خاص وقت میں وہ کس نوعیت کا خواب دیکھ رہا تھا۔

**دنیا کا سب سے بڑا درخت**

دنیا کا سب سے بڑا درخت کیلیفورنیا کی وادی میں موجود ہے۔ اس درخت کا نام امریکن سیول وار کے مرد میدان کے نام پر جنرل شیرمان رکھا گیا ہے۔

یہ ۲۷۳ فیٹ بلند ہے اور اس کی جڑ کا دائرہ ۱۰۲ فیٹ ہے اس کی سب سے بڑی شاخ کی لمبائی ۱۳۰ فیٹ ہے اور اس کے وزن کا مجموعی اندازہ ۴۰۳ ملین پاونڈ کیا جاتا ہے۔ ماہرین کا خیال ہے کہ یہ درخت سنہ ۱۲۰۰ ق۔م میں پیدا ہوا تھا جب کہ مصر میں فرعون کی حکومت تھی۔ خیال کیا جاتا ہے کہ اگر درختوں کی کافی حفاظت اور نگہداشت کا انتظام کردیا جائے تو وہ دس ہزار سال تک زندہ و قائم رہ سکتے ہیں۔

**بجلی سے داغنے والی مشین**

حال ہی میں نیوزیلینڈ میں بجلی سے داغنے کی ایک مشین ایجاد ہوئی ہے جس سے جانوروں پر آسانی اور عجلت کے ساتھ نمبر ڈالے جاسکتے ہیں۔ یہ طریقہ مروجہ بیرحمانہ طریقہ سے زیادہ بہتر اور مبنی بہ انسانیت کہاجاتا ہے۔

**زبان کی ذائقہ پذیری**

انسان کی زبان سب سے پہلے میٹھی چیز کے اثر کو قبول کرتی ہے اور اس کے بعد نمکین چیز کے اثر کو محسوس کرتی ہے۔ نمکین چیز کے بعد کھٹی چیز کا احساس ہوتا ہے اور سب سے اخیر میں کڑوی چیز کا احساس ہوتا ہے۔

**دنیا کی مختلف زبانیں**

باور کیا جاتا ہے کہ ساری دنیا میں ۵۰۰۰ مختلف زبانیں بولی اور سمجھی جاتی ہیں۔

**ہندستانی غربت کی انتہا** امریکہ کے ایک اخبار نے ہندستان میں ننگے پاؤں پھرنے والے لوگوں کے اعداد فراہم کیے ہیں اور بتلایا ہے کہ ہندستان کی ۳۵ کروڑ آبادی میں سے ۲۹ کروڑ ننگے پاؤں پھرتی ہے۔

**سمندر میں سونے کی افراط** اندازہ لگایا گیا ہے کہ اگر سمندر کا سارا سونا دستیاب ہوجائے تو دنیا میں ہر شخص نصف ملین ڈالر قیمتی سونے کا مالک ہوجائے۔

**جنگ میں مکڑیوں کا مصرف** جنگ کے سلسلے میں مکڑیوں کے جالے کو بڑی اہمیت حاصل ہوگئی ہے۔ دوربین بنانے والے مکڑیوں کو اس غرض سے پالتے ہیں کہ ان کا باریک اور ہموار جالا دوربین کے شیشوں نیز آب دوزوں اور دیگر قسم کے مختلف آلوں پر نشان لگانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

(س۔ا۔ح)

**مخفی زبان اور جنگ** مخفی خط و کتابت کو جدید فنون جنگ میں بہت بڑی اہمیت حاصل ہے۔ ایسے خطوط کی ارسال و ترسیل ایک مستقل فن کی حیثیت رکھتی ہے جس کے سکھانے کے لیے بڑے بڑے ماہروں کی خدمات حاصل کی جاتی ہیں۔ درحقیقت یہ کام ہے بھی اتنی ہی توجہ کے لائق۔ اسی کے بننے بگڑنے پر بڑی سے بڑی سلطنتیں بنتی اور بگڑتی ہیں۔ اس کام میں ذرا سی فروگزاشت ہوجائے تو اس کے نتائج حد سے زیادہ خطرناک ثابت ہوتے ہیں۔

یوں تو کم و بیش تمام معرکہ آرائیوں کے دوران میں ایسی پُراسرار مراسلت کارفرما رہی ہے مگر سنہ ۱۸-۱۹۱۴ع والی عالمگیر جنگ میں اس طرز کو ایک مستقل درجہ حاصل ہوگیا۔ اس کے بعد سے اس فن میں روز بروز ترقی ہی ہوتی رہی۔ اب یہ امر بالکل یقینی ہے کہ موجودہ جنگ میں بھی مراسلت کے اس پُراسرار طریقہ کو بڑی اہمیت دی جائے گی اور عجب نہیں کہ اس کا جنون اتنا بڑھ جائے کہ ہر زبان ایک راز کی زبان بن کر رہ جائے۔ پھر تو جو عبارت یا جو زبان بھی اس خاص زمانے میں چھپی یا لکھی ہوئی نظر آئے اس پر پُراسرار زبان کا شبہ ہوگا اور یہ شبہ بے جا

نہ ہوگا ۔ جو لوگ اس زبان کے حل سے واقف ہوں گے وہی اس سے لطف اندوز ہوسکیں گے اور اسے حل کرکے مطلب براری کریں گے۔ باقی سب کے لیے یہ زبان ایک چیستاں بنی رہے گی ۔

دور جہالت میں معمولی خط و کتابت کی وہی حیثیت تھی جو آج راز کی زبان میں لکھی ہوئی مخفی خط و کتابت کی ہے۔ چونکہ لوگ لکھنا پڑھنا بہت کم جانتے تھے اس لیے اگر اندھوں میں کسی کانے راجہ کا لکھا پڑھا عوام کے سامنے آجاتا تو سب لوگ معمولی سے معمولی تحریر کو بھی معمہ سمجھتے اور اس کے حل کرانے کے لیے "لال بجھکڑ" کی جستجو پر مجبور ہوجاتے۔ آج بھی جن علاقوں میں جہالت کی تاریکی بہت چھائی ہوئی ہے یہی تماشا دیکھنے میں آتا ہے۔

اس دور کے گزرنے کے بعد جب علم کو بہت عروج ہوا اور لکھنا پڑھنا عام ہوا تو ضرورت محسوس ہوئی کہ رموز اور راز کی زبانیں ایجاد کرکے اہم مقاصد پورے کیے جائیں تاکہ متعلق اشخاص کے سوا دوسرے ان مطالب کو بالکل نہ سمجھ سکیں۔

جنگ بوئر کے دنوں میں انگریز افسران فوج اس غرض کو پورا کرنے کے لیے لاطینی زبان سے کام لیتے تھے ۔ وہ بیشتر مراسلت اسی زبان میں کرتے تھے اور جب ان کا کوئی خط بوئر قوم کے لوگوں کے ہاتھ پڑتا تو وہ لاطینی سے ناواقف محض ہونے کی وجہ سے اسے طلسمی نقوش کا ایک مجموعہ قرار دیتے اور اس کا ایک حرف بھی ان کی سمجھ میں نہ آتا۔

اس کے بعد جب زمانے کے تغیرات نے سمجھایا کہ اب ان معمولی اور ایسی ویسی چالوں سے کام نہ چلے گا اور اہم اور خطرناک مہموں میں خصوصیت کے ساتھ کسی زیادہ محفوظ و مستحکم طریقہ کو اختیار کرنا ہوگا تو لوگ ایک خاص قسم کی مخفی زبان ترقی یافتہ شکل میں وضع کرنے پر مجبور ہوئے ۔ یہ زبان تاریخ ایجاد کے بعد سے خوب پروان چڑھی اور سنہ ۱۹۰۰ع سے سنہ ۱۹۱۴ع تک کا زمانہ ترقی کے مراحل طے کرنے کے لیے کافی ثابت ہوا ۔ عالمگیر جنگ چھڑی تو یہ مخفی زبان تکمیل یافتہ شکل میں موجود تھی ۔ پھر کیا تھا تلوار کے جوہر کے ساتھ ساتھ اس زبان کے جوہر

بھی خوب دکھائے گئے اور بڑی بڑی اہم کارروائیاں جن میں جان کی بازی لگی ہوئی تھی اسی زبان کی بدولت کامیابی سے طے ہوئیں۔

مخفی زبان کے وضع کرنے میں شرائط ذیل ملحوظ رہتی ہیں :—

۱— جس نوعیت کے ساتھ بھی ہو سادہ ہو۔ سیکھنے والے کے لیے آسان ہو، اس کے سکھانے میں کوئی دشواری پیش نہ آئے۔

۲— الجھی ہوئی یا دشوار وضع کی نہ ہو تا کہ تحریر کا مفہوم معلوم کرنے میں کوئی شبہ واقع نہ ہو اور پڑھنے میں بھی غلطی کا امکان نہ رہے۔

۳— اس قسم کی نہ ہو کہ اس کے حل کرنے کے لیے کسی خاص آلہ یا یادداشت کی محتاجی رہے۔ کیونکہ اگر ایسا کوئی آلہ یا یادداشت دشمن کے ہاتھ پڑجائے تو سارا کھیل بگڑ جائے گا اور تمام بھید کھل جائیں گے۔

۴— نہ جاننے والے کے لیے بڑی حد تک دشوار ہو اور کم سے کم یہ مقصد ضرور پورا کرسکے کہ جب تک دشمن اسے جانے اس وقت تک اس کے ذریعہ سے جو احکام دیے گئے ہیں ان کی تعمیل ہوچکے۔

حقیقت میں ان تمام شرطوں کا پورا کرنا آسان نہیں۔ ان میں کسی نہ کسی کی تکمیل رہ جاتی ہے اور اس زبان کی وضع کا مقصد خاطرخواہ طور پر پورا نہیں ہوتا۔

سلطنتوں کا رویہ اس خصوص میں مختلف رہا ہے۔ جرمنوں نے دوسری اور تیسری شرط کو بالکل نظر انداز کردیا تھا۔ اپنی اختیار کردہ زبان کے لیے فرہنگ یا یادداشت اور آلات ایجاد کیے تھے جن سے خطوط و احکام کی زبان حل کی جاتی تھی۔

اس زبان کی اہمیت محسوس کرکے ہر سلطنت نے پوری توجہ کے ساتھ اس فن کے باکمال اشخاص بہم پہنچائے جن کا کام ہی یہ تھا کہ وہ انتہائی مہارت کے ساتھ ایسی پراسرار خط و کتابت کا حل معلوم کریں۔ اس سلسلے میں بہت سے لوگوں نے بڑی مہارت پیدا کی اور یہ چیز اس نوبت کو پہنچ گئی کہ جو مخفی زبان بھی ایجاد ہوئی اس کا حل کرنے والا معمولی تلاش سے میسر آئے گا۔

گزشتہ جنگ کے تجربات سے واضح ہے کہ ہر معرکہ یا ہر خطرناک مہم کے رونما ہونے سے پہلے اس معرکہ یا مہم کے لیے ایک خاص مخفی زبان ایجاد ہوچکی تھی۔

**جنگ عظیم کا پہلا پیغام راز**

راز کا پہلا پیغام جو جرمنی کے تمام برقی مرکزوں سے نشر کیا گیا اس کا مضمون یہ تھا (A son is born) جس کا ترجمہ یہ ہے "ایک لڑکا پیدا ہوا ہے" یہ جرمنی کا اعلان جنگ تھا اور اس کا مفہوم یہ تھا کہ "جنگ چھڑ گئی ہے"۔

جرمنی کی مخفی زبان ابتدائے جنگ میں بڑی پیچیدہ تھی۔ جرمن قائد جب اس زبان میں کوئی لاسلکی پیام دیتے تو اس پیام کو پانچ مرتبہ دھرانے پر مجبور ہوتے تاکہ سننے والے اسے سن کر سمجھ سکیں۔

**۲ ستمبر ۱۹۱۴ع کا اہم واقعہ**

جس زمانے میں جرمنی عساکر فرانس کو زیر و زبر کرنے میں مصروف تھے ۲ ستمبر ۱۹۱۴ع کو ان افواج کے مابین لاسلکی پیاموں کا تبادلہ بڑے شد و مد سے جاری تھا۔ فضا اس نوع کے اشارات سے معمور تھی۔ اس موقع پر جنرل فان کلوک کی فوج کو حکم دیا گیا کہ سامنے والی فرانسیسی فوج پر حملہ بول دے اور اسے پیرس سے دور جنوب مشرقی سمت میں پسپا کردے۔

اتفاق سے جرمنی قائد اس مخفی حکم کو سمجھنے اور پوشیدہ اشارات کو حل کرنے سے قاصر رہا۔ فرانسیسی ان کی تہ کو پہنچ گئے، انھوں نے جرمن خط جنگ کا صحیح اندازہ لگا لیا۔ فوراً فرانسیسی جنرل جوفر نے اپنی لائن بدل دی اور پیرس کے متعینہ لشکر کو حملہ کرنے کا حکم دیا۔ نتیجہ فرانسیسیوں کے موافق مرام نکلا اور صرف اسی موقع نے جنگ کی کایا پلٹ دی۔ یہ پہلی فتح تھی جو اتحادیوں کو نصیب ہوئی اور اسی کی بدولت جرمنی کی اس فوج کی پیش قدمی رک گئی جو پیرس کے لیے ایک زبردست خطرہ بن گئی تھی۔

ٹھیک اسی وقت جب فرانسیسی جرمنوں کی دکھتی رگ دبانے پر کامیاب ہوئے اور جرمنی کا مخفی لاسلکی پیام سمجھ کر نقشہ جنگ بدل دیا بالکل ایسا ہی واقعہ

مشرقی محاذ پر روسیوں اور جرمنوں کے مابین رونما ہوا ۔ یہاں جرمن روسی پیام اڑانے میں فائز ہوئے اور انہیں روسیوں پر اسی طرح فتح حاصل ہوئی جس طرح ان پر فرانسیسوں کو مغربی سمت میں ہوئی تھی ۔

**غلطی کا نتیجہ خودکشی** | لڑائی سے پہلے روسی قائدوں کو پتہ لگ گیا کہ جرمنوں نے مخفی روسی زبان معلوم کرلی ہے اس لیے انھوں نے فیصلہ کیا کہ نئی مخفی زبان وضع کریں اور اسے جنگ شروع ہونے کے بعد کام میں لائیں تاکہ جرمنوں کو خوب بھٹکائیں ۔

مگر اجرائے کار میں سقم واقع ہونے کی وجہ سے یہ ماہرانہ تجویز روبراہ نہ ہوئی ۔ صورت حال کچھ سے کچھ ہوگئی ۔ جنگ شروع ہوئی اور دو روسی لشکر میدان میں جا اترے جن میں سے ایک نئی مخفی زبان کو اچھی طرح سمجھ چکا تھا اور سابق کی قرارداده زبان کو کالعدم قرار دے چکا تھا مگر دوسرا اس سے نابلد رہ گیا تھا ۔

اس صورت حال کی وجہ سے ۲۰ اگست سنہ ۱۹۱۴ع کو جرمنوں کو جیسی حیرت ہوئی ہے بیان میں نہیں آسکتی ۔ جب روسیوں کے لشکروں کے درمیان معمولی زبان میں پیاموں کا تبادلہ ہوا اور بغیر کسی تحفظ کے ہوا تو جرمن بہت گھبرائے اور پہلے یہ خیال کیا کہ اس میں روسیوں کی کوئی چال ہے ۔ اس لیے جنرل ہنڈنبرگ نے بعض ہوائی جہازوں اور سواروں کو حکم دیا کہ روسی پیاموں سے جو بات معلوم ہوئی ہے اس کے سچ جھوٹ کی تحقیق کریں ۔ ان لوگوں نے جانچ کے بعد پہلی معلومات کی تائید کی ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ہنڈنبرگ نے جسے دشمنوں کی لائنوں سے پوری واقفیت تھی اپنا نقشہ درست کرلیا اور روسیوں کے پہلے لشکر کو پیس کر رکھ دیا جس میں ان کے ایک لاکھ آدمی قتل اور قید ہوئے ۔ اس غلطی کے خمیازہ کے طور پر روسی قائد نے خودکشی کرلی ۔

**جرمنی مخفی زبان کا انکشاف** | تھوڑے دن کے بعد بحر بالٹک میں روسی بیڑے نے جرمن آبدوز کشتی "میگڈیبرگ" کو گھیر لیا ۔ جو جرمن قائد

لاسلکی پیاموں کے حل کرنے پر مامور تھا وہ یادداشت اور رموز کی کلید وغیرہ لیے ہوئے سمندر میں کود پڑا مگر ڈوبنے نہ پایا تھا کہ روسیوں نے اسے گرفتار کر لیا اور جرمن مخفی زبان کا راز معلوم کر کے انگریزوں کو بھی اس سے مطلع کردیا جنھوں نے سمندر کے جٹلینڈ والے معرکے میں اس سے بڑا فایدہ اٹھایا۔

جب جرمنوں نے یہ خبر پائی تو انھوں نے نئے رموز وضع کیے۔ مگر اتفاق ہے کہ اس کے بعد بھی ایک انگریزی آبدوز کشتی جرمنوں کے ایک غوطہ زن کشتی کو ڈبونے میں کامیاب ہوگئی۔ اس کے بعد انگریز غرّاص متوجہ ہوئے کہ اس کشتی کے طریق ساخت سے استفادہ کریں۔ دوران تفتیش میں ایک روزن پر نظر پڑی جو کیپٹن کے نشست کے قریب تھا اس میں نئی مخفی زبان کی کلید رکھی ہوئی تھی۔ اسے نکال کر پڑھا تو اس سے بہت سے ایسے احکام کا پتہ مل گیا جو جرمنی بحریہ کے نام صادر ہوئے تھے۔ اس کے بعد اس کلید سے بہت سی ڈبوئی ہوئی کشتیوں کے فوٹو ہاتھ آئے جو جرمنوں نے بڑے انتظام اور ترتیب کے ساتھ غرق کی تھیں۔ اس سے اندازہ ہوا کہ اس معاملہ میں جرمنوں میں کس درجہ باضابطگی موجود تھی۔ جرمن مخفی زبان کی کلید انگریزوں کو تمام غوطہ زن کشتیوں کے خزانوں میں دستیاب ہوئی۔

جرمن اپنی جگہ بڑے عجیب نظام کے ساتھ کار فرما تھے۔ اتحادیوں کے جتنے خطوط و مراسلات ان کے ہاتھ آئے ان سب کو اپنی سعی و ذہانت سے حل کر ڈالا۔ فرانسیسی و روسی زبان رمز کے معلوم کرنے میں بڑی مہارت دکھائی۔ انگریزوں کی مشہور مخفی زبان "بلیوبر" کو بھی نہایت کامیابی سے حل کیا۔

**جرمن جنگی جہاز رانوں کی چال۔** اس سلسلے میں جرمن جنگی جہازوں کے دو کپتانوں کو جو واقعہ بحر اسود میں پیش آیا نہایت عجیب و غریب ہے۔ یہ دونوں بحر اسود کے مغربی جانب قسطنطنیہ میں لنگر انداز تھے۔ اس سمندر میں روسی بیڑا اپنی کثیرالتعداد فوج کی وجہ سے ان جرمن جہازوں سے بہت بڑھا ہوا تھا اور سمندر کے اطراف پر چھایا ہوا تھا۔ دونوں کپتان روسی بیڑے کے خلاف پیش قدمی پر تُلے ہوے تھے مگر یہ بھی خوب سمجھتے تھے کہ ایسے میں روسیوں سے مقابلہ خودکشی کے مرادف ہے۔

جب روسی بیڑا اپنی جگہ سے حرکت کرکے سمندر میں چلا تو ان میں سے ایک جرمن جنگی جہاز چپکے سے اس مقام پر آ گیا جو اس کے معینہ مقام اور روسی بیڑے کے مرکز کے درمیان سمندر میں واقع تھا ۔ چونکہ اس جہاز کا کپتان روسیوں کی بحری زبان راز سے واقف تھا اس لیے اس نے فوراً ریڈیو سے ایک حکم روسی بیڑے کے نام ان کی مقررہ زبان میں نشر کیا کہ فوراً طرابزوں کی بندرگاہ کی طرف بحر اسود کے دوسرے کنارے پر چلاجائے ۔

اس کے بعد جس وقت روسی بیڑا چند روز بعد اپنے اصل مرکز کی طرف واپس ہوا تو اسے اس چال کا علم ہوا جو اس پر بلا نازل کرچکی تھی اور ان غارت‌گریوں کا بھی پتہ چلا جو ان کی غیبت میں جرمن جنگی جہازوں نے روسی بندرگاہ پر کی تھیں ۔

**جرمنی کا نیا طریقہ**

جنگ کے دوسرے سال جرمن خبریں اور پیام بھیجنے کا ایک نہایت اچھا طریقہ ایجاد کرنے میں کامیاب ہوئے ۔ اتحادیوں کو اس طریقہ سے جب سابقہ پڑا ہے اس وقت وہ جرمنی کے بڑے لاسلکی اسٹیشن کی نشریات پر کان لگائے ہوئے تھے ۔ شام کو معمولی نشریات کے بعد انھوں نے بہت سی عجیب و غریب آوازیں سنیں جو آدمیوں کی معلوم ہوتی تھیں لیکن یہ آوازیں اس قدر جلد جلد آرہی تھیں کہ کسی انسان کی زبان سے ان کا تلفظ ممکن نہ معلوم ہوتا تھا اسی طرح ان آوازوں کا لکھنا اور سمجھنا بھی سخت دشوار تھا خواہ کوئی کتنی ہی کوشش کرے اس کا ایک لفظ سمجھ میں نہ آتا ۔ ان دنوں یہ واقعہ روز شام کے بعد پیش آتا ۔

اب اتحادیوں نے رائے قائم کی کہ معلوم ہوتا ہے ریڈیو میں کوئی بھید ہے ۔ انھوں نے ان آوازوں کو کئی مرتبہ کئی رکارڈوں میں بھرا اور ان کے باخبر لوگوں نے یکے بعد دیگرے پورے انہماک کے ساتھ سنا کہ شاید کچھ پتہ لگا سکیں مگر کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی ۔ اسی حالت میں ایک مدت گزر گئی ۔ آخر اتفاق سے اس راز کا حل خود بخود حاصل ہوگیا ۔ اس کی صورت یہ ہوئی کہ برطانیہ کا ایک چھوٹا جنگی‌جہاز قبرص میں اپنی بندرگاہ پر لنگر انداز تھا ۔ اس جہاز کے لیے کوئی خط معین نہ تھا نہ عنقریب اس کے سفر کا کوئی پروگرام تھا ۔ انگریز افسران جہاز جہاز میں بیٹھے

ھوئے وسکی پی پی کر وقت کاٹ رہے تھے۔ ایک چھوٹا گراموفون بج رہا تھا۔ اس پر وہ اپنے پاس کے رکارڈ کئی کئی بار بجا چکے تھے اور ان کے کانوں سے ان کی طبیعت سیر ھوگئی تھی اس لیے ان میں سے ایک نے کہا کہ اب نو جرمن نشرگاہ والے رکارڈ کے سوا کوئی رکارڈ باقی نہیں رہا ھے۔ دوسرے نے کہا کہ کسی چیز کے نہ سننے سے تو اسی کا سن لینا بہتر ھے۔ یہ کہہ کر انھیں رکارڈوں میں سے جو راز جوئی کی کوشش میں بھرے گئے تھے ایک رکارڈ گراموفون پر لگایا۔ گراموفون اس وقت اچھی طرح بھرا نہ تھا اس لیے رکارڈ کے دوران کی سرعت کم ھوتے ھوتے گردش بہت سست ھوگئی۔ اس وقت یک بیک محسوس ھوا کہ وہ عجیب آوازیں آھستہ آھستہ واضح ھورھی ھیں اور بالکل معمولی گفتگو پر مشتمل ھیں۔ مخفی زبان کا نگران افسر دوستوں کے ساتھ قریب ھی بیٹھا تھا وہ اس غیر متوقع انکشاف سے ششدر رہ گیا۔ اس کی حالت خوشی سے دیوانوں کی سی ھوگئی۔ غور کیا تو معلوم ھوا کہ یہ آوازیں سابقہ مخفی جرمن زبان میں ایک پیغام ھیں جو لڑائی سے پہلے مستعمل تھی اور اب جرمن اسے ترک کرچکے تھے۔ یہ افسر اس متروکہ زبان سے واقف تھا اسے خوب سمجھ گیا۔

اب اس کے تجربے کے لیے ایک شخص نے اس پیغام کو اپنی زبان سے دھرایا اور اسے رکارڈ میں بھرا گیا پھر گراموفون کے ذریعہ سے اسے لاسلکی اسٹیشن سے نشر کیا۔ فونوگراف کی رفتار سرعت معمول سے پانچ یا چھے گنی زیادہ کردی گئی۔ نتیجہ وھی ھوا کہ وہ آوازیں ناقابل فہم بن گئیں۔ اس کے بعد پھر رکارڈ کو آھستہ آھستہ گراموفون پر گھمایا گیا تو بات حسب معمول سمجھ میں آنے لگی۔

یہ طریقہ اس قسم کے تمام جنگی رموز میں سب سے زیادہ ماھرانہ اور کامیاب ثابت ھوا تھا۔

ان چند معلومات سے زمانۂ جنگ میں مخفی زبان کی اھمیت واضح ھوسکتی ھے جو فنون حرب میں یقیناً بہت بڑا درجہ رکھتی ھے۔ حقیقۃً اس کے لیے ذکاوت کی بھی سخت ضرورت ھے ورنہ ذرا سی چوک میں نہایت پر خطر نتائج سے سابقہ پڑتا ھے۔ خشکی، تری اور فضا سب مواقع پر اس کی ذراسی غلطی اھم سے اھم معرکوں کو الٹ پلٹ کرسکتی ھے۔

**تعلیم جنسی کی ضرورت**

آج کل اس مسئلہ کو امریکی مدارس میں بہت اہمیت دی جارہی ہے۔ مجلس تعلیم نیویارک کے ارکان کی ایک جماعت نے "جنسی ثقافت" کو بھی نصاب تعلیم میں شامل کرنے کی تجویز پیش کی تھی اور مشورہ دیا تھا کہ طلبا اور طالبات کو زمانۂ بلوغ کے آغاز سے پہلے ان کتابوں کا درس بھی دیا جائے۔ حال ہی میں امریکی مدارس کے ایک ناظر نے اس تجویز کی تائید میں تقریر کی اور نہایت مضبوط دلائل بیان کرنے کے بعد کہا کہ میرے مدرسے کے قریب ہی ایک "دارالامان" تعمیر ہوا ہے جس میں ناکتخدا ماؤں کو پناہ ملتی ہے اور یہ بات خصوصیت سے قابل غور ہے کہ اس دارالامان میں ہر ماہ خود اسی مدرسے کی دو طالبات پناہ لیتی ہیں!

حقیقت یہ ہے کہ ہمارا تعلیمی نظم و نسق مکر و ریا کی نہایت کثیف و دبیز چادر میں ملفوف ہے اور ڈھول کے اندر پول کی مثل کا صحیح مصداق بنا ہوا ہے۔ اس چادر یا ٹٹی کی آڑ میں جتنے واقعات اور شہادتیں وجود میں آتی رہتی ہیں اور ان سے اعداد و شمار کی جو پوٹ بنتی رہتی ہے وہ حقیقت کے صحیح خط و خال پیش کرنے کے لیے بالکل کافی ہے۔ سرکاری اعداد و شمار سے ثابت ہے کہ گزشتہ سال نیویارک میں (۱۳۴۷) ناجائز بچے پیدا ہوئے۔ ان میں سے ہر چودہ بچوں میں ایک ایسا تھا جس کی ماں سولہ سال سے زیادہ عمر کی نہ تھی، دو ایسے تھے جن کی مائیں ۱۳ برس کی تھیں اور ایک تو ایسا تھا جس کی ماں ابھی خود گیارہ برس کی لڑکی تھی!

دلائل سے ثابت ہے کہ یہ اعداد و شمار اس قسم کی صورتوں میں سے صرف ایک کی حالت پیش کرتے ہیں، ان کے علاوہ اور اعداد و شمار سے اس امر کی قوی ترین دلالت ملتی ہے کہ جنسیات کا جہل "معصوم طفولیت" کا بدترین دشمن ہے۔ جنوری و ستمبر سنہ ۱۹۲۸ع کے مابین شہر نیویارک کے محکمہ صحت عامہ نے جو رپورٹ مرتب کی تھی اس سے ظاہر ہے کہ زہری اور سیلان کے مریضوں میں دو ہزار تین سو اکہتر صرف لڑکے تھے جو عمر میں انیس سال سے کم تھے۔

طفولیت و اومومت (مادری) کے مسائل پر توجہ کرنے والی بعض جماعتوں نے ایسی ایک ہزار لڑکیوں کے اعداد مرتب کیے ہیں جو بہکاوے اور زبردستی کا نشانہ بن گئیں۔ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ ان میں سے زیادہ تر ایسی تھیں جو صرف قانونی پہلو پر نظر کرکے خود اس غلطی کا شکار ہوگئیں۔ دریافت پر ان میں سے بہتوں نے اقرار کیا کہ "ہمیں معلوم نہ تھا کہ یہاں تک نوبت پہنچ جائے گی" ان کے ایک بڑے گروہ نے یہ بھی عذر کیا کہ " ہم صرف دوستی کے تحفظ کے لیے اس بلا میں پھنس گئے" ظاہر ہے کہ ایسے عذرات اور جوابات ان واقعات سے جاہل رہنے کا نتیجہ ہیں۔ اس خصوص میں تھوڑی واقفیت اور بھی مضر ہے ضرورت ہے کہ مناسب طور سے اس حد تک فہمائش کردی جائے کہ فریب خوردگی کی کوئی گنجائش باقی نہ رہے۔"

اس جماعت نے اس موضوع پر جو رپورٹ مرتب کی ہے اس میں یہ بھی لکھا ہے کہ " اگر ان لڑکیوں نے اپنے والدین کی نگرانی میں "جنسی مسئلہ" پر کافی معلومات حاصل کی ہوتیں تو بغیر کسی شک و شبہ کے کہا جاسکتا ہے کہ ان میں سے اکثر غلطی کا شکار ہونے سے محفوظ رہتیں۔

شائستہ امریکی خواتین میں سے ایک کا بیان ہے کہ " شہر نیویارک کے ننانوے فی صدی والدین نہ صرف خاطی بلکہ مجرم ہیں کہ وہ اپنے لڑکوں اور لڑکیوں کو ضروری جنسی معلومات بہم نہیں پہنچاتے تا کہ وہ اپنے زمانۂ نمو میں پیش آنے والے خطرات و نقصانات سے بچ سکیں۔

صاحب اولاد لوگوں کے سامنے جب اس نوع کی کوئی تجویز رکھی جاتی ہے تو وہ عموماً یہ عذر کرتے ہیں کہ ہم نہیں جانتے کہ اپنے لڑکوں پر ان حقائق کا انکشاف کیوں کر کریں یا یہ کہتے ہیں کہ ہم ایسی باتوں کی صراحت متعدد وجوہ سے نہیں کرسکتے۔ مگر ایسے زمانے میں جب کہ بدقسمتی سے جنسی مسئلہ کھلے بندوں اپنی اہمیت جتاتا رہتا ہے ایسے عذرات وقیع نہیں ہوسکتے۔ سنیما کے پردے، اخبارات و رسائل کے صفحات، ناول، افسانے اور کتابیں غرض ان میں سے ہر چیز اس نوع کی کشش رکھتی

ہے جس سے بچنا یا متاثر نہ ہونا ناممکن نہیں تو دشوار ضرور ہے اس لیے اس خصوص میں ضروری توضیح کے سوا کوئی مفر نہیں معلوم ہوتا۔

کبھی کبھی خیال ہوتا ہے کہ اعداد و شمار سے معاوم ہونے والی یہ جنسی خرابیاں جو شہر نیویارک کے لیے مخصوص ہیں وہاں کے خاص اجتماعی و اقتصادی حالات کا نتیجہ ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ جنسی خرابیاں اب خاص شہروں یا طبقوں میں محدود نہیں رہی ہیں۔ سنہ ۱۹۳۵ ع میں کیلیفورنیا اور میاچٹ کی ولایتوں کو چھوڑ کر باقی ولایات متحدۂ امریکہ میں جو ناجائز اولاد ہوئی اس میں (۳۵۱۶۷) بچے ایسے تھے جن کی مائیں عمر میں پندرہ اور انیس سال کے درمیان تھیں۔ اور ۱۸۶۴ بچے ایسے تھے جن کی مائیں چودہ سال سے زیادہ عمر کی نہ تھیں بلکہ بعض تو دس برس سے زیادہ سن کی نہ تھیں۔

### موسیقی کا اثر معدہ اور اعصاب پر

یورپ اور امریکہ کا تو ذکر چھوڑیے کہ وہاں گھر گھر ریڈیو لگے ہوئے ہیں ہندستان کے بڑے بڑے شہروں میں بھی ریڈیو اور فونوگراف کی وہ بھرمار ہے کہ توبہ ہی بھلی۔ ضرورت تھی کہ ان میں سے ہر ایک سے مناسب فوائد حاصل کیے جاتے اور معاملات زندگی میں انھیں مفید تر بنایا جاتا مگر بد قسمتی سے ہمارے یہاں اس نوع کی افادیت پر کم توجہ کی جاتی ہے۔ یہ ایجادیں آج کل مہذب ممالک میں کھانے اور سونے سے کم ضروری نہیں سمجھی جاتیں۔ جسم کی ساخت، اخلاق کی تکوین اور شخصیت کی تشکیل میں بھی انھیں کافی طور پر دخیل و اثر انداز خیال کیا جاتا ہے۔

موسیقی قدیم ترین زمانے سے اسقام و امراض کا نہایت کارگر علاج خیال کی جاتی ہے۔ فراعنۂ مصر کے کاہن چار ہزار برس پہلے بانجھ عورتوں کو جو منتر سناتے تھے وہ موسیقی کے گانے ہی تھے جو اس عقیدہ کے ساتھ گائے جاتے تھے کہ وہ عورتوں کے اجسام پر بہت اچھا اثر کرتے ہیں اور انھیں بارآور کرتے ہیں۔ قدمائے مصر کے جو آثار دستیاب ہوئے ہیں ان میں کوندل کے پتوں پر لکھے ہوئے یہ منتر بھی ہیں۔ اسی مقصد کے لیے قدیم بلاد یونان میں سارنگی کا رواج تھا جو ہیجان کو تسکین دینے

اور مضطرب اعصاب کو سکون بخشنے کے لیے بجائی جاتی تھی۔ مشہور ہے کہ ایک مرتبہ باغیوں اور نافرمانوں کی ایک جماعت شورش کے ارادے سے شہر سکاری کے دراوزے پر اکٹھا ہوگئی تو اس وقت یونانیوں کے زعیم یا لیڈر نے بھی سارنگی بجا کر انھیں شرارت سے باز رکھا۔

جس طرح اچھے اور سکون بخش گانے کو ہیجان اور جوش و خروش کے تسکین دینے میں بڑا دخل ہے اسی طرح گانا شعور و احساس کے برانگیختہ کرنے میں بھی نمایاں اثر رکھتا ہے۔ ایک بار سکندراعظم نے نہایت جوشیلا گانا سنا تو اس پر اتنا اثر ہوا کہ وہ تلوار سونت کر اٹھ کھڑا ہوا اور اپنے ہم نشنیوں کے سراڑانے لگا۔ روس میں اپنی شکست کے جو دو اسباب نپولین نے بیان کیے ہیں ان میں ایک وہاں کا نہایت تیز و تند جاڑا اور دوسرا سبب روسی لشکر کی موسیقی ہے۔ وحشت اور جوش سے بھرے ہوئے جو نغمے روسی بینڈ سے نکل رہے تھے انھوں نے روسی فوجوں میں قتل و خونریزی اور عداوت و سفاکی کے جذبات نہایت شدت سے پیدا کردیے اور انھوں نے جوش میں بھرکر مقابل افواج کو بری طرح کاٹ کر رکھ دیا۔

جنگ کے میدانوں میں موسیقی کے تاثیر کی اور بہت سی مثالیں بھی مل سکتی ہیں جن کا ذکر طوالت سے خالی نہ ہوگا۔ کہنا صرف یہ ہے کہ انھی اثرات کی وجہ سے معرکہ آرائی کے موقع پر موسیقی کو لشکر کی ایک اہم ضرورت سمجھا جاتا ہے اور رسد و اسلحہ وغیرہ کی طرح اسے بھی بہت اہمیت دیتے ہیں۔

اکثر اشخاص کو اپنے اعصاب پر موسیقی کا تجربہ کرنے میں محسوس ہوا ہے کہ اگر گانے رقت انگیز اور سریلے ہوئے تو ان سے سکون و مسرت حاصل ہوئی اور اگر سخت قسم کے جوش‌آور ہوئے تو ان سے اعصاب میں ہیجان پیدا ہوگیا۔ لیکن اب یہ بات بھی پرانی ہوگئی۔ آج کل علما یہ ثبوت بہم پہنچانے میں مصروف ہیں کہ موسیقی کی تاثیر صرف اعصاب ہی تک محدود نہیں بلکہ وہ جسم کے تمام اعضا و اجزا نمایاں اثر رکھتی ہے یہاں تک کہ اخلاق و طبائع پر بھی اس کے اثرات نہایت واضح ثابت ہوئے ہیں

علما نے اس مسئلہ میں اپنی تحقیقات جس حد تک مکمل کی ہے اس سے انسان کے جسم پر موسیقی کے حسب ذیل اثرات ثابت ہوئے ہیں :۔

۱۔ وہ عضلاتی نشاط کو گھٹا یا بڑھا سکتی ہے ۔
۲۔ وہ تنفس کی سرعت بڑھا دیتی ہے اور اس کے انتظام میں کمی پیدا کرسکتی ہے ۔
۳۔ خون کی کمیت میں واضح اثر رکھتی ہے ، عروق کی نبض اور درجۂ ضغط (دباؤ) میں اس کی تاثیر بہت نمایاں ہے ۔
۴۔ وہ اعصاب کو تاثیر و انفعال کے لیے تیار کرتی ہے۔
۵۔ وہ بعض عواطف ( میلانات ) کا تغذیہ کرتی ہے ۔ اس کی بدولت جسم کے بعض غدود اپنا وظیفہ مستعدی سے ادا کرتے ہیں ۔

غالباً اس قسم کے تمام مشاهدات میں سب سے زیادہ عجیب و غریب یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ موسیقی میں ایک عجب کیمیائی اثر بھی پایا جاتا ہے ! اس خصوص میں جو تجربات ہوئے ہیں ان سے ثابت ہوا ہے کہ اگر انڈا ایسی فضا میں رکھا جائے جس میں گونجتا ہوا پر شور گانا گایا جائے تو اس کے اثر سے انڈے میں کسی حد تک نضج پیدا ہوجاتا ہے ! گمان غالب ہے کہ جسم کے اعضا پر بھی انہی اثرات سے ملتے جلتے کیمیاوی اثرات مرتب ہوتے ہوں گے ۔ مگر سائنس اس کے بعد سے اس کی مزید توضیح و تعلیل نہ پیش کرسکی۔

جسم کی طرح عقل بھی موسیقی سے اچھی طرح متاثر ہوتی ہے ۔ جب گانا نشاط آور اور جاندار ہوتا ہے تو اس سے ذهن میں بیداری و تیزی پیدا ہوتی ہے اور اگر اس کے برعکس ہوا تو اس سے ذهن میں ٹھہراؤ اور سکون کی کیفیت رونما ہوتی ہے ۔ اسی لیے انسان کو جب تفکرات اور کام کی کثرت خستہ کردے اس قسم کا گانا سننا ضروری ہے ۔ گہری نیند اور طویل آرام کے بعد بھی اس قسم کے نغمات نہایت کارگر اور مفید ثابت ہوے ہیں۔

مشاہدات سے ثابت ہے کہ عمدہ قسم کے نشاط آور موسیقی قوائے جسم کی تجدید و تغذیہ میں بڑی کار آمد ہے اور ان میں چستی و تازگی کی روح پھونکتی ہے ۔ اس کا ثبوت پہلی بار ایک بندرگاہ پر کام کرنے والے مزدوروں کی حالت سے ملا جو جہاز کی مرمت میں مصروف تھے ۔ فرصت کے جن لمحات میں جہاز کا بینڈ بجتا تھا اگر اس کی موسیقی نشاط بخش ہوتی تو وہ پھر سے مزدوروں کو چست و مستعد بنا دیتی تھی اور اگر اس سے نرم و سکون بخش نغمے نکلتے تو ان کا اثر مزدوروں پر برعکس ثابت ہوتا اور وہ کام میں سستی کرتے۔

مردوں میں حمیّت و جرأت اور صبر و مستعدی کے جذبات ابھارنے کے لیے قوی قسم کی جنگی موسیقی سے زیادہ موثر کوئی چیز ثابت نہیں ہوئی۔ اسی لیے بینڈ فوجوں کے لیے ناگریز سمجھا گیا ہے تاکہ سپاہ میں مشقّت برداشت کرنے اور شکست و ہزیمت کے مہموں میں صبر کرنے کی قابلیت پیدا ہوجائے ۔ یہ بات باالکل یقینی ہے کہ اگر موسیقی کا انتظام نہ ہو تو فوجیں اتنی دور دراز مسافتیں خوشی و مستعدی کے ساتھ پاپیادہ ہرگز طے نہ کرسکیں۔

موسیقی کی عضوی یا بدنی تاثیر کی مزید شہادتوں میں سائیکل سواری کا مقابلہ بھی خصوصیت سے قابل ذکر ہے جو چند سال پہلے وقوع میں آیا تھا۔ اس مقابلہ میں حصہ لینے والوں کی اوسط رفتار فی گھنٹہ ایک سو چھیاسی میل تھی لیکن جب ان کے کانوں میں بینڈ کے نشاط آور نغمے گونجے تو اس اوسط میں اضافہ ہوگیا اور وہ فی گھنٹہ ایک سو چھیانوے میل کی رفتار سے چلتے رہے۔ اب جسمی راحت کا احساس بھی انھیں پہلے سے زیادہ تھا اور وہ زیادہ مستعدی کے ساتھ مقابلہ میں مصروف تھے۔

صنعت و مزدوری وغیرہ میں عضلات و اعصاب پر موسیقی کا جو اثر تجربہ میں آیا ہے اس سے ثابت ہوا کہ موسیقی کارکنوں اور مزدوروں میں چستی اور روح عمل پیدا کرنے کی وجہ سے کام کی مقدار میں نمایاں اضافہ کردیتی ہے یعنی عام حالتوں میں جتنا کام ہوسکتا ہے اس سے زیادہ ہوتا ہے۔ ایک کارخانہ اپنے صندوق بھروانے اور بند کرانے کے لیے تین سو پچپن مزدورنیوں کی خدمات حاصل کرتا تھا۔ دیکھا گیا

کہ ان میں سے ستانوے فی‌صدی ایسی تھیں جو جلد کام کرنے سے جی چراتی تھیں اور دن کے مقررہ وقفوں سے زیادہ وقت ٹال مٹول میں گزار دیتی تھیں۔ پھر ان میں سے جو عورت جتنی ہوشیار اور چالاک نظر آتی تھی وہ اتنی ہی سہٹ اور ٹالنے والی ثابت ہوتی لیکن جب اس کارخانہ میں فونوگراف لایا گیا اور وقتاً فوقتاً اس کے گانے کارخانے میں گونجنے لگے تو صاف طور سے مشاہدہ ہوا کہ مزدورنیوں میں سستی کی جو علامات موجود تھیں غائب ہوگئیں۔ ان میں اچھی خاصی چستی و سرگرمی پیدا ہوگئی اور جس قدر کام وہ اس انتظام سے پہلے کرتی تھیں اب اس سے بہت زیادہ کرنے لگیں۔ جس تناسب سے موسیقی کی قوت میں اضافہ ہوتا اسی تناسب سے ان کے کام کی مقدار بڑھتی رہتی۔

ان مثالوں سے واضح ہے کہ اگر کام کے دوران میں سستی و ملال اور تکان وتنگدلی رونما ہو تو اس کا مداوا موسیقی سے بہت اچھی طرح ہو سکتا ہے اور ہم اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

مسرت و آرام بخشنے والی موسیقی نہ صرف فرحت و سرور سے مالامال کرتی ہے بلکہ معدہ کو بھی اس کا وظیفہ ادا کرنے میں مدد پہنچاتی ہے۔ اس کی مدد سے ہضم بڑھانے والے رس زیادہ پیدا ہوتے ہیں۔ اس سلسلہ میں جو اہم حقائق معلوم ہوئے ہیں ان میں ایک یہ بھی ہے کہ کان کا اساسی عصب منہ کے وسط تک پہنچا ہوا ہے اور اس کے ساتھ مغز (بھیجے) کے راستے سے دو حواس یعنی ذائقہ و سامعہ وجود میں آئے ہیں۔ بالفاظ دیگر کان کا یہ عصب ان چیزوں میں جنھیں ہم کھاتے اور سنتے ہیں ربط پیدا کیے ہوئے ہے۔

معدہ جسم کے تمام اعضا میں سب سے زیادہ حساس ہے، نفسی انفعالات میں بھی سب سے بڑھا ہوا ہے۔ جب غصّہ، ملال اور ناامیدی کی کیفیتیں بھڑک اٹھتی ہیں تو معدہ کے کام میں ایک طرح کی رکاوٹ اور ضعف و کمزوری پیدا ہوجاتی ہے اور اس وقت وہ اس قسم کے انفعالات کے مقابلہ کے لیے فرحت بخش انفعالات کا محتاج ہوتا ہے اور یقیناً موسیقی سے زیادہ موثر کوئی چیز اس حالت کو بدلنے والی نہیں ہوسکتی۔

جو اعصاب معدہ سے متعلق ہیں وہ موسیقی سے بےحد متاثر ہوتے ہیں۔ یہاں تک کہ معدہ کی حرکت جو دل کی نبض سے مشابہ ہے درجۂ موسیقی کے موافق قوی یا ضعیف ہوتی رہتی ہے گویا اس حرکت کا انتظام یا ابتری گانے کی حالت کی تابع بن جاتی ہے۔ یہ بات تو مشہور ہی ہے کہ ہضم کا کام غدودوں اور عصبوں پر موقوف ہے اور یہ دونوں موسیقی سے بڑی حد تک اثر پذیر ہوتے ہیں۔ غدودوں اور میلانات کے درمیان علاقہ کی تحقیق کرکے علما نے ثابت کردیا ہے کہ ان غدودوں پر موسیقی براہ راست اثر انداز ہوتی ہے اور کبھی ان کے افرازات کو بڑھا دیتی ہے اور کبھی گھٹا دیتی ہے۔ یہی حال اعصاب کے سکون و ہیجان کا ہوتا ہے جو نوعیت و کیفیت موسیقی کی ہوتی ہے اسی کا عکس اعصاب پر پڑتا ہے۔ اسی لیے کھانا کھانے کے بعد انسان طبعاً بعض ایسے نغمے سننے کا محتاج ہوتا ہے جو رقت انگیز اور سکون بخش ہوں جن سے اعصاب میں سکون اور غدودوں میں نشاط کی کیفیت پیدا ہو اور اس کے ساتھ معدہ کو قوت پہنچائے کہ وہ راحت و آرام کے ساتھ وظیفہ ہضم ادا کرے۔

موسیقی کا خواب‌آور اثر تو مدتوں سے معلوم ہے بچوں کو سلانے کے لیے ماؤں کی لوریاں کون نہیں جانتا کہ کس قدر کارگر و موثر ثابت ہوتی ہیں۔ ایک طبیب نے تو کم‌خوابی کے مریضوں کے لیے گانے کو بڑا مجرب علاج بتایا ہے۔

یہ ہیں وہ دلائل جو سائنس نے انسان کے اعصاب و عضلات پر موسیقی کے واضح اثرات مشاہدہ کرکے فراہم کیے ہیں اور ثابت کیا ہے کہ موسیقی جسم انسانی کے بعض اعضا کو ان کے وظائف ادا کرنے میں مدد دیتی ہے اور انسان کو بہت سی مشقتیں برداشت کرنے کے لائق بناتی ہے وہ انسان کے خُلق کی تکوین اور شخصیت کی تشکیل میں سب عوامل سے زیادہ کارگر ہے اسی لیے ہماری روزمرہ کی زندگی میں موسیقی جو حصّہ لے رہی ہے اس کی اہمیت روز بروز بڑھتی جارہی ہے۔

## دل اور طبابت کی نارسائی

اس زمانے میں کوئی اخبار یا رسالہ ایسا نہ ملے گا جس میں کسی نہ کسی عنوان سے دل یا اس کے امراض کا ذکر نہ ہو۔ حالانکہ ان تذکروں کو حقیقت سے بہت کم واسطہ ہوتا ہے۔ بات کچھ ہوتی ہے اور اخباروں میں کچھ اور صورت اختیار کرلیتی ہے۔

اس عہد میں علم طب پہلے سے بہت زیادہ ترقی کرچکا ہے، معلومات میں بےشمار اضافے ہوچکے ہیں۔ فنّی ایجادات بھی حد سے زیادہ بڑھ چکی ہیں لیکن بلوجود اس کے اطبا کی نارسائی فکر اور تشخیص میں بےچارگی کا یہ حال ہے کہ جب کسی اہم یا پیچیدہ مرض کے اسباب سمجھ میں نہیں آتے تو بے تکلّف اس بیماری کو دل سے منسوب کردیتے ہیں حالانکہ حقیقۃً دل اس مرض سے مطلقاً بری و بیگانہ ہوتا ہے۔

اکثر لوگ اس سے ناواقف ہیں کہ انسان کا دل جن حالات میں انسان بسر کرتا ہے ان کے ماحول و مقتضا کے موافق اپنے آپ کو بھی بنا لیتا ہے بلکہ اکثر جو خرابیاں دوسرے اسباب کی وجہ سے رونما ہوتی ہیں ان کی بھی اصلاح کرلیا کرتا ہے۔

نظر بہ حالات موجودہ یہ کہنا شاید مبالغہ نہ ہوگا کہ اطبا نے تیس سال پہلے تک دل کو جیسا چاہیے ویسا نہیں پہچانا ہے۔ اسی صدی کے اوائل تک اطبا مسماع صدریہ کو مریض کے سینہ پر رکھ کر تشخیص مرض کی سعی کرتے تھے اور جیسے ہی خرخر کی آواز کانوں میں آتی ان کے چہرے سے پریشانی کے آثار نمایاں ہونے لگتے۔ یہی کیفیت اس وقت بھی ہوتی جب نبض غیر طبعی حالت میں محسوس ہوتی ہے۔ مگر آج کل امراض قلب کا طبیب خصوصی اچھی طرح جانتا ہے کہ مریض کے دل سے خرخر کی آواز آنا ہر حال میں پریشانی کا باعث نہیں ہوتا وہ اس سے بھی واقف ہوتا ہے کہ نبض کی حرکات میں وقفہ یا فاصلہ ہیجان اعصاب کے عوارض میں سے ایک معمولی عارضہ ہے اور تکان و خستگی کے جو آثار پھیپھڑوں کے التہاب یا ورم کی وجہ سے دل کو عارض ہوتے ہیں وہ خود بخود زائل ہوجاتے ہیں۔

واقعہ یہ ہے کہ جو طبیب امراض قلب کے متعلق محدود معلومات سے واقف ہوتا ہے وہ بیماری کی تشخیص یا توجیہ کو اچھی طرح نہیں پہنچ سکتا اور قلب کے حالات کو پریشانی کا باعث سمجھتا ہے پھر خود ہی پریشان نہیں ہوتا بلکہ بےچارے مریض کو بھی اپنی سمجھ کے مطابق مرض کے پریشان کن حالات سنا کر گھبرا دیتا ہے۔

نہایت افسوس کی بات ہے کہ رسائل و اخبارات بھی اپنی ذمہ‌داری سے قطع نظر کرکے اموات کے اعداد و شمار شائع کرتے ہیں تو ان میں سے بیشتر کو امراض قلب کا

نتیجہ قرار دے کر موضوع کو زیادہ سے زیادہ پیچیدہ بنا دیتے ہیں۔ کسی شبہ یا خوف تردید کے بغیر کہا جا سکتا ہے کہ ان اعداد و شمار میں مبالغہ کو زیادہ دخل ہوتا ہے بلکہ ان میں سے ایک حصہ تو حقیقت سے قطعاً خالی ہوتا ہے۔

بلاشبہ دل تمام اعضاے بدن کا آئینہ ہے۔ جب کوئی عضو کسی بےچینی یا تکلیف سے دو چار ہوتا ہے تو دل جو جسم کے ایک قوت بخش مرکز کی حیثیت رکھتا ہے لامحالہ مجبور ہوتا ہے کہ وہ بھی اس تکلیف کو کسی حد تک برداشت کرے۔

اس موقع پر جس بات کو کبھی نہ بھولنا چاہیے وہ یہ ہے کہ انسان صرف ایک بیماری کے اثر سے شاذ و نادر ہی ہلاک ہوتا ہے۔ بیشتر لوگ عموماً متعدد بیماریوں کے اجتماع سے مرتے ہیں۔ جس طرح انسان کے ملبوسات اور استعمالی کپڑے تغیر تبدّل کا شکار ہوتے رہتے ہیں اسی طرح تشخیص امراض کے بھی مختلف اطوار ہوتے ہیں۔ مثلاً شیخوخت قدیم کی بیماری آج کل دل کی بیماری شمار کی جاتی ہے اس اعتبار سے گزشتہ زمانے کے اعداد و شمار کا مقابلہ آج کل کے اعداد و شمار سے دشوار معلوم ہوتا ہے۔

چنانچہ چند طبی انجمنوں نے امراض قلب کے متعلق سنہ ۱۹۰۰ع سے سنہ ۱۹۳۰ع تک کے محققانہ اعداد و شمار مرتب کرکے ثابت کیا ہے کہ جن لوگوں کی عمریں پچاس سال سے کم ہیں امراض قلب کی اموات کچھ زیادہ نہیں ہیں لیکن جن کی عمریں پچاس اور ساٹھ کے درمیان ہیں ان میں اس نوع کی اموات کسی قدر زیادہ پائی جاتی ہیں۔

اس سے بھی زیادہ عجیب بات یہ ہے کہ مذکورہ بالا زیادتی جن اسباب سے پیدا ہوئی ہے وہ کسی خاص پریشانی کو دعوت نہیں دیتے کیونکہ علم طب، ٹائیفائڈ، لال بخار، چیچک اور سل وغیرہ امراض کے مدافعت کے لیے نمایاں ترقی کررہا ہے وہ ان امراض کی معلومات سے بھی بے بہرہ نہیں اس کے علاوہ یہ بات بھی محتاج بیان نہیں کہ کسی بیماری کے اثر سے تو انسان مرتا ہی ہے اس لیے جب اس کا مرض اور امراض کے ہجوم سے برداشت کی قابلیت کم پاتا ہے اور ہلاکت واقع ہوجاتی ہے تو اسے مرض قلبی کی علت قرار دینے کا احتمال زیادہ پیدا ہوجاتا ہے۔

یہ بھی مخفی نہ رہے کہ جو اشخاص امراض قلب کی وجہ سے ہلاک ہوتے ہیں وہ اس خصوص میں چنداں اہمیت نہیں رکھتے کیونکہ ان کی وفات ایسی عمر میں ہوتی ہے جس میں مرنا چنداں تعجب خیز نہیں ہوتا۔ ایسے عوارض و امراض کا ظہور ستر برس کے حدود میں یوں بھی زیادہ ہوتا ہے۔

اس سلسلہ میں جو بے‌بنیاد باتیں مشہور ہوگئیں ہیں ان میں ایک یہ بھی ہے کہ جو لوگ شراب نوشی کی کثرت اور ورزش کی زیادتی کے عادی ہیں عموماً ان کے دل بہت ضخیم و دبیز ہوتے ہیں۔ ان کے نزدیک دل کی یہ ضخامت ورزش میں افراط کا لازمی نتیجہ ہے۔ حالانکہ اس ضخامت کا احساس اس کے نہایت جزوی اور غیرمحسوس ہونے کی وجہ سے آج کل کے باریک سے باریک اور نازک سے نازک آلات تفتیش سے بھی ممکن نہیں۔ اسی طرح تمباکو نوشی، چائے نوشی اور قہوہ نوشی کی نسبت مشہور ہے کہ ان کی معتدل مقدار بھی دل کو بہت نقصان پہنچاتی ہے یا دواؤں کی نسبت وہم ہے کہ جب معتدل گھونٹ کی شکل میں دی جاتی ہیں تو دل پر برا اثر کرتی ہیں۔ الکوہل آمیز مشروبات کا اثر بھی بمقابلہ اور اعضا کے دل پر سب سے زیادہ سمجھا جاتا ہے۔ ایسے ہی ہاتھوں کی سردی یا ان کا رنگ زرد ہونا، خفقان اور سانس کی تنگی اس امر کی قطعی دلیل خیال کی جاتی ہے کہ دل کسی عضوی مرض سے دو چار ہوگیا ہے۔ حالانکہ حقیقت ان اوہام کے قطعاً خلاف ہے۔

علما کی جدید ترین طبی تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ دل کے حقیقی امراض چار بیماریوں سے نشو و نما پاتے ہیں۔ مرض زہری، تپ مفاصل، زیادتی خون کا فشار اور شرائیں کا تصلب۔

زہر صرف دل ہی پر اثر نہیں کرتا بلکہ تمام اعضائے جسم میں سرایت کر جاتا ہے۔ خوش قسمتی سے طبابت کو اس کے علاج میں کامیابی ہوئی ہے۔ جب مرض زہری کے مٹانے کی سعی میں کامیابی ہوئی ہے تو ناممکن نہیں کہ امراض قلب سے جو اموات ہوتی ہیں ان کے اوسط میں بھی کمی آجائے۔

تپ مفاصل کے معالجہ میں فن طب نے اب تک کوئی قابل ذکر ترقی نہیں کی ہے۔ البتہ فشار خون اور تصلب شرائیں کے امراض اکثر امراض قلب کا منشا و سبب بن جاتے ہیں۔

ایک وہم یہ بھی بہت شائع ہے کہ غذا کی بعض قسمیں فشار خون کی ترقی کا باعث ہوجاتی ہیں لیکن اگر یہ کہا جائے تو شائد حقیقت سے زیادہ قریب ہوگا کہ بعض خوراکیں جن میں مواد غذائی زیادہ ہوتا ہے۔ مثلاً (گوشت ماہی۔ تخم۔ پنیر) کثرت خون کا وسیلہ ضرور بن جاتی ہیں۔

یہ بات مسلمہ ہے کہ کھانے میں افراط سے کام لینا اور اکثر شکم سیر ہوکر کھانا فربہی کا باعث ہوتا ہے اور فربہ اشخاص لاغر اشخاص کے مقابلے میں کوتاہ عمر ہوتے ہیں، کیونکہ پہلی قسم کے لوگوں کا دل مجبور ہوتا ہے کہ خون جذب کرنے اور جسم میں اسے تقسیم کرنے کے لیے زیادہ زحمت اٹھائے۔

اس کے علاوہ ایک واضح حقیقت یہ بھی ہے کہ شہری زندگی کا مقتضا امراض قلب کے انتشار میں مدد کرتا ہے اور دیہاتی زندگی ان بیماریوں کا نشانہ بہت کم بنتی ہے کیوں کہ دیہات میں روشن آفتاب اور پاک و صاف ہوا کی برکتیں بہت عام ہیں اور شہر کو ان سے بہت کم حصہ ملتا ہے۔

مردوں کی بہ‌نسبت عورتیں ان خطرات سے کم دوچار ہوتی ہیں۔ جسم کی عصبی مشین اور غدود مردوں کے معمولی تصورات کے لحاظ سے امراض قلب سے زیادہ لگاؤ رکھتے ہیں کیوں‌کہ غدہ و رقبہ وغیرہ خون میں ایسا مواد پیدا کرتے ہیں جن سے دل کے لیے غیر معمولی جدو جہد کا سامان بہم ہوتا ہے۔

**طیارہ بردار جہاز**

طیارہ بردار جہاز (۷۱) جو جرمنی کے کارخانہ جہاز سازی بندرگاہ کیل میں مکمل ہوکر کچھ مدت پہلے پانی میں ڈالا گیا تھا اپنی نوعیت کا پہلا جہاز تھا جو جرمنی نے نئے انداز سے بنایا تھا۔

طیارہ بردار جہاز کی ساخت اس خیال کی رہین منت ہے کہ بڑے بڑے طیارے (ہوائی جہاز) جنگ کے مواقع پر بار بار بڑی مسافتیں طے نہیں کرسکتے اس لیے ایسے بحری جہاز تیار کیے جائیں جن میں ہوائی جہازوں کی جگہ بھی رکھی جائے تاکہ ضرورت کے وقت ان سے کام لیا جائے اور کمک پہنچانے میں آسانی ہو۔

سابقہ بین‌الاقوامی جنگ کے موقع پر بڑی بڑی سلطنتیں اس قسم کے جہاز بنانے کی فکر میں تھیں اور بعض نے چند جہاز بنواکر ان کا تجربہ بھی کیا مگر خاطر خواہ کامیابی نہ ہوئی۔

سنہ ۱۹۱۸ع میں حکومت انگلستان نے ایک اتنا بڑا دخانی جہاز تیار کرایا جس میں چالیس طیاروں کی جگہ تھی مگر یہ جہاز قابل استفادہ ثابت نہ ہوا اور جلد ہی معلوم ہوگیا کہ اس قسم کے جہازوں کو نہایت خاص اہتمام سے تیار کرنے کی ضرورت ہے، اس لیے اس موقع پر یہ کام ادھورا ہی رہ گیا۔

ہوائی جہازوں کی بڑھتی ہوئی ضرورت اور فضائی قوت کی روزافزوں اہمیت دنیا کی بڑی سلطنتوں کو اس طرف متوجہ کیے ہوئے تھی اس لیے اس نوع کے جہازوں کی ساخت اور ان کی اصلاح و ترقی کا خیال برابر کام کرتا رہا اس موقع پر یہ سوال پیش آتا تھا کہ اس مقصد کے لیے کس قسم کے جہاز اچھے اور کارآمد ہوں گے۔ جنگی جہازوں کو تھوڑے تغیر و ترمیم کے بعد اس کام کا بنانا ممکن تھا ان میں اتنی اصلاح کی جاسکتی تھی کہ وہ کئی طیارے رکھ سکیں، ضرورت کے وقت انہیں بلندی پر پہنچادیں اور بعد میں جرثقیل کی مدد سے پھر انھی جہازوں میں جگہ دے سکیں لیکن یہ جہاز کچھ ایسے اچھے نہ تھے اور ان کی جنگی قدر و قیمت بھی کم تھی مگر ان کی رفتار کی سرعت بعد میں تیار ہونے والے طیارہ بردار جہازوں سے زیادہ تھی۔

سابقہ جنگ کے بعد انگلستان نے اپنے پرانے جنگی جہازوں کو سمندر سے نکال کر ان کی ساخت یکسر بدل دی اور انہیں طیارہ بردار جہازوں میں تبدیل کردیا۔ امریکہ نے بھی اسی ترکیب پر عمل کیا۔ اس کے بعد دوسری سلطنتیں بھی ایک حد تک اسی پروگرام پر کاربند رہیں۔

اس نوع کا آخری جہاز جو انگلستان نے تھوڑے دن پہلے تیار کیا تھا اس کا نام (آرک رائل) تھا۔ یہ بڑا جہاز بائیس ہزار پانچ سو ٹن کا تھا اور اس میں اکہتر ہوائی جہاز رہتے تھے رفتار فی گھنٹہ ۳۱ میل بحری تھی۔ جرمنی نے اس جہاز کو بندرگاہ میں گھس کر ڈبو دیا۔

اهل امریکه کے طیاره بردار جهاز بیس هزار ٹن کے هیں مگر ان میں سو طیاروں سے زیاده رهتے هیں اور رفتار بهی ۳۴ میل بحری فی گهنٹه هے۔ ان جهازوں کی وضع و ساخت بهی خاص هے اور دوسری حکومتوں کے جهازوں سے مختلف هے۔ ان میں اس قسم کے طیارے رکھے گئے هیں جو معمولی مواقع پر جهاز سے جدا رهتے هیں مگر فوری ضرورت کے وقت انهیں بارکر کے کام لیا جاسکتا هے۔

بڑی سلطنتوں کے طیاره بردار جهازوں کی تعداد یه هے :—

انگلستان.......... ۷
ممالک متحده امریکه ۶
جاپان............ ۵

مذکوره سلطنتوں کے جو جهاز کام میں هیں ان کے علاوه چند اور بهی زیر تکمیل هیں۔ قدرةً سوال پیدا هوتا هے که اس فهرست میں اطالیه کا نام کیوں نهیں هے جو یورپ کی ایک بڑی بحری سلطنت هے۔ اس کا جواب اهل اطالیه کے اس عقیده سے ملتا هے که اٹلی کے هوائی جهازوں کو اس نوع کے جهازوں کی ضرورت نهیں۔ وه اس وضع کے بنے هوئے هیں که سهولت کے ساتھ اپنے کام میں مشغول هوسکتے هیں۔

ان جهازوں کی تیاری بڑے ممالک میں لندن کے بحری معاهده سنه ۱۹۳۶ ع کے مطابق محدود هے۔ اس معاهده کی بنا پر زیاده سے زیاده ۲۳ هزار ٹن کا طیاره بردار جهاز بنایا جاسکتا هے۔

جرمنی کا نیا حامل طیاره جهاز گراف زپلن کے نام سے موسوم هے اس کا طول (۲۵۰) میٹر اور عرض (۲۷) میٹر هے اور وزن (۱۹۲۵۰) ٹن۔ یه جهاز جرمنی کے بحری جهازوں میں سب سے زیاده لمبا اور بڑا هے اور حسب ذیل اهم حفاظتی اشیا سے آراسته هے

۱ ۔ طیاره شکن توپیں .... (۱۶) ۱۰٫۵ سنٹی میٹر والی
۲ ۔ ,, .... (۱۰) ۱۰٫۵ ,,
۳ ۔ معمولی توپیں .... (۲۴) ۳٫۷ قطر والی

اس جہاز میں ان توپوں کے علاوہ اور بہت سی ہلکی اور بھاری مشینیں بھی نصب ہیں۔

اس جہاز میں چالیس طیارے ہیں۔ اس کی رفتار فی گھنٹہ ۳۲ میل بحری ہے۔ یہ جہاز حربی اسلحہ سے خوب آراستہ ہے اور دشمن کے جنگی اور ہوائی جہازوں کی مدافعت کے لیے زیادہ سے زیادہ سامان رکھتا ہے مگر اس کی رفتار دوسرے جنگی جہازوں کے مقابلہ میں کم ہے۔

(م۔ز۔م)

# تبصرے

## (۱) سائنس کی انوکھی کہانی

مصنفۂ جناب ڈاکٹر محمد قدرت خدا ڈی۔ایس۔سی (لندن)، ڈی۔آئی۔سی، ایم۔ایس۔سی (کلکتہ) گولڈمڈلسٹ بی۔آر۔ایس۔اصل کتاب بنگالی زبان میں "بگیا نیر بجتر کہانی" کے نام سے شایع ہوچکی تھی جسے اب قابل مصنف نے مولوی رشید احمد صاحب ندوی سے ترجمہ کراکے اردوداں طبقہ کے استفادہ کے لیے پیش کیا ہے۔ ترجمہ کی نظرثانی جناب محمد طاہر صاحب رضوی ایم۔اے پروفیسر پریسیڈنسی کالج کلکتہ نے کی ہے۔ پبلشرز ماڈرن بک ایجنسی I./A کالج اسکوائر کلکتہ۔قیمت دو روپیہ بارہ آنے۔ مصنف نے بہ کمال عقیدت اس کتاب کو ہز اکزالٹیڈ ہائنس اعلیٰ حضرت سلطان‌العلوم تاجدار دکن کے نام نامی سے معنون کیا ہے جن کے زیر سایہ زبان اردو میں مختلف جدید علوم کی کتابیں تیار ہوکر اطراف و اکناف ملک میں شایع ہوچکی ہیں۔

دیباچۂ کتاب میں مصنف نے اس کتاب کی وجہ تالیف بیان کردی ہے جو یہ ہے کہ کلکتہ یونیورسٹی میں جدید قواعد کی رو سے سنہ ۱۹۴۳ع سے مٹریکیولیشن امتحان کے لیے سائنس کو ایک لازمی مضمون قراردیا جائےگا اور طلبہ کو اپنی مادری زبان میں جوابات لکھنے کی اجازت ہوگی۔ کلکتہ یونیورسٹی کا یہ اقدام ایک شدید ضرورت کو پورا کرتا ہے اور لایق مبارکباد ہے۔

لایق مصنف کو اس کا شروع ہی سے اعتراف ہے کہ "ترجمہ کا کام بہت ہی مشکل ہے اور ..اس میں سب سے زیادہ مشکل اور سنگلاخ مرحلہ وضع اصطلاحات کا ہے"۔ اس باب میں انھیں جو مدد جامعہ عثمانیہ حیدرآباد میں وضع شدہ اصطلاحات سے ملی ہے وہ اس کے لیے پر خلوص شکریہ ادا کرتے ہیں۔

پروفیسر قمر صدیقی صاحب ایم۔اے۔بی۔ٹی (کلکتہ) نے کتاب کے مختلف مقامات پر سنسکرت اور بنگلہ اشعار کا اردو میں منظوم ترجمہ کرکے اس کی خوبی اور دلچسپی میں اضافہ کردیا ہے۔ کتاب متن کے ۴۲۶ صفحات پر ختم ہوتی ہے اور آخر میں ۱۲ صفحات پر انگریزی میں سوالات بھی درج ہیں۔ ان تقریباً سواچارسو صفحات میں ۱ فلکیات، ۲ ارضیات، ۳ نباتیات، ۴ حیوانیات، ۵ وظائف الاعضا (فعلیات) ۶ طبعیات مادہ، ۷ کیمیا، جیسے اہم علوم کے مبادی سے متعلق دلچسپ بحث کی گئی ہے۔

پہلے باب میں علم ہیئت کی داستان ہے۔ اس کے ۷۲ صفحات میں گویا دریا کو کوزے میں بند کردیا ہے۔ آغاز باب میں سعدی شیرازی کے مشہور اشعار: "ابر و باد و مہ و خورشید و فلک درکار اند" فلکیات کی آیندہ بحث کے لیے نہایت برجستہ اور موزوں دیباچہ ہیں۔ دوسرے باب میں طبقات الارض کے خشک اور ٹھوس مبادی سے متعلق نہایت دلچسپ بحث کی گئی ہے جو صفحہ ۷۳ سے شروع ہوکر صفحہ ۱۱۲ پر ختم ہوتی ہے۔ سر عنوان قرآن کریم کی چار نہایت بلیغ آیات درج ہیں۔ تیسرا باب عالم نباتات سے بحث کرتا ہے، جس کی ابتدا سعدی کی زبان میں "برگ درختان سبز......ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار" سے زیادہ موزوں نہیں ہوسکتی تھی۔ یہ باب صفحہ ۱۱۳ سے شروع ہوکر صفحہ ۱۴۸ پر ختم ہوتا ہے۔ چوتھا باب حیوانیات سے متعلق ہے اور صفحہ ۱۴۱ سے شروع ہوکر صفحہ ۲۰۰ پر ختم ہوتا ہے۔ اس کی ابتدا رگ وید کے چند برجستہ اشعار کے منظوم اردو ترجمہ سے کی گئی ہے۔ پانچواں باب وظائف الاعضا (فعلیات) سے بحث کرتا ہے اور صفحہ ۲۰۱ سے شروع ہوکر صفحہ ۲۵۰ پر ختم ہوتا ہے۔ آغاز باب میں قرآن کریم کی معجزانہ آیات "و لقد خلقنا الانسان من سللة من طین الخ" اس کی صحیح ترجمانی کررہی ہیں۔ چھٹے باب میں مادہ کی طبیعیات سے اور ساتویں میں کیمیا کی مبادیات سے بحث ہے، جو علی الترتیب ۲۱۵ تا ۳۵۶ اور ۳۵۷ تا ۴۲۶ پر ختم ہوتی ہے۔

سائنس کے ان بنیادی معلومات کو نہایت سلیس و سادہ اور دلچسپ طریقہ سے پیش کیا گیا ہے اگرچہ کہیں کہیں بعض مقامی محاورات و الفاظ ایسے بھی آگئے ہیں

جو زبان اردو کے لحاظ سے غیر مانوس معلوم ہوتے ہیں مثلاً صفحہ ۱۹۲ پر "کولا بینگ" "کٹکٹا بینگ" وغیرہ مینڈک کے لیے ہے۔ صفحہ ۲۰۵ پر "چند ہڈیوں نے ایک پنجرہ سا نقشہ بنایا ہے"۔ صفحہ ۲۱۴ پر "مچھلی کا انڈا" اور "بڈھیکلی سے نکلے ہوئے چاول"۔ صفحہ ۲۱۵ پر "جسم کو اگر صحیح و سالم رکھنا ہوا"۔ صفحہ ۲۲۲ پر "وہی سانسی کے اوپر والا حصہ ہے"۔ وغیرہ وغیرہ۔

بعض مشہور مروجہ مرادفات نظر انداز ہوگئے ہیں۔ مثلاً "بارلی" جس کے لیے "جو" اردو میں ایک عام فہم لفظ موجود ہے۔ (nerves) کا مشہور ترجمہ "اعصاب" موجود ہے اس کی بجائے جا بجا "رگوں" کا مشتبہ لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ (blood vessels) کو "شریان خون" لکھا ہے جو صحیح نہیں۔ "شریان" انگریزی لفظ (artery) کے لیے مشہور تشریحی اصطلاح ہے جو خود اس کتاب میں صفحہ ۲۳۱ پر صحیح معنوں میں استعمال کی گئی ہے۔ "vein" کے لیے بجائے "رگ" کے صحیح تشریحی لفظ "ورید" پہلے سے موجود اور رائج ہے۔ صفحہ ۲۲۲ پر قصبۂ ہوا (trachea) کے لیے استعمال کیا گیا ہے جسے تشریح میں "قصبة الریہہ" یا "قصبہ" کہتے ہیں۔ آگے چل کر صفحہ ۲۲۳ پر درج ہے کہ "یہ سانسی تھوڑی دور جاکر دو قضیبے (bronchii) میں تقسیم ہوگئی ہے"۔ دراصل (bronchus) کے لیے تشریحی لفظ "شعبہ" پہلے سے موجود اور اردو کی طبی کتابوں میں رائج ہے۔ اس طرح مسلز کے لیے "پٹھوں" کی بجائے "عضلات" (afferent nerves) کے لیے "عصب حواسی" کی بجائے "درآرندہ اعصاب" "efferent nerves" کے لیے "محرک عصب" کی بجائے "برآرندہ اعصاب" صحیح ترجمہ ہوگا۔

بعض نہایت معمولی اصطلاحات جو اب ملک میں عام طور پر رائج اور مقبول ہوچکی ہیں درج نہیں کی گئیں اور ان کے مفہوم کو دوسرے الفاظ میں ادا کرنے کی کوشش کی گئی ہے یا انگریزی لفظ بجنسہ رکھ دیا گیا ہے، چند مثالیں ملاحظہ ہوں:—

| | | |
|---|---|---|
| سیل | cell | (جس کے لیے "خلیہ" مشہور مرادف موجود ہے) |
| سیلوال | cell wall | ( " خلیوی دیوار " " ) |
| نیوکلیس | neucleus | ( " نوانہ " " ) |

نیوکلیوٹس neucleolus ( جس کے لیے نویہ دیوار مشہور مرادف موجود ہے )
سائٹوپلازم cytoplasm ( " خلیہ مایہ " " )
پروٹوپلازم protoplasm ( " نخزمایہ " " )

وغیرہ وغیرہ۔ یہ اور ایسے بہت سے الفاظ ہیں جن کی مرادف اصطلاحات جامعہ عثمانیہ کی شایع کردہ کتابوں میں رائج ہیں اور بڑی حد تک شمالی ہندستان اور پنجاب کے علمی رسائل وغیرہ میں بھی آئے دن استعمال کی جاتی ہیں۔

مندرجہ بالا امور محض اس غرض سے درج کیے جاتے ہیں کہ اس مفید کتاب کے آیندہ ایڈیشن میں ضروری اصلاح اور ترمیم ہوسکے۔ کتابت واضح اور طباعت صاف ہے۔ متعدد تصاویر اور چند دیدۂ زیب رنگین پلیٹیں کتاب کی خوبی میں اضافہ کررہی ہیں، اگرچہ بعض مقامات پر کتابت اور انگریزی املا میں تصحیح کی ضرورت ہے۔ مگر ان جزئیات سے نفس کتاب کے محاسن پر کوئی حرف نہیں آتا۔ مجموعی حیثیت سے مصنف اور ان کے رفقائے کار کی محنت قابل داد اور مستحق مبارکباد ہے کہ ان کی کوششوں سے اردو زبان میں مبادیات سائنس کے متعلق ایک قابل قدر اضافہ ہوگیا۔ امید ہے کہ میٹریکیولیشن کے طلبا بالخصوص اور اہل ملک علی‌العموم مبادیات سائنس کی اس مفید اور دلچسپ کتاب سے خاطر خواہ استفادہ کریں گے۔

اس ضمن میں ایک ضروری تجویز یہ بھی پیش کرنے کے قابل ہے کہ جدید علوم و فنون کی ترویج میں جو مختلف کتابیں آج کل اردو میں شایع ہورہی ہیں ان میں علمی اصطلاحات کی یک‌رنگی اور یکسانیت حاصل کرنے کے لیے اگر اہل قلم حضرات اپنے علمی مقالات اور تالیفات کی طباعت سے پہلے انجمن ترقی اردو (ہند) اور بالخصوص ادارہ رسالہ « سائنس » سے علمی اصطلاحات وغیرہ کے متعلق حسب ضرورت تبادلہ خیال اور مشورہ کرلیا کریں تو اس سے ترجمہ کے اس ابتدائی دور میں بہت کچھ آسانی پیدا ہوسکتی ہے۔ درحقیقت انجمن ترقی اردو میں جو اب ہندستانی زبان کا واحد مرکزی ادارہ ہے، ایک خاص شعبہ ایسا ہونا چاہیے جو ملک میں شائع ہونے والی تمام علمی کتابوں سے متعلق فنی اصطلاحات وغیرہ کے معاملہ میں مختلف اہل قلم حضرات کی خاطر خواہ امداد اور رہنمائی کرتا رہے۔ (م-ع-خ)

(۲) فرہنگ اصطلاحات پیشہ وراں جلد اول :- تالیف مولوی ظفرالرحمٰن صاحب دہلوی شائع کردہ انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی - مجلد قیمت دو روپے چار آنے -

(۳) فرہنگ اصطلاحات پیشہ وراں جلد دوم :- ایضاً - مجلّد قیمت دو روپے چار آنے -

یہ امر واقعہ ہے کہ ایک زمانے میں ہندستان کی صنعتوں کی چار دانگ عالم میں دھوم تھی - لیکن مشین کے دور کی آمد نے بہت ہی صنعتوں کو نیم جان بلکہ مردہ کردیا - بعض صنعتیں جو سخت جان تھیں وہ کچھ باقی رہ گئی ہیں - صنعت کی ترقی کے ساتھ ساتھ زبان کو بھی ترقی ہوتی ہے کیونکہ نئے نئے مطالب کے لیے نئے نئے الفاظ استعمال کرنا پڑتے ہیں جو آگے چل کر مناسب اور موزوں اصطلاحات کا جامہ پہن لیتے ہیں - ہندستانی صنعتوں کی بربادی کی وجہ سے ان کی اصطلاحات بھی مردہ ہوگئی تھیں -

انجمن ترقی اردو نے زبان اردو پر یہ بڑا احسان کیا کہ مولوی ظفرالرحمٰن صاحب دہلوی سے مرتب کراکے ایسے الفاظ کی ایک لغت شائع کردی - ابھی اس لغت کی صرف دو جلدیں شائع ہوئی ہیں - پہلی جلد میں تیاری مکانات اور تہذیب و آرائش عمارات کی دو فصلیں قائم کرکے ہر ایک کے تحت دس دس پیشوں کی اصطلاحیں جمع کی گئی ہیں اور دوسری جلد میں تیاری لباس، تزئین لباس اور تیاری پاپوش کے تحت کوئی ۲۵ پیشوں کی اصطلاحیں جمع کی ہیں - دونوں جلدوں میں جابجا تصویریں دی گئی ہیں جنھوں نے اصطلاحات کے مفہوم سمجھنے میں سہولت پیدا کردی ہے - ساتھ ہی ہر جلد میں اشاریہ (انڈکس) بھی دیا گیا ہے جس سے اصطلاح بہ آسانی تلاش کی جاسکتی ہے -

فاضل مرتب نے خود پیشہ وروں سے مل کر اصطلاحات حاصل کی ہیں - اور کتابوں سے بھی مدد لی ہے - اس طرح تقریباً تمام اصطلاحات یکجا ہوگئی ہیں، پھر بھی بعض اصطلاحیں معلوم ہوتا ہے کہ چھوٹ گئی ہیں مثلاً پیشہ چھتری سازی میں چھتری کی آہنی کمانوں کے لیے تان کی اصطلاح لکھی ہے حالانکہ اس کے لیے "تیلی" بھی بہت مروج ہے - بعض جگہ لفظی تحقیق صحیح نہیں معلوم ہوتی - مثلاً

جلد اول' کے صفحہ ۱۸ پر منشار کو بتلایا ہے کہ مؤ چھاؤ کا بگڑا ہوا لفظ ہے حالانکہ یہ لفظ عربی ہے جس کے معنے آرے کے ہیں ۔

بعض جگہ پیمانوں کا غلط اندراج ہوگیا ہے مثلاً تسو کو ایک جگہ انچ کا بارھواں حصہ بتلایا ہے اور دوسری جگہ $1\frac{1}{2}$ انچ جو صحیح ہے ۔

ان معمولی فروگزاشتوں کے قطع نظر اس میں شک نہیں کہ اس لغت کی ترتیب نے بہت سے الفاظ کے معنے واضح کردیے ۔ اور بہت سے الفاظ ایسے ہیں کہ ان کو پھر سے رواج دینے کی ضرورت ہے تاکہ تمام ھندستان کے صناعوں اور کاریگروں کے لیے ایک مشترک مجموعہ تیار ہوسکے جیسا کہ مرتب نے دوسری جلد کے دیباچہ میں واضح کیا ہے ۔

امید ہے کہ اس لغت کی ویسی ہی قدر کی جائے گی جیسی کہ ہونی چاہیے ۔

(۴) ہماری نفسیات :۔ مترجمہ شیدا محمد صاحب، شائع کردہ انجمن ترقی اردو (ہند) دھلی ۔ قیمت مجلد ایک روپیہ چار آنے ۔

کتاب زیرنظر انگریزی کی کتاب "سائیکالوجی فار ایوری مین اینڈ وومن" کا ترجمہ ہے ۔ غرض یہ ہے کہ نفسیات کے مسائل عام فہم زبان میں لوگوں تک پہنچ جائیں ۔ انگریزی میں اس قسم کی کتابیں بکثرت ہیں ۔ اس ترجمہ نے اردو میں بھی ایک قابل قدر اضافہ کردیا ہے ۔

کتاب تین حصوں پر مشتمل ہے پہلے حصہ میں "خواھشات" کا بیان ہے ۔ دوسرے میں "ہماری بنیادی خواھشات" کو لیا گیا ہے اور تیسرے میں "شخصی کردار کی تخلیق" سے بحث کی گئی ہے ۔ ہر ایک حصہ میں بہ کثرت ذیلی عنوان ہیں ۔ شروع میں مصنف کا دیباچہ بھی ہے جس میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ یہ کتاب کیوں پڑھی جائے ۔

کتاب میں جا بجا دلچسپ مباحث ملیں گے جن میں ہماری روزانہ زندگی کے محرکات کی توضیح کی گئی ہے ۔ ترجمہ شگفتہ ہے اور زبان آسان ہے ۔ جو لوگ یہ

معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ جدید نفسیات نے زندگی کے روزانہ مسائل کا کس طرح مطالعہ کیا ہے ان کو یہ کتاب ضرور پڑھنی چاہیے۔

(۵) حیات کیا ہے :- از محشر عابدی صاحب ایم۔ایس سی (عثمانیہ)۔

شایع کردہ انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی۔ قیمت مجلد ۱ روپیہ ۱۰ آنے۔

محشر عابدی صاحب جامعہ عثمانیہ کے ہونہار فرزندوں میں سے ہیں۔ تکمیل تعلیم کے بعد وہ ملازمت میں داخل ہوگئے اور اس جامعہ کے شعبۂ حیوانیات کے اساتذہ کے زمرہ میں شامل ہیں۔ ابتدا ہی سے موصوف کو لکھنے کا سلیقہ حاصل رہا ہے اور سائنس کے مسائل کو آسان اور دلچسپ طریقہ پر بیان کرنے کا جہاں چاہیے کہ انھیں ملکہ حاصل ہوگیا ہے۔ چنانچہ زیرنظر کتاب میں بھی موصوف کا یہ ملکہ نمایاں ہے۔

حیات کیا ہے؟ یہ سوال ہر شخص کی زبان پر آسکتا ہے اور آتا ہے۔ اس کتاب میں اس کا جواب دیا گیا ہے۔ سائنس کا یہ شعبہ ایسا ہے کہ اس کو ایسا عام فہم بنانا ممکن نہیں کہ اصطلاحات آنے ہی نہ پائیں۔ لیکن اس پر بھی لائق مصنف نے اصطلاحات کو اچھی طرح نباہا ہے اور اس حد تک کتاب ضرور عام فہم ہے کہ وسط درجہ کا تعلیم‌یافتہ شخص بھی اس سے بآسانی استفادہ کرسکتا ہے۔ کتاب دس بابوں میں تقسیم کی گئی ہے۔ ابتدا "حیات کیا ہے؟" سے کی ہے اور آخر میں بقائے روح کے نظریہ سے بحث کی ہے۔ سب سے آخر میں ان مباحث کا خلاصہ دیا ہے۔ کتاب میں تقریباً ۶۰ سادہ اور رنگین تصاویر ہیں جن سے کتاب کی زیبائش میں اضافہ ہونے کے علاوہ تفہیم مطالب میں بھی آسانی ہوتی ہے۔ ان تصویروں کی فہرست بھی شروع میں درج ہے۔ آخر میں انگریزی میں کتابوں کی ایک فہرست بھی درج کردی ہے۔

کتاب ہر شخص کے پڑھنے کے قابل ہے اور بقول مصنف کے "اس کے پڑھنے کے بعد اکثر ایسے ناظرین کی غلط فہمیاں دور ہوجائیں گی جنھوں نے سائنس کے انکشافات اور علم حیانیات کی دریافتوں کو جاننے کی طرف اب تک کوئی توجہ نہیں کی ہے اور یہی اس تالیف کا مقصد ہے"۔

# اردو

## انجمن ترقیٔ اردو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

(جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شائع ہوتا ہے)

اس میں ادب اور زبان کے ہر پہلو پر بحث کی جاتی ہے۔ تنقیدی اور محققانہ مضامین خاص امتیاز رکھتے ہیں۔ اردو میں جو کتابیں شائع ہوتی ہیں، ان پر تبصرے اس رسالے کی ایک خصوصیت ہے۔ اس کا حجم ڈیڑھ سو صفحے یا اس سے زیادہ ہوتا ہے۔ قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملا کر سات رپے سکہ انگریزی (آٹھ رپے سکہ عثمانیہ)۔ نمونے کی قیمت ایک روپیہ بارہ آنے (دو رپے سکہ عثمانیہ)۔

---

## نرخ نامۂ اجرت اشتہارات 'اردو' و 'سائنس'

| کالم | ایک بار کے لیے | چار بار کے لیے |
|---|---|---|
| دو کالم یعنی پورا ایک صفحہ | ۸ رپے | ۳۰ رپے |
| ایک کالم (آدھا صفحہ) | ۴ رپے | ۱۵ رپے |
| نصف کالم (چوتھائی صفحہ) | ۲ رپے ۴ آنے | ۸ رپے |

جو اشتہار چار بار سے کم چھپوائے جائیں گے ان کی اجرت کا ہر حال میں پیشگی وصول ہونا ضروری ہے، البتہ جو اشتہار چار یا چار سے زیادہ بار چھپوایا جائے گا اس کے لیے یہ رعایت ہوگی کہ مشتہر نصف اجرت پیشگی بھیج سکتا ہے اور نصف چاروں اشتہار چھپ جانے کے بعد۔ منیجر کو یہ حق حاصل ہوگا کہ سبب بتائے بغیر کسی اشتہار کو شریک اشاعت نہ کرے یا اگر کوئی اشتہار چھپ رہا ہو تو اس کی اشاعت کو ملتوی یا بند کردے۔

المشتہر

منیجر انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی

---

رشیداحمد ایم-اے نے لطیفی پریس دہلی میں چھپواکر انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی سے شایع کیا۔

